تحقیقی مقالہ برائے پی۔ایچ۔ڈی

# منتخب مذاہب عالم میں سزائے موت کا تصور اور معاصر رجحانات: ایک تحقیقی و تقابلی مطالعہ

مقالہ نگار: نوشین بی بی

نگرانِ مقالہ: پروفیسر ڈاکٹر نیاز محمد

شعبہ اسلامک سٹڈیز

**عبدالولی خان یونیورسٹی مردان، خیبر پختونخواہ**




2016-2018ء

# فہرس مضامین

# انتساب (Dedication)

اپنے والدین اور اساتذہ کرام کے نام جن کی حسن تربیت، مشفقانہ سرپرستی اور مخلصانہ دعاووں نے مجھے اس مقالے کی تکمیل کا اعزاز بخشا۔

# Author's Declaration

**Nosheen Bibi D/O Usman Ali** hereby state that my MPhil thesis titled:

"منتخب مذاہب عالم میں سزائے موت کا تصور اور معاصر رجحانات: ایک تحقیقی و تقابلی مطالعہ"

Is my own work and has not been submitted previously by me for taking any degree from **Abdul Wali Khan University Mardan, Khyber Pakhtunkhwa, Pakistan** or anywhere else in the country/world.

At any time if my statement is found to be incorrect even after my Graduation, the university has the right to withdraw my PhD degree.

____________________________

**Nosheen Bibi D/O Usman Ali**
PhD Research Scholar (Islamic Studies)
Date: August 15, 2020

# Plagiarism Undertaking

I solemnly declare that research work presented in the thesis titled:

”منتخب مذاہب عالم میں سزائے موت کا تصور اور معاصر رجحانات: ایک تحقیقی وتقابلی مطالعہ“

Is solely my research work with no significant contribution from any other person. Small contribution/help wherever taken has been duly acknowledged and that complete thesis has been written by me.

I understand the zero tolerance policy of the HEC and Abdul Wali Khan University Mardan Khyber Pakhtunkhwa, Pakistan towards plagiarism. Therefore I as an author of the above titled thesis declare that no portion of my thesis has been plagiarized and any material used as reference is properly referred/cited.

I undertake that if I am found guilty of any formal plagiarism in the above titled thesis even after award of PhD degree, the University reserves the rights to withdraw/revoke my PhD degree and that HEC and the University has the right to publish my name on the HEC/University Website on which names of students are placed who submitted plagiarized thesis.

**Nosheen Bibi D/O Usman Ali**
PhD Research Scholar (Islamic Studies)
Date: August 15, 2020

# Forwarding Letter by the Supervisor

The thesis entitled:

"منتخب مذاہب عالم میں سزائے موت کا تصور اور معاصر رجحانات: ایک تحقیقی و تقابلی مطالعہ"

Submitted by **Miss. Nosheen Bibi** in partial fulfillment for the requirements for the degree of **PhD** in Islamic Studies has been completed under my guidance and supervision. I am satisfied with the research work of the scholar and recommend for further necessary action.

**Prof. Dr. Niaz Muhammad**
(Research Supervisor)
Department of Islamic Studies,
Abdul Wali Khan University Mardan, Khyber Pakhtunkhwa.

# Certificate of Approval by the Supervisory Committee

## Certificate of Approval by the Supervisory Committee

منتخب مذاہب عالم میں سزائے موت کا تصور اور معاصر رجحانات: ایک تحقیقی و تقابلی مطالعہ

By

NOSHEEN BIBI

Registration No: 16-S- AWKUM-MCM- PhD-ISS-2

Approved by Supervisory Committee:

| Name | Role |
|---|---|
| Prof. Dr. Niaz Muhammad, Professor, Department of Islamic Studies (AWKUM) | Supervisor/Convener |
| Dr. Muhammad Tahir, Associate Professor, Department of Islamic Studies (AWKUM) | Member |
| Dr. Karim Dad, Associate Professor, Department of Islamic Studies (AWKUM) | Member |
| Dr. Muhammad Naeem, Assistant Professor, Department of Islamic Studies (AWKUM) | Member |
| Dr. Muhammad Tahir, Associate Professor, Department of Islamic Studies (AWKUM) | PhD Coordinator |
| Dr. Hafiz Salihuddin, Associate Professor, Department of Islamic Studies (AWKUM) | Chairperson |

# Index Certificate by the QEC

**QUALITY ENHANCEMENT CELL (QEC)**
ABDUL WALI KHAN UNIVERSITY, MARDAN
Ph#: 0937-843359, Email: qec@awkum.edu.pk
URL: www.awkum.edu.pk

No. D. QEC/AWKUM/2019/ 3426    Dated: 20/08/2019

<u>Similarity Index Certificate</u>

| | |
|---|---|
| Software Used | Turnitin (HEC) recommended) |
| Name of student | Ms. Nosheen Bibi |
| Father Name | Usman Ali |
| Level of Project/thesis | PhD |
| Teaching Department | Islamic Studies |
| Title of thesis | منتخب مذاہب عالم میں سزائے موت کا تصور اور معاصر رجحانات :ایک تحقیقی و تقابلی مطالعہ |
| Matching (similarity index found) | 16% (Recommended threshold by HEC: 19%) |
| Similarity Index Report ID | 1161642276 |
| Name of supervisor | Prof. Dr. Niaz Muhammad |
| Head of teaching department | Dr. Salihud Din Haqqani |

Note: Quoted are excluded from the similarity index report on the request of the Coordinator of PhD program, Department of Islamic Studies, AWKUM (Request through email dated: 18-08-2019). The total similarity report is 29% including quotes.

Additional Director QEC    Director QEC

DEPARTMENT OF ISLAMIC STUDIES
ABDUL WALI KHAN UNIVERSITY MARDAN

**Certificate of Acceptance by the Ph.D Public Defense Committee**

It is certified that the dissertation titled as:

"منتخب مذاہب عالم میں سزائے موت کا تصور اور معاصر رجحانات: تشریحی و تحقیقی جائزہ"

by PhD Research Scholar **Nosheen Bibi**, 16-S-AWKUM-PHD-ISL-6 Academic Session 2016-2018 is accepted by the **PhD Public Defense Committee**, in partial fulfillment of the requirements for the award of PhD degree in Islamic Studies from Department of Islamic Studies, Abdul Wali Khan University, Mardan.

**Public Defense held on** 14/07/2020 (11:30 AM)

**PhD PUBLIC DEFENSE COMMITTEE:**

**Prof. Dr. Ahmad Jan** (External Examiner)
Professor of Islamic Studies
International Islamic University Islamabad

**Prof. Dr. Ata-Ur-Rahman** (External Examiner)
Professor of Islamic Studies
University of Malakand

**Prof. Dr. Niaz Muhammad** (Research Supervisor)
Professor, Department of Islamic Studies, AWKUM

**Dr. Hafiz Salihuddin**
Chairperson, Department of Islamic Studies, AWKUM

**Prof. Dr. Niaz Muhammad**
Dean, Faculty of Arts & Humanities, AWKUM

**Prof. Dr. Bakht Afzal**
Director Academic & Research, AWKUM

## Report of the PhD Public Defense by the External Examiner

It is my pleasure to state that I personally examined the whole process of Open Public Defense of **Miss. Nosheen Bibi**, PhD Scholar in Islamic Studies under the supervision of Dr. **Niaz Muhammad**, Registration No: 16-S-AWKUM-PHD-ISL-6, held on **July 14, 2020** at 11:30 AM (Online through Microsoft Team Software). The Public Defense was attended by the concerned supervisory committee, faculty members and students especially M.Phil and PhD Scholars. The Scholar presented a comprehensive summary of his PhD dissertation entitled as:

مختلف مذاہب عالم میں سزائے موت کا تصور اور معاصر رجحانات: شرعی و تحقیقی جائزہ

Afterwards, the participants asked various questions regarding the different aspects of his research topic which he answered in a scholarly way. I as external examiner also put forth some questions and the scholar responded me positively. As a whole **Miss. Nosheen Bibi**, successfully defended his PhD thesis publically.

In view of the above process, I hereby recommend the scholar for the award of Ph.D Degree in Islamic Studies.

**Prof. Dr. Ahmad Jan**
(External Examiner)
Professor of Islamic Studies
International Islamic University Islamabad

## Report of the PhD Public Defense by the External Examiner

It is my pleasure to state that I personally examined the whole process of Open Public Defense of **Miss. Nasreen Bibi,** PhD Scholar in Islamic Studies under the supervision of Dr. **Niaz Muhammad,** Registration No: 16-S-AWKUM-PHD-ISL-6 held on **July 14, 2020** at 11:30 AM (Online through Microsoft Team Software). *The Public Defense* was attended by the concerned supervisory committee, faculty members and students especially M.Phil and PhD Scholars.

The Scholar presented a comprehensive summary of his PhD dissertation entitled as:

منتخب مذاہب عالم میں سزائے موت کا تصور اور معاصر اطلاقات: شرعی و تحقیقی جائزہ

Afterwards, the participants asked various questions regarding the different aspects of his research topic which he answered in a scholarly way. I as external examiner also put forth some questions and the scholar responded me positively. As a whole **Miss. Nasreen Bibi,** successfully defended his PhD thesis publically.

In view of the above process, I hereby recommend the scholar for the award of PhD Degree in Islamic Studies.

**Dr. Ata-Ur-Rahman**
(External Examiner)
Professor of Islamic Studies
University of Malakand

# اظہار تشکر

سب سے پہلے میں رب ذوالجلال کا شکرادا کرتی ہوں جس کے رحم وکرم سے تحقیق کا یہ کام پائے تکمیل تک پہنچااور ہزاروں درودوسلام ہو حضرت محمد پر جن کی محبت مسلمانوں کا فخر ہے۔اس کے بعد شکر گزار ہوں اپنے والدین کی جن کی دعائیں ہر وقت اور ہر گھڑی میرے ساتھ رہیں اس کے ساتھ ساتھ میں ممنون ہوں اپنے بہن بھائیوں کی جنہوں نے زندگی کے ہر موڑاور خاص کر تعلیمی میدان میں میری بھرپور حوصلہ افزائی کی۔

اسی طرح میں شکریہ ادا کرتی ہوں اپنے سپروائزر پروفیسر ڈاکٹر نیاز محمد کا جنہوں نے مقالے کی تکمیل میں ہر قدم پر میری اعانت کی اوراپنی بے حد مصروفیات کے باوجوداپنے بہترین مشوروں سے نوازا۔

ان کے علاوہ عبدالولی خان یونیورسٹی کے اساتذہ ڈاکٹر صالح الدین حقانی،ڈاکٹر محمد طاہر،ڈاکٹر کریم داد ،ڈاکٹر محمد نعیم،ڈاکٹر سعیدالرحمان،ڈاکٹر محمد زبیر،ڈاکٹر گلزار علی،ڈاکٹر سہیل انور، محمد زکریااور بالخصوص ڈاکٹر ابظاہر خان(جنہوں نے موضوع کے انتخاب میں میری رہنمائی فرمائی اور جن کی وقتاً فوقتاً رہنمائی میرے لیے حوصلہ افزا رہی) ان سب کا تہہ دل سے مشکور ہوں۔

اوراپنے تمام رفقاء کی بھی شکر گزار ہوں جنہوں نے کسی بھی طرح میری راہنمائی فرمائی ہیں۔

آخر میں مذکورہ بالا تمام معاونین کے لیے دل کی گہرائیوں سے دعا کرتی ہوں کہ اللہ تعالی ان سب کی تمام خدمات کو شرف قبولیت سے نوازے اورانہیں دنیااور آخرت میں اس کا بہترین بدلہ دے۔آمین

# مقدمہ

اللہ تعالی نے تمام مخلوقات کو اپنا کنبہ قرار دیا اور بہترین انسان اس کو قرار دیا جو مخلوق کے ساتھ خیر خواہی کرے[1]۔اس کے برعکس جو انسان مخلوق کے لئے شر کا باعث بنتا ہے اس کے لئے اخروی عذاب کے ساتھ دنیا میں بھی سزائیں مقرر فرمائی ہیں۔ان سزاؤں کا نفاذ مجرم انسان کو تکلیف دینے کے لئے نہیں ہوتا بلکہ دوسرے انسانوں کو ان شر ور و جرائم سے بچانا مقصود ہوتا ہے جیسے اللہ تعالی کے درج ذیل فرمان سے ثابت ہوتا ہے۔

" وَلَكُمْ فِي الْقِصَاصِ حَيَاةٌ[2]"

ترجمہ: قصاص میں (تمہاری) زندگانی ہے۔

جرم پر سزا دینا کسی ایک مذہب، ملک یا زمانے کے ساتھ خاص نہیں بلکہ ہر زمانے اور مذہب میں معاشرے کو پُر امن رکھنے کے لئے ان سزاؤں کا نفاذ ہوتا رہا ہے۔ مذاہب عالم میں معاشرتی امن واستحکام کے لیے مختلف جرائم کی سزائیں مختلف رہی ہیں تاہم کئی ایک جرائم پر اکثر مذاہب میں سزائے موت کا تصور بھی ملتا ہے۔بے گناہ انسان کے قتل پر "سزائے موت" کا تصور تو تمام مذاہب کا ایک عمومی تصور ہے[3]۔اس کی وجہ انسانی جان کی حرمت ہے جو تمام انسانوں کے نزدیک یکساں ہے۔خاص طور پر دینِ اسلام نے تو ایک انسان کے قتل کو پوری انسانیت کا قتل قرار دیا، اللہ تعالی کا فرمان ہے:

" مَنْ قَتَلَ نَفْسًا بِغَيْرِ نَفْسٍ أَوْ فَسَادٍ فِي الْأَرْضِ فَكَأَنَّمَا قَتَلَ النَّاسَ جَمِيعًا[4]"

ترجمہ: جو شخص کسی کو (ناحق) قتل کرے گا (یعنی) بغیر اس کے کہ جان کا بدلہ لیا جائے یا ملک میں خرابی کرنے کی سزا دی جائے اُس نے گویا تمام لوگوں کو قتل کیا۔

عصر حاضر میں بین الاقوامی سطح پر مسلسل یہ کوششیں کی جارہی ہیں کہ موت کی سزا کو مکمل طور ختم کیا جائے کیونکہ یہ بنیادی انسانی حقوق کی خلاف ہے[5]۔سزائے موت مخالف تحریک کو گزشتہ چند سالوں میں بڑی پذیرائی ملی ہے

1 مسند البزار، ابو بکر احمد بن عمرو البزار، مکتبۃ العلوم والحکم، مدینہ منورہ، ۱۹۸۸ھ/ ۲۰۰۹ء، جلد ۱۳، صفحہ ۳۳۲، رقم ۶۹۴۷

2 البقرة: 2: 179

3 المائدة: 5: 45

4 المائدة: 5: 32

5 Amnesty international annual report: The death sentences and execution,2016

چنانچہ بیشتر ممالک کے قوانین میں سے یہ سزا ختم کر دی گئی ہے۔ مملکت خداداد پاکستان میں بھی سزائے موت کو کالعدم قرار دینے کے لئے ملکی اور بین الاقوامی تنظیموں کی طرف کوششیں کی جاتی رہی ہیں۔ [6]

چونکہ سزائے موت کے خاتمے کی تحریک عالمی شکل اختیار چکا ہے اس لئے یہ ضرورت محسوس کی جارہی تھی کہ دنیا کے بڑے مذاہب (الہامی و غیر الہامی) میں سزائے موت سے متعلق تعلیمات کا تحقیقی جائزہ پیش کیا جائے تاکہ اس بات کی حقیقت معلوم کی جائے کہ سزائے موت غیر فطری اور بنیادی انسانی حقوق کی خلاف ورزی ہے یا فطرت کے مطابق اور انسانوں کے بنیادی حقوق کے تحفظ کا ضامن ہے۔

بنابر مذکور، باحثہ نے اپنی پی ایچ ڈی سطح کی تحقیق کے لئے "**اسلامی تعلیمات کے تناظر میں منتخب مذاہب عالم میں سزائے موت کے تصور اور معاصر رجحانات کا تقابلی مطالعہ**" کا موضوع منتخب کیا ہے جو امن عالم اور منتخب مذاہب کے دینی اثاثے کے تطبیقی مطالعہ کے نتیجے میں بین المذاہب ہم آہنگی کو فروغ دینے کے ساتھ ساتھ باحثہ کے خیال میں ایک منفرد علمی کام ہوگا۔

## قضیہ تحقیق

عصر حاضر میں حریتِ فکر اور فرد کی آزادی بنیادی انسانی حقوق کی خشتِ اول ہے، بین الاقوامی سطح پر تمام قوانین اسی محور پر گھومتے ہیں۔ اس معاصر رجحان کے تحت شریعت کے جن احکام کو مباحثہ و مکالمہ کی بنیاد قرار دیا جارہا ہے ان میں بطور خاص اسلامی سزاؤں میں سزائے موت کا قضیہ بھی ہے، اور اسے انسان کے زندہ رہنے کے بنیادی حق سے متصادم قرار دیا جارہا ہے، اسی وجہ سے دنیا کے کئی ممالک میں اس سزا کو بڑی حد تک ختم کر دیا گیا ہے۔

چونکہ مذاہبِ عالم اور شریعت اسلامی میں سزائے موت کا تصور موجود ہے، بحیثیت مسلمان ہمارا یہ عقیدہ ہے کہ قرآن و حدیث کی تعلیمات قیامت تک کے لیے انسانوں کی رہنمائی کا خزینہ ہیں، اس لیے ضرورت اس بات کی ہے کہ سزائے موت کے بارے میں دنیا کے بڑے الہامی (یہودیت، عیسائیت اور اسلام) اور غیر الہامی (ہندومت، بدھ مت اور کنفیوشس) مذاہب کے مذہبی اثاثے اور فقہی تعبیرات کا معاصر رجحانات کا اس انداز سے عالمانہ جائزہ پیش کیا جائے کہ شریعتِ اسلامی کے معروف مزاج کے مطابق ان کے درمیان مثبت تطبیقی فکر سامنے آئے یا دلائل کی روشنی میں ترجیحی فکر کو نمایاں کیا جائے۔

---

[6] ایضا

## اہداف

اس تحقیقی کاوش کے بنیادی اہداف مندرجہ ذیل ہیں۔

1. منتخب مذاہبِ عالم میں حدود اللہ کے تصور واطلاقات کا جائزہ لینا
2. قرآن وحدیث اور فقہی تعبیرات کی روشنی میں حدود و قصاص کا جائزہ پیش کرنا
3. انسانی تاریخ میں منتخب مذاہبِ عالم کے تناظر میں سزائے موت کا جائزہ پیش لینا
4. سزائے موت کے بارے میں معاصر مغربی رجحان کا جائزہ لینا
5. عصرِ حاضر میں سزائے موت کی تردید واثبات/جواز وعدم جواز کا جائزہ پیش کرنا

## اہمیت موضوع

موضوع کی اہمیت کو درج ذیل نکات میں پیش کیا جاتا ہے:

1. اسلامی تحقیقات میں اہم سماج مذہبی موضوعات کو مشق تحقیق بنانے کا رجحان ہے، زیرِ نظر موضوع بھی ایک (Socio religious) موضوع ہے کیونکہ معاشرے میں جرائم کی روک تھام اور امن کے قیام میں سزاؤں کے کردار کا بڑا دخل ہے۔
2. موضوع کے متعلق بغیر کسی مذہبی تعصب کے دینیاتی مطالعے کے نتیجے میں بین المذاہب ہم آہنگی کے حصول میں مددگار ثابت ہوگا۔
3. جرم وسزا کے مذہب سے تعلق کو اجاگر کر کے سزاؤں کو پُر اثر بنانے میں یہ تحقیق مددگار ثابت ہوگی۔
4. یہ تحقیق اسلامی سزاؤں کی بین الاقوامی حیثیت اجاگر کرنے کا باعث بنے گی۔
5. سزائے موت کے بارے میں معاصر رجحانات اور مذہبی نصوص میں مطابقت/ترجیح کے پہلو نمایاں ہوں گے۔

## سابقہ تحقیقات کا جائزہ

اسلام کے فوجداری نظام اور سزاؤں کے متعلق لٹریچر کا ایک مناسب ذخیرہ موجود ہے، جن میں خاص طور پر ابو زہرہ محمد[7] کی فلسفة العقوبة في الفقه الإسلامي (مطبوعہ دمشق 1963م)، عبدالقادر عودۃ کی کتاب "اسلام کا فوجداری

[7] نام: محمد ابو زہرہ مصری، آپ کی ولادت 6 ذوالقعدہ 1315ھ میں محصہ الکبری میں جو کہ مصر کے غربی جانب واقع ہے بمطابق 1898 میلادی میں ہوئی۔ مشہور عالم مفکر باحث مصری کاتب 20 ویں صدی کے بڑے علماء میں آپ کا شمار ہوتا ہے، آپ کی وفات 29 مارچ

قانون "، مترجم ساجد الرحمٰن کاندھلوی (لاہور اسلامک پبلیکیشنز، 1979)، احمد فتحی بہنسی کی "الجرائم في الفقه الإسلامي"[8] اور جسٹس تنزیل الرحمٰن کی تصانیف "اسلامی قوانینِ حدود، قصاص، دیت و تعزیرات، (لاہور قانونی کتب خانہ 1980ء) اور "جرم و سزا کا اسلامی فلسفہ[9]" شامل ہیں، تاہم یہ کتابیں بہ حیثیت مجموعی فقہ اسلامی میں حدود و قصاص وغیرہ کے بیان کردہ مواد پر ہی مشتمل ہیں اور ان تمام تحقیقی کاوشوں میں سزائے موت کا ذکر جزوی طور پر تو ہوا ہے مگر مستقلانہ اس کے تمام پہلوؤں پر بحث کی گئی ہے اور نہ ہی مذاہبِ عالم (سماویہ و غیر سماویہ) کے دینی اثاثے کے تناظر میں جائزہ پیش کیا گیا ہے، مزید برآں معاصر رجحانات کے ساتھ کوئی تقابلی جائزہ بھی پیش نہیں کیا گیا ہے۔

دمشق یونیورسٹی کی ڈاکٹر بارعۃ القدسی کا تحقیقی کام عقوبة الاعدام في القوانين الوضعية الشرائع السماوية نظرات و اجتهادات في مسألة الابقاء الالغاء کے عنوان سے مجلة جامعة دمشق میں ایک آرٹیکل کی شکل میں سامنے آیا ہے[10] اور اس میں سماوی مذاہب میں سزائے موت کو موضوعِ بحث بنایا گیا ہے لیکن اس آرٹیکل میں غیر الہامی مذاہب کا ذکر موجود نہیں، نیز اس میں معاصر مغربی رجحانات کا ناقدانہ جائزہ بھی پیش نہیں کیا گیا ہے۔

مذکورہ وجوہات کی بناء پر اس نہج پر کام کرنے کی ضرورت محسوس ہوتی ہے تاکہ اہم مذاہب عالم کے مشترکات جمع ہونے کے ساتھ ساتھ ان قوانین کی بین الاقوامی حیثیت بھی اجاگر کرنے کا باعث بنے۔

---

1889ھ بمطابق 1974ھ میں ہوئی۔ (http://kitabosunnat.com/musannifeen/muhammad-abu-zuhra-misri)

[8] یہ کتاب ایک جلد میں 399 صفحات پر مشتمل ہے جو دار الفکر العربی قاہرہ سے 1998 میں شائع ہوئی، اور مکمل کتاب نیٹ پر بھی موجود ہے http://ijtihad.ir/images/EditorUpload/Al-manshoor/11605%202%20%2084_jrimah_oqobah.pdf

[9] یہ کتاب دار القرآن، جامع مسجد دہلی سے شائع ہوئی اور مکمل کتاب نیٹ پر موجود ہے، ملاحظہ ہو:

https://rekhta.org/ebooks/jurm-o-saza-ka-islami-falsafa-dr-tanzeel-ur-rahman-ebooks?lang=ur

[10] http://www.damascusuniversity.edu.sy/mag/law/old/economics/2003/19-2/koudsi1.pdf

## منہج تحقیق

مذکورہ موضوع پر تحقیق کے لئے اس سے متعلق قابل دسترس لائبریریوں میں الہامی مذاہب (اسلام، یہودیت اور عیسائیت) اور غیر الہامی (ہندومت، بدھ مت اور کنفیوشس) کے اصلی وثانوی مصادر کو بنیاد بنایا گیا ہے۔ اسلامی اثاثے میں بطور خاص کتب تفسیر، کتب حدیث، مختلف فقہی مکاتب فکر کے مآخذ و مصادر سے استفادہ کیا گیا ہے۔

تحقیقی مقالہ پانچ ابواب مع مقدمہ اور ذیلی فصول پر مشتمل ہوگا۔ تحقیق کی روشنی میں حاصل ہونے والے نتائج اور ممکنہ تجاویز مقالے کے آخر میں ذکر کی گئی ہیں۔ اس کے بعد فنی فہارس الف بائی ترتیب سے درج کئے گئے ہیں۔ حواشی متعلقہ فصل کے آخر میں ذکر کئے گئے ہیں۔

## منصوبہ تحقیق

سرورق، بسم اللہ، فہرس مضامین، انتساب، تصدیق نامہ، اقرار نامہ، تشکرات، مقدمہ

**باب اول: منتخب مذاہبِ عالم کے دینیاتی اثاثے کا علمی جائزہ**

**باب دوم:** منتخب سماوی مذاہب میں جرم وسزا کا تصور واطلاقات

**باب سوم:** منتخب غیر سماوی مذاہب میں جرم وسزا کا تصور واطلاقات

**باب چہارم:** مذہبی نصوص وتاریخ کے تناظر میں سزائے موت کا تفصیلی مطالعہ

**باب پنجم:** سزائے موت: نصوصِ مذہبیہ اور معاصر رجحانات کا تقابلی مطالعہ

نوشین بی بی

پی ایچ ڈی ریسرچ سکالر

ڈیپارٹمنٹ آف اسلامک سٹڈیز، عبدالولی خان یونیورسٹی مردان

اس وقت روئے زمین پر تین سماوی مذاہب کے ماننے والے موجود ہیں۔ان سماوی مذاہب میں یہودیت، عیسائیت اور اسلام شامل ہیں۔ان مذاہب میں سے ہر مذہب کے پاس اپنا دینی و شرعی قانون کتب کی شکل میں موجود ہے۔ذیل میں ان مذاہب کی دینیاتی اثاثے کا تذکرہ کیا جائے گا۔ عصر حاضر میں موجود سماوی مذاہب میں یہودیت سب سے قدیم کی مذہب کی حیثیت رکھتا ہے،اس لئے سب سے پہلے یہودیت کے دینیاتی اثاثے کا علمی جائزہ پیش کیا جائے گا۔

## یہودیت کے دینیاتی اثاثے کا علمی جائزہ:

یہودی مذہب کے بنیادی طور پر دو مصادر اصلیہ ہیں۔ان بنیادی مصادر میں عہد نامہ قدیم کو ماخذ اول اور تالمود کو ماخذِ دوم کی حیثیت حاصل ہیں

## عہد نامہ قدیم (Old Testament)

یہود کے ہاں سب سے زیادہ مقدس سمجھی جانے والی کتاب بائبل ہے۔بنیادی طور بائبل دو حصوں میں منقسم ہے۔ایک حصے کو عہد نامہ قدیم دوسرے حصے کو عہد نامہ جدید کہا جاتا ہے۔عہد نامہ قدیم کو عہد نامہ عتیق اور Old Testament بھی کہا جاتا ہے۔

مولانا رحمت اللہ کیرانوی بنی اسرائیل کے دینی سرمائے کے بارے میں لکھتے ہیں:

اعلم أنهم يقسمون هذه الكتب إلى قسمين: قسم منها يدَّعون أنه وصل إليهم بواسطة الأنبياء الذين كانوا قبل عيسى عليه السلام، وقسم منها يدَّعون أنه كتب بالإلهام بعد عيسى عليه السلام، فمجموع الكتب من القسم الأول يسمى بالعهد العتيق، ومن القسم الثاني بالعهد الجديد، ومجموع العهدين يسمى (بَيْبِل) وهذا لفظ يوناني بمعنى الكتاب۔ترجمہ: یہ کتب دو قسموں پر مشتمل ہیں ایک وہ کتابیں جن کے بارے میں عیسائی دعوی کرتے ہیں کہ یہ ان پیغمبروں کے ذریعے سے ہمارے پاس پہنچی ہیں جو عیسی سے پہلے گزر چکے ہیں دوسری وہ کتابیں جن کی نسبت وہ دعوی کرتے ہیں کہ یہ عیسی کے ذریعے لکھی گئی ہیں پہلی قسم کی کتابوں کے مجموعے کو عہد نامہ عتیق اور دوسری قسم کے مجموعے کو عہد نامہ جدید کہتے ہیں اور دو عہدوں کے مجموعے کا نام وہ بائبل رکھتے ہیں یہ یونانی لفظ ہے جس کے معنی کتاب کے ہیں۔[1]

[1] مولانا رحمت اللہ کیرانوی اظہار الحق، السعودیۃ: الرئاسۃ العامۃ لإدارات البحوث العلمیۃ والإفتاء والدعوۃ والإرشاد (۱۹۸۹/۱۴۱۰) ج ۱، ص ۹۸

علمائے یہود صرف عہد نامہ قدیم کو ہی مذہبی کتاب خیال کرتے ہیں۔ چونکہ تورات عہد قدیم کا حصہ ہے، اس لئے کبھی کل عہد قدیم پر بھی تورات کا اطلاق کیا جاتا ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ تورات کو بائبل میں ایک نمایاں مقام حاصل ہے[1]۔

عہد نامہ قدیم مختلف مقدس صحیفوں کا مجموعہ ہے۔ اس میں کل انتالیس ( ۳۹) کتب شامل ہے بعض علماء ۳۹ کتب کے قائل ہیں جیسا کہ رحمت اللہ کیرانوی لکھتے ہیں القسم الأول من العهد العتيق) فثمانية وثلاثون كتابا قسم اول یعنی عید نامہ عتیق میں کل ۳۸ کتب پر مشتمل ہے[2]، یہاں پر آسانی کے لئے اس کو مندرجہ ذیل تین حصوں میں تقسیم کیا گیا ہے:

**پہلا حصہ:**

عہد نامہ قدیم کے پہلے حصے کو تورات کہا جاتا ہے۔ تورات عبرانی زبان کا لفظ ہے یہ لفظ جس مادہ سے اخذ کیا گیا ہے اس کے معنی ہے پھینکنا، ڈالنا۔ اسی طرح راستہ دکھانا، ہدایت کرنا اور تعلیم کے معنی پر بھی استعمال کیا گیا ہے۔ اسی موخر الذکر معنی پر یہ لفظ توراۃ میں جگی بجگہ استعمال ہوا ہے[3]۔ نیز علامہ زمخشری کے نزدیک یہ عجمی لفظ ہے[4]۔ تورات عام طور پر موسی کی طرف منسوب کیا جاتا ہے اس میں نوع انسانی کی آفرینش سے لیکر بنی اسرائیل کی تاریخ تک اور پھر موسی کی وفات تک بحث شامل ہے اسمیں بنی اسرائیل کے معاشرتی اور مذہبی قوانین پر بحث کی گئی ہے۔ یہ حصہ پانچ کتابوں پر مشتمل ہیں جسے کتب خمسہ موسوی یا قانون موسوی (Law of Moses) کہا جاتا ہے۔ ان کتب خمسہ میں سفر التکوین یا پیدائش، سفر الخروج، سفر اللاویین یا الاحبار، سفر العدد یا گنتی اور سفر التثنیہ یا استثنیٰ شامل ہیں[5]۔ سفر سین کے کسرہ اور فا کے سکون کے ساتھ پڑھا جاتا ہے کے ساتھ پڑھا جاتا ہے اور یہ کتاب کو کہا جاتا ہے[6]۔ اس کی جمع اسفار آتی ہے، جیسے قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

---

1 رمضان مصطفیٰ الدسوقی: جهود علماء المسلمين في نقد الكتاب المقدس (مصر: جامعۃ الأزہر، مصر، ۱۴۲۴ھ/۲۰۰۴ء، ۱: ٦٦)

2 ایضا

3 عبدالقادر شیبہ، مترجم محمد شعیب: اقوام عالم کے ادیان ومذاہب، گوجرانوالہ: مسلم پبلیکیشنز، ۲۰۰۷ء)۳۸ نیز انسائیکلو پیڈیا بریٹانیکا، ص ۸۷/۲۲

4 محمود بن عمر والزمخشری: تفسیر الکشاف، (دار الکتاب العربی، بیروت، ۱۴۰۷ھ)۱ :۳۳۵،

5 اقوام عالم کے ادیان ومذاہب، ۳۸

6 ولی خان المظفر، مکالمہ بین المذاہب، (کراچی، مکتبہ فاروقیہ، ۱۴۲۸ھ/۲۰۰۷ء، )٦٦

"مَثَلُ الَّذِينَ حُمِّلُوا التَّوْرَاةَ ثُمَّ لَمْ يَحْمِلُوهَا كَمَثَلِ الْحِمَارِ يَحْمِلُ أَسْفَارًا[1]"۔

ترجمہ: جن لوگوں (کے سر) پر تورات لدوائی گئی پھر انہوں نے اس (کے بار تعمیل) کو نہ اٹھایا ان کی مثال گدھے کی سی ہے جن پر بڑی بڑی کتابیں لدی ہوں۔

یہودیوں کا عقیدہ ہے کہ یہ تورات میں شامل پانچ کتابیں سیدنا موسیٰؑ کو طور سینا پر اللہ تعالیٰ کی طرف ملیں[2]۔

ان پانچ کتب کا تفصیلی تعارف مندرجہ ذیل ہے:

## کتاب پیدائش (Genesis)

اس صحیفہ میں کل پچاس ابواب ہیں اور اس میں تخلیق عالم و تخلیق آدمؑ سے لے کر سیدنا یوسفؑ کے حالات ہیں۔ اس کا مقصد سیدنا یعقوبؑ کے خاندان کی اہمیت کو اجاگر کرنا ہے۔ اسی طرح مذہب میں اخلاق کے مقام و رتبے کو بیان کرنا ہے[3]۔ اس کتاب کا مختصر تجزیہ حسب ذیل ہیں۔

| | |
|---|---|
| باب ۱ تا باب ۵ | تخلیق عالم اور انسانی نسل کے ابتدائی ایام |
| باب ۶ تا باب ۹ | طوفان نوح |
| باب ۱۰ تا باب ۱۱ | مختلف اقوام کی ابتدا |
| باب ۱۲ تا باب ۲۳ | ابرہام کی زندگی |
| باب ۲۴ تا ۲۶ | اضحاق کی زندگی |
| باب ۲۷ تا ۳۶ | یعقوب کی زندگی |
| باب ۳۷ تا باب ۵۰ | یعقوب کی زندگی کے آخری ایام اور یوسف کے حالات زندگی |

## خروج (Exodus)

اس صحیفہ میں کل چالیس ابواب ہیں اور اس میں سیدنا موسیٰؑ سے بعد کے حالات بیان کئے گئے ہیں، کہ کس طرح سیدنا موسیٰؑ نے بنی اسرائیل کو مصر سے لے جا کر طور سینا میں بسایا۔ پھر ان سے عہد مقدس لینے اور ان کے قوانین و شریعت کے متعلق تفصیلات مذکور ہیں۔ کتاب کا مختصر تجزیہ حسب ذیل ہیں۔

| | |
|---|---|
| باب ۱ | مصر میں ظلم و تشدد |
| باب ۲ آیت ۱ تا ۱۰ | موسیٰ کی پیدائش اور اس کی تعلیم و تربیت |

---

1 سورۃ الجمعۃ، ۶۲: ۵

2 اسلام اور مذاہب عالم، ۳۷

3 پروفیسر مولانا یوسف خان، تقابل ادیان، (لاہور: بیت العلوم، ۲۰۰۶ء) ۱۸۲

| | |
|---|---|
| باب ۲ آیت ۱۱ تا باب ۴ | موسی مدیان میں، جلتی ہوئی جھاڑی کا مکاشفہ |
| باب ۵ تا باب ۱۳ | دس آفتیں اور خروج |
| باب ۱۴ تا باب ۱۵ | بحیرہ قلزم کو عبور کرنا |
| باب ۱۶ تا باب ۱۹ | کوہ سینا تک مشکل سفر |
| باب ۲۰ آیت ۱ تا ۲۱ | خدا کے دس احکام جو اس نے اپنے لوگوں کو دیئے |
| باب ۲۰ آیت ۲۲ تا باب ۲۳ | عہد کی شرائط جو موسی کو کوہ سینا پر دی گئیں |
| باب ۲۴ | عہد کی تصدیق و تائید |
| باب ۲۵ تا باب ۳۱ | خیمے کی ترتیب و تفصیل |
| باب ۳۲ | سونے کا بچھڑا |
| باب ۳۳ تا باب ۳۴ | موسیٰ کا خدا کے جلال کو دیکھنا، عہدِ الٰہی کو از سر نو قائم کیا جانا |
| باب ۳۵ تا باب ۴۰ | خیمے کا بنایا جانا |

## احبار (Leviticus)

اس صحیفہ میں کل ستائیس ابواب ہیں اور اس میں عبادات کے متعلق قواعد و ضوابط کا تذکرہ کیا گیا ہے، جس میں شرائط قربانی، حلال و حرام کے احکامات اور مذہبی قوانین کا بیان شامل ہے۔ کتاب کا مختصر تجزیہ حسبِ ذیل ہیں۔

| | |
|---|---|
| باب ۱ تا باب ۶ آیت ۷ | قربانیوں کے قوانین |
| باب ۶ تا باب ۷ آیت ۳۸ | قربانیوں کے سلسلے میں کاہنوں کے ہدایات |
| باب ۸ تا باب ۹ | کاہنوں کی مخصوصیت |
| باب ۱۰ | ندب اور ابیہو کی موت |
| باب ۱۱ تا باب ۱۵ | ناپاک اور پاک ہونے کے احکام |
| باب ۱۶ | کفارے کا دن |
| باب ۱۷ تا باب ۲۰ | لوگوں کے لیے مختلف معاشرتی اور مذہبی رسومات |
| باب ۲۱ تا باب ۲۲ | کاہنوں کے لیے ہدایات |
| باب ۲۳ تا باب ۲۵ | مقدس دنوں اور عیدوں کا بیان |
| باب ۲۶ | فرمانبرداری کی برکات اور نافرمانی کی سزا |

| باب ۲۷ | قسم کھانے اور منت کے بارے میں قوانین |
|---|---|

## گنتی (Numbers)

اس صحیفہ میں کل چھتیس ابواب ہیں اور اس تاریخ قصص و واقعات پر مشتمل ہے۔ جس میں بنی اسرائیل کا صحرا سے اردن تک کا سفر اور فتوحات کا مکمل احاطہ کیا گیا۔اس کے ساتھ بنی اسرائیل کی مختلف شاخوں میں تقسیم اور ہر قبیلے کے افراد کی تعداد بھی ذکر کی گئی ہے۔اس صحیفہ میں چیدہ چیدہ مذہبی قوانین بھی مذکور ہیں۔ مختصر تجزیہ حسبِ ذیل ہیں۔

| | |
|---|---|
| باب ۱ تا باب ۲ | قبیلوں کا شمار اور ڈیرے لگانے کی ترتیب |
| باب ۳ تا باب ۴ | لاویوں کی خدمت |
| باب ۵ تا باب ۸ | علیٰحدہ کئے جانے کے قوانین، لاویوں کے نذرانے اور مخصوصیت |
| باب ۹ تا باب ۱۰ | پہلی عیدِ فسخ اور آگے کی طرف کوچ کرنا |
| باب ۱۱ تا باب ۱۲ | شکایت اور بغاوت، ستر بزرگوں کو مقرر کرنا، اسرائیلوں کا مزید بڑبڑانا |
| باب ۱۳ تا باب ۱۴ | جاسوسوں کا بیان، چالیس سال کی آوارگی کی پیش گوئی |
| باب ۱۵ تا باب ۱۹ | مختلف قوانین ( ۳۷ سال کی آوارگی کے واقعات، قورح کی بغاوت، ہارون کا پھلا پھولا عصاء) |
| باب ۲۰ | چٹان سے پانی نکالنا، ہارون کی وفات |
| باب ۲۱ | پیتل کا سانپ، عوج اور سیحون کی شکست |
| باب ۲۲ تا باب ۲۴ | بلق اور بلعام |
| باب ۲۵ | بعل فغور کا گناہ |
| باب ۲۶ | دوسری مردم شماری |
| باب ۲۷ تا باب ۳۰ | وراثت، نذرانے اور منتوں کے بارے میں قوانین |
| باب ۳۱ | مدیانوں کی تباہی |
| باب ۳۲ | یردن کے مشرق کا ملک حصے میں دیا جانا |
| باب ۳۳ تا باب ۳۴ | بیابان میں سفر کرنے کی یاداشتیں اور ملک کی حدیں |
| باب ۳۵ | پناہ کے شہر |
| باب ۳۶ | بیٹیوں کی وراثت |

## استثنیٰ(Deuteronomy)

اس صحیفہ میں کل چونتیس ابواب ہیں اور اس میں تاریخی واقعات کا بیان ہے اور اس کے ساتھ مذہبی قوانین کا ایک مجموعہ بھی شامل ہے۔ مذہبی قوانین کے اعتبار سے استثنیٰ کو سب سے زیادہ اہمیت حاصل ہے [1]۔
اہل علم زیادہ تر پیدائش، خروج اور استثنیٰ کو پیش نظر رکھتے ہیں اور اس میں بھی پیدائش کو باقی دو صحائف پر ترجیح دیتے ہیں اور اس کا حوالہ دیتے ہیں۔ اس کتاب کا مختصر تجزیہ حسبِ ذیل ہیں۔

باب ۱تا باب ۴آیت ۴۳ تمہیدی کلمات اور گزشتہ تجربات کی یاد

باب ۴تا باب ۱۱ دس احکام اوران پر عمل کرنے کے لیے نصیحت

باب ۱۲تا باب ۲۶ لوگوں سے متعلق قوانین کا مختصر خاکہ مثلاً قربانی چڑھانے کا طریقہ، پاک اور ناپاک گوشت، بادشاہ کے فرائض اور دوسرے معاشرتی، عدالتی اور مذہبی فرمان

باب ۲۷تا باب ۳۰ برکتیں، لعنتیں اور سنجیدہ قول واقرار

باب ۳۱تا باب ۳۴ شریعت کا لکھا جانا، موسیٰ کا گیت، اس کا برکت دینا اور وفات

**دوسرا حصہ:**

اس حصے کو اسفار انبیاء، صحائف انبیا اور نویم کہا جاتا ہے۔ اس حصے میں کل ۲۲ صحیفے ہیں، جو دو حصوں میں انبیائے اوائل اور انبیائے اواخر میں منقسم ہے۔
انبیائے اوائل میں شامل کتب کی تفصیل مندرجہ ذیل ہے:
صحائف انبیاء کے پہلی قسم میں سیدنا موسیٰ کی وفات سے لے کر ہیکل سلیمانی اور یروشلم کی بربادی تک کے حالات اور کچھ وصایا، احکام، اور شرعی قوانین شامل ہیں۔ یہ قسم چار کتب پر مشتمل ہے:

**(۱) کتاب یوشع**

اس میں کل چوبیس ابواب ہیں۔ اس کتاب میں بنی اسرائیل کا ملک کنعان میں داخلے اور اس پر قبضہ کی تفصیلات، اسرائیلی قبیلوں میں زمین کی تقسیم اور حضرت یوشع کا آخری خطبہ اور نصیحتیں شامل ہیں۔ مختصر تجزیہ حسبِ ذیل ہیں۔

باب ۱تا باب ۵ چڑھائی کی تیاری، یردن کو پار کرنا

باب ۶تا باب ۸ یریحوں اور عی کو فتح کرنا، عکن کا گناہ

1 عمادالحسن آزاد فاروقی، دنیا کے بڑے مذاہب، (نئی دہلی مکتبہ جامعہ لمیٹڈ، ۱۹۸۶ء)۲۶۹

باب ۹ تا باب ۱۲ — دوسری فتوحات، جبعون سے صلح

باب ۱۳ تا باب ۱۹ — قبیلوں کی تقسیم

باب ۲۰ تا باب ۲۲ — پناہ کے شہر، لاویوں کا شہر، ڈھائی قبیلوں کی واپسی

باب ۲۳ تا باب ۲۴ — یشوع کی نصحت اور وفات[1]

### (۲) قضاۃ

قاضیوں یا قضاۃ کے معنی مخلصی دینے والا، منصف یا حاکم ہے۔ اور اس سے ایسا شخص مراد ہے جوع وام کی زندگی کو شریعت کی سطح پر لانے کے لیے خدا کی طرف سے مقرر ہو۔

اس کتاب میں کل اکیس ابواب ہیں۔ یہ کتاب حضرت یوشع کے بعد بنی اسرائیل کی قیادت کرنے والے قاضیوں کے تذکرے، ان کے زمانے میں بنی اسرائیلی گمراہی و اخلاقی پست اور توبہ و بحالی کے مضامین پر مشتمل ہے۔ ابوابِ کتاب کا مختصر تبصرہ حسبِ ذیل ہیں۔

باب ۱ تا باب ۳ آیت ۶ — تمہید، قبائل کے آزاد اور خود مختار کام۔ اسرائیل کی اپنی دشمنوں کو زیر کرنے میں ناکامی

باب ۳ آیت ۷ تا آیت ۳۱ — عتنی ایل اور اہود کا اسرائیل کو مشرقی دشمنوں سے رہائی دلانا

باب ۴ تا باب ۵ — دبورہ اور برق کے وسیلے سے شمالی اتحادی قبائل سے رہائی

باب ۶ تا باب ۸ — جدعون کی داستان جو اسرائیلیوں کو مدیانیوں سے چھڑاتا ہے لیکن خود بت پرستی کے گناہ میں گرفتار ہو جاتا ہے

باب ۹ تا باب ۱۰ — ابی ملک تولع اور یائر کا بیان

باب ۱۱ — افتاح عمونیوں کے ہاتھ سے مخلصی دلاتا ہے، اس کی منت

باب تا باب — افرائیموں کی شکایت اور شِبّلت سے ان کا امتحان

باب ۱۲ — ابصان، ایلون اور عبدون بنی اسرائیل کے قاضی

باب ۱۳ تا باب ۱۶ — فلستیوں کے خلاف سمسون کے بارہ کارنامے

باب ۱۷ تا باب ۱۸ — میکاہ کا تذکرہ اور دان میں عبادت گاہ قائم ہونا

باب ۱۹ تا باب ۲۱ — جبعہ کے ادمیوں کی بدکاری اور سزا

### (۳) سموئیل یا صموئیل

یہ کتاب دو حصوں پر مشتمل ہے، پہلے حصے سموئیل اول اور دوسرے کو سموئیل دوم کہا جاتا ہے

---

[1]: مترجم: پروفیسر جے۔ ایس۔ امام الدین، **ہماری کتب مقدسہ** (لاہور: مسیحی اشاعت خانہ ۲۰۱۳ء، ) ص ۲۴۰

سموئیل اول:

اس میں اکتیس ابواب ہیں، جس میں قاضیوں کے بعد ساؤل بادشاہ کی وفات تک کے حالات مذکور ہیں ساؤل بنی اسرائیل کا ایک بادشاہ گزرا ہے، جو اپنی بے راہ روی کی وجہ سے معزول کیا گیا اور انتہائی عبرت آموز موت مرا۔ اس حصہ کا مختصر خاکہ حسبِ ذیل ہیں۔

| | |
|---|---|
| باب ۱ تا باب ۳ | پیدائش، شاگردی |
| باب ۴ تا باب ۶ | فلستیوں سے جنگ، عہد کے صندوق کو کھو دینا اور پھر واپس لانا |
| باب ۸ تا باب ۱۰ | سموئیل کا اسرائیل سے انصاف کرنا، ساول کو پیشوا ہونے کے لیے مسح کرنا |
| باب ۱۱ تا باب ۱۴ | بحیثیت بادشاہ ساول کا استحکام اور فلستیوں کو بار بار شکست دینا |
| باب ۱۵ | عمالیقوں سے لڑائی، ساول کی نافرمانی |
| باب ۱۶ تا باب ۱۸ | داود کا مسح، جاتی جولیت پر پر فتح اور عقل مندی کی چال |
| باب ۱۹ تا باب ۲۴ | داود اور یونتن، جلاوطنی کی حالت میں سموئیل کی وفات |
| باب ۲۵ تا باب ۳۰ | داود داور ابی جیل، جات میں جا کر رہنا، ساول کا آہستہ آہستہ زوال کو پہنچنا |
| باب ۳۱ | ساول اور یونتن کی شکست اور موت |

سموئیل دوم:

اس حصے میں چوبیس ابواب ہیں، جن میں حضرت داؤد کے سوانح حیات کا تفصیلی تذکرہ کیا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| باب ۱ | ساول اور یونتن کے لیے داود کا نوحہ |
| باب ۲ تا باب ۵ | حبرون میں داود کے بادشاہ ہونے کا اعلان، اس کا یروشلم میں تمام اسرائیل پر حکومت کرنا |
| باب ۶ تا باب ۱۰ | عہد کے صندوق کو یروشلم میں لانا، داود کی فتوحات اور ساول کے گھرانے کے ساتھ اعلیٰ سلوک |
| باب ۱۱ تا باب ۱۳ | داود کا گناہ اور ناتن کا اسے ملامت کرنان، ابی سلوم کا فرار |
| باب ۱۴ تا باب ۱۸ | ابی سلوم کی بغاوت، داود کا فرار اور ابی سلوم کی موت |
| باب ۱۹ تا باب ۲۱ | داود کی واپسی اور اس کا مختلف لوگوں سے برتاو |
| باب ۲۲ تا باب ۲۳ | داود کی گیت اور فتح کے کارنامے |
| باب ۲۴ | مردم شماری اور وبا، اروناہ کے کھلیان میں مذبح بنانا |

### (۴) سلاطین

یہ دو حصوں پر مشتمل ہے۔ پہلے حصے میں بائیس ابواب ہیں، جن میں بنی اسرائیل کی دو سلطنتوں یہوداہ اور اسرائیل کے بادشاہوں کے حالات اور مشرکانہ عقائد کی ترویج کے بعد بنی اسرائیل کے زوال کا تذکرہ کیا گیا ہے۔ دوسرے حصے میں پچیس ابواب ہیں، جن میں بنی اسرائیل کی دو سلطنتوں یعنی اسرائیل کی شام اور یہوداہ کی بابل کی غلامی میں جانے واقعات مندرج ہیں۔ مختصر تجزیہ حسبِ ذیل ہیں

سلاطین اول:

باب ۱تا باب ۱۱ — سلیمان کی تخت نشینی اور حکومت

باب ۱۲تا باب ۱۶ — سلطنت کی تقسیم اور اخی ب کی تخت نشینی

باب ۱۷تا باب ۲۲ — ایلیاہ

سلاطین دوم:

باب ۱تا باب ۱۱ — ایلیاہ کے بیان کو جاری رکھا گیا ہے

باب ۱۲تا باب ۱۳ — الیشع

باب ۱۴تا باب ۱۷ — شمالی سلطنت کا زوال

باب ۱۸تا باب ۲۳ — حزقیاہ سے یوسیاہ تک

باب ۲۴تا باب ۲۵ — یہوداہ کی سلطنت کے آخری ایام

انبیائے اواخر میں شامل کتب کی تفصیل مندرجہ ذیل ہے:

اس حصے میں کل ۱۵ کتب ہیں، جو اصاغر انبیاء جیسے اشعیاء، ارمیا، حزقیل، وغیرہ کے نام سے منسوب ہیں[1]۔

**تیسرا حصہ:**

یہ حصہ کتویم کہلاتا ہے اور یہ بارہ کتب پر مشتمل ہے۔ اس کو تین حصوں میں تقسیم کیا جا سکتا ہے جن کی تفصیل مندرجہ ذیل ہے:

**حصہ اول:**

۱۔ حضرت داؤدؑ کی زبور　　۲۔ حضرت سلیمانؑ کی مثال　　۳۔ حضرت ایوبؑ کی مزامیر

**حصہ دوم:**

---

1 جهود علماء المسلمين في نقد الكتاب المقدس، ا :۶۷

۴۔غزل الغزلات ۵۔رعوت ۶۔نوحہ یرمیاہ

۷۔الجماعہ ۸۔آستر

حصہ سوم:

۹۔دانیال ۱۰۔نحمیاہ ۱۱۔تواریخ ۱۲۔تواریخ دوم

عہد نامہ قدیم کل ۳۹ کتب پر مشتمل ہے۔ جس میں تورات کی پانچ، نویم کی بائیس اور کتویم کی بارہ کتب شامل ہیں[1]۔ دوسرا حصہ بائیس (۲۲) اور تیسرا حصہ بارہ (۱۲) کتب پر مشتمل ہے۔اس طرح عہد قدیم میں کل انتالیس (۳۹) کتب پر مشتمل ہے۔

## تالمود یا تلمود (Talmud):

یہودیوں کے ہاں تالمود عہد نامہ قدیم کے بعد دوسری مقدس کتاب سمجھی جاتی ہے۔تالمود عربی زبان میں نظام و قانون کو کہا جاتا ہے۔یہودیت کے ماننے والوں کے نزدیک تالمود میں سیدنا ہارونؑ اور ان کی اولاد کے واقعات وحالات مذکور ہیں۔یہودی شریعت میں واحد کتاب ہے، جس میں اقوال مکمل اسناد کے ساتھ جمع کرنے کا اہتمام کیا گیا ہے۔شریعت و قانون کے لحاظ سے تالمود کی اہمیت عہد نامہ قدیم سے زیادہ ہے، کیونکہ یہ تمام مذہبی احکامات کا ایک مرتب مجموعہ ہے[2]۔

یہودیوں کے مطابق سیدنا موسیٰؑ کو کوہ طور پر ملنے والے احکامات دو طرح کے ہیں، ایک وہ احکام جو تختیوں پر کندہ شکل میں ملیں اور جسے مکتوب شریعت کہا جاتا ہے۔ جبکہ دوسری قسم کے احکامات وہ ہیں، جو آپؑ کو بطور الہام دیئے گئے، اس کو عرف عام میں زبانی شریعت سے تعبیر کیا جاتا ہے۔یہود کا عقیدہ ہے کہ یہ احکامات سیدنا موسیٰؑ نے سیدنا ہارون اور یوشع علیہما السلام کو زبانی طور پر عطا کیں۔ پھر سیدنا یوشعؑ نے اسے بنی اسرائیل کے اہم سرداروں کو زبانی طور پر سکھائے۔اس طرح سینہ بہ سینہ یہ روایات عزراؑ تک پہنچی۔تیسری صدی عیسوی میں ربی یہوداہ نے ان احکامات کو باقاعدہ طور پر مرتب کر کے اس کو مشنا (Mishnah) کا نام دیا گیا۔اس کے بعد پانچویں صدی عیسوی میں مشنا کی صورت میں موجود متن کی تشریح کر دی گئی اور اسے جمارہ (Gemarah) کا نام دیا گیا۔ عرف عام میں جمارہ ہی کو تالمود کہا جاتا ہے[3]۔تالمود کے بارے میں مظہر الدین صدیقی تذکرہ کر کے لکھتے ہیں "تالمود دراصل ان مباحث کا خلاصہ ہے جو

---

1 چوہدری غلام رسول: **مذاہب عالم کا تقابلی مطالعہ**، (لاہور: علمی کتب خانہ، ) ۱۹۸۸ء، ۳۶۵،

2 اقوام عالم کے ادیان و مذاہب، ۴۴

3 علی محمد جریشہ و محمد شریف، **اسالیب الغزوۃ الفکری للعالم الاسلامی** (بیروت، دار الوفاء، بیروت، ۱۳۹۹ھ/۱۹۷۹ء)، ۱، ۱۵۷:

مذہبی اور قانونی مسائل کے بارے میں تین صدیوں تک علمائے یہود میں جاری رہے اس میں افسانے، روایات، اخلاقی قوانین، عبادات غرض کہ سب ضروری امور شامل ہیں ان کتابوں سے یہودیوں میں نہ صرف علم و فن اور درس و تدریس کا شوق پیدا ہوا بلکہ حالات کی تبدیلی کے باعث انہیں اپنے مذہبی قوانین میں ترمیم و تغیر کرنے کا ملکہ بھی حاصل ہوا"[1]

مشنا اور جمارہ میں موجود مضامین کی تفصیل مندرجہ ذیل ہے:

**مشنا(Mishnah):**

مشنا کے معنی دہرانا اور اعادہ ہے۔ مشنا کے چھ حصے ہیں:

**(۱) زراعیم:**

اس کتاب میں زراعت کے متعلق قوانین موجود ہیں۔ اس میں کل گیارہ رسائل شامل ہیں۔

**(۲) موعد:**

دینی احکام، مقدس ایام، سبت اور عیدوں سے متعلق قوانین اس کتاب میں شامل ہیں۔ یہ کل بارہ رسائل پر مشتمل ہے۔

**(۳) نشیم:**

اس کتاب عائلی قوانین اور نذر و منت کے قوانین جمع کئے گئے ہیں۔ اس میں کل سات رسائل ہیں۔

**(۴) نزیقین:**

جرم و سزا، دیوانی و فوجداری قوانین کو اس کتاب کا حصہ بنایا گیا ہے۔ یہ کل دس کتب پر مشتمل ہے۔

**(۵) قداشیم:**

اس کتاب میں قربانیاور جانوروں کے ذبح کرنے کے متعلقاحکامات موجود ہیں۔ اس میں کل گیارہ رسائل ہیں۔

**طہارت:**

اس میں پاک و ناپاک اور حلال و حرام کے احکامات ذکر کئے گئے ہیں۔ اس میں کل بارہ رسائل ہیں[2]۔

**جمارہ یا گیمارہ(Gemarah):**

---

1 صدیقی، محمد مظہر الدین، **اسلام اور مذاہب عالم** (لاہور، ادارہ ثقافت اسلامیہ ۱۹۵۶ء) ص ۷۰، ۷۱

2 نفس مصدر، ۱: ۳۵۳

یہ عبرانی زبان کا لفظ ہے جس کے معنی علم و عرفان کے آتے ہیں۔ جمارہ میں مشنا میں موجود تعلیمات کی تشریح سمیت طب، فلکیات، نباتات وغیرہ کے اضافی احکامات شامل ہیں۔ جمارہ کی دو قسمیں ہیں، جن میں ایک کو بابلی تالمود اور دوسری کو یروشلمی تالمود کہتے ہیں۔ یہ دونوں رومی زبان میں ہے۔ یروشلمی تالمود کے مقابلے میں بابلی تالمود ضخیم ہے اور اس کو معتبر سمجھا جاتا ہے[1]۔

## عیسائیت کے دینیاتی اثاثے کا علمی جائزہ:

عیسائیوں کے ہاں دو کتابیں مقدس سمجھی جاتی ہیں۔

(۱)عہد نامہ قدیم(Old Testament) (۲)عہد نامہ جدید(New Testament)

### عیسائیت میں عہد نامہ قدیم کا مقام:

عہد قدیم کے متعلق تفصیلی بحث یہودیت کے دینیاتی اثاثے کے ذیل میں گزر چکی ہے۔ یہاں اس بات پر مختصراً بحث کی جائے گی کہ عیسائیوں کے ہاں عہد قدیم کا کیا مقام ہے۔

عیسائی عہد قدیم کو مقدس سمجھتے ہیں اور اس کے احکامات کی توثیق کرتے ہیں[2]. متی کی انجیل میں "شریعت کی تکمیل" کے عنوان کے تحت سیدنا عیسیٰؑ سے منسوب قول نقل کیا گیا ہے:

> "یہ نہ سمجھو کہ میں توریت یا نبیوں کو رد کرنے آیا ہوں۔ میں انہیں رد نہیں بلکہ پورا کرنے آیا ہوں، کیونکہ میں تم سے سچ کہتا ہوں کہ جب تک آسمان اور زمین نابود نہیں ہو جاتے شریعت کا چھوٹا سا شوشہ تک مٹنے نہ پائے گا[3]"۔

یوحنا کی انجیل میں اسی حوالے سے ایک قول ہے:

> "شریعت تو موسیٰؑ کی معرفت دی گئی مگر فضل اور سچائی یسوع مسیح کی معرفت ملی[4]"۔

مندرجہ بالا دونوں اقوال سے واضح طور پر عیسائیت میں عہد نامہ قدیم کی حیثیت معلوم ہوتی ہے، کہ عیسائی اس کے احکامات کو منسوخ نہیں سمجھتے بلکہ اسے اپنی شریعت کا حصہ تسلیم کرتے ہیں۔

---

1 جرم و سزا ادیان عالم کے تناظر میں، سید امجد علی، ۲۶۴، ادارہ علوم اسلامیہ جامعہ پنجاب، لاہور، ۲۰۰۵ء

2 جهود علماء المسلمین فی نقد الکتاب المقدس، ۱ :۱۷

3 انجیل متی، ۵ : ۱۷، ۱۸

4 انجیل یوحنا، ۱ : ۱۷

البتہ عیسائیوں میں سے ایک فرقہ جسے پروٹسٹنٹ کہا جاتا اس میں سات کتب کا انکار کرتا ہے۔ان سات کتب میں تورات کی پانچ کتابیں یعنی پیدائش، خروج، احبار، گنتی اور استثنیٰ شامل ہیں۔ان کے علاوہ دیگر انبیاءؑ کے صحائف کو بھی جعلی سمجھتے ہیں[1]۔

### عہد نامہ جدید(New Testament)

عہد نامہ جدید عیسائیت کی متفقہ مذہبی و مقدس کتاب ہے۔اس میں مجموعی طور پر ستائیس کتب شامل ہیں ،جن کو دو حصوں میں تقسیم کیا جا سکتا ہے، پہلے حصے میں اناجیل اربعہ اور دوسرے حصے میں باقی صحائف ہیں۔

### پہلا حصہ (اناجیل اربعہ):

اناجیل اربعہ سے مراد انجیل متی، انجیل مرقس، انجیل لوقا اور انجیل یوحنا ہیں[2]، جن کے متعلق تفصیلی بحث مندرجہ ذیل ہے:

### انجیل متی(Gospel of Mathew)

اناجیل میں انجیل متی سب سے قدیم تصور کی جاتی ہے، لیکن اس کا مکمل زمانہ تالیف معلوم نہ ہو سکا۔اس انجیل کی خصوصیت یہ ہے کہ یہ عبرانی زبان میں لکھا گیا۔البتہ ایک تحقیق یہ بھی ہے کہ جس حصے کا مؤلف حواری متی تھا وہ اس زمانے میں ہی شائع ہو چکا تھا اور باقی حصے کا مؤلف معلوم نہ ہو سکا[3] [4]۔یہ کتاب ۲۸ ابواب پر مشتمل ہے ۔مختصر خاکہ حسبِ ذیل ہے

| | |
|---|---|
| باب ۱ تا باب ۲ آیت ۲۳ | مسیح کا نسب نامہ اور پیدائش |
| باب ۳ آیت ۱ تا ۱۲ | یوحنا بپتسمہ دینے والے کی خدمت |
| باب ۳ تا باب ۴ آیت ۱۱ | یسوع مسیح کا بپتسمہ اور آزمائش |
| باب ۴ تا باب ۱۸ آیت ۳۵ | گلیل میں یسوع کی عام اور علانیہ خدمت |
| باب ۱۹ تا باب ۲۰ | گلیل سے یروشلم آمد |
| باب ۲۱ تا باب ۲۷ | یروشلم اور اس کے قرب وجوار میں آکری ہفتہ |

1 اسلام اور ادیان عالم، ۶۲

2 تقابل ادیان، ۲۱۳

3 محمد فی التوراۃ والانجیل والقرآن، ابراہیم خلیل احمد، ۱: ۱۴۵، دارالمنار، بیروت، ۱۴۰۹ھ/۱۹۸۹ء

4 مذاہب عالم کی آسمانی کتابیں، پرویز، ۴۱، طلوع اسلام ٹرسٹ، لاہور، ۱۹۶۶ھ

**انجیل مرقس (Gospel of Mark)**

مرقس کی انجیل کے متعلق خیال کیا جاتا ہے کہ اناجیل اربعہ میں سب سے قدیم انجیل ہے۔ اس انجیل کی تألیف مرقس (Mark) نامی یہودی النسل عیسائی نے کی۔ یہ انجیل یونانی زبان میں لکھی گئی[1]۔

**انجیل لوقا (Gospel of Luke)**

انجیل لوقا کے مؤلف انطاکیہ کے رہنے والے لوقا تھے۔ جنہوں نے پولس کی شاگردی اختیار کی تھی۔ یہ ایک غیر یہودی مؤرخ تھے اور انہوں نے پہلی صدی عیسوی کے آخر میں اس انجیل کو مرتب کیا[2]۔

**انجیل یوحنا (Gospel of John)**

انجیل یوحنا کی تألیف کا کارنامہ یوحنا نامی ایک شخص کے سر ہے، لیکن اس کے متعلق شدید اختلاف ہے۔ بعض کے نزدیک سیدنا عیسیٰؑ کے حواری یوحنا بن زیدی صیاد اس انجیل کے مصنف ہے، جبکہ بعض کا قول ہے یہ یوحنا نامی کسی اور شخص نے تألیف کی ہے۔ مضامین کے طرز اور فلسفیانہ انداز کی وجہ سے انجیل یوحنا کو اناجیل اربعہ میں انفرادی مقام حاصل ہے[3]۔

**دوسرا حصہ (کتاب اعمال، خطوط):**

عہد نامہ جدید کے دوسرے حصے میں تین قسم کے صحائف شامل ہیں:

**(۱) رسولوں کے اعمال:**

یہ کتاب لوقا کی تصنیف ہے اور پولس و پطرس کے حالات پر مشتمل ہے۔ اس میں رومن سلطنت میں عیسائیت کو پھیلانے کے لئے سیدنا عیسیٰؑ کے حواریوں کے اٹھائے گئے اقدامات اور ان کے حالات کا ذکر ہے[4]۔

**(۲) خطوط:**

---

1 محاضرات فی النصرانیہ، ابوزہرہ محمد بن احمد، ۱: ۴۷، دار الفکر العربی، بیروت، ۱۳۸۱ھ

2 مذاہب عالم کی آسمانی کتابیں، پرویز، ۴۲، طلوع اسلام ٹرسٹ، لاہور، ۱۹۶۶ھ

3 محاضرات فی النصرانیہ، ۱: ۴۹

4 مذاہب عالم کا تقابلی مطالعہ، چوھدری غلام رسول، ۴۵۵، علمی کتب خانہ، لاہور، ۱۹۸۸ء

عہد نامہ جدید میں شامل خطوط میں ۱۴ ساؤل یا پال کے ہیں، جو ایشائے کوچک کا یہودی النسل باشندہ تھا اور طرسوس کے مقام پر رہتا تھا۔ سیدنا عیسیٰؑ کا زمانہ پایا لیکن ان سے ملاقات نہ ہو سکی۔ عیسائیت قبول کرنے کے بعد تبلیغی اسفار کے ساتھ کئی قوموں کو خطوط لکھے۔ ان خطوط کا موضوع عیسائیت کے عقائد اور اس کی تشریح ہے۔ پال کے خطوط کے علاوہ عہد نامہ جدید میں پطرس، یوحنا اور یہوداہ کے خطوط بھی شامل ہیں[1]۔

**(۳) مکاشفہ:**

سیدنا عیسیٰؑ کے حواری یوحنا عارف اپنے مسیحی عقیدے کی وجہ سے پُتمس نامی جزیرے پر جلاوطنی گزارنے پر مجبور کئے گئے۔ جلاوطنی کے دوران انہوں نے کئی سچے خواب دیکھے۔ یہ سچے خواب انہوں سپرد قلم کئے جو آج عہد نامہ جدید کے آخر میں شامل ہیں[2]۔

## اسلام کے دینیاتی اثاثے کا علمی جائزہ:

شریعت اسلامی کے دینیاتی اثاثے میں دو چیزیں بنیادی ماخذ کی حیثیت رکھتی ہیں:

(۱) کتاب اللہ (۲) احادیث رسول ﷺ

ان دونوں کے حوالے سے تفصیلی بحث مندرجہ ذیل ہے:

**(۱) کتاب اللہ (قرآن کریم):**

قرآن کریم کا اصل نام قرآن ہے۔ لفظ قرآن کا ماخذ کیا ہے؟ اس کے متعلق تین اقوال ہیں: ایک یہ کہ اس کا مادہ ق، ر، ء ہے، جس کے معنی پڑھنے کے آتے ہیں۔ دوسرا یہ کہ اس اصل ق، ر، ن سے ہے، جس کے معنی ایک دوسرے سے مشابہ ہونے کے آتے ہیں اور تیسرا یہ کہ یہ قرآن مشتق نہیں کتاب اللہ کے لئے علم ہے، جس طرح تورات اور انجیل علم ہیں[3]۔

قرآن کریم کی اصطلاحی تعریف ان الفاظ کے ساتھ کی گئی ہے:

"الْكَلَامُ الْمُنَزَّلُ عَلَى الرَّسُولِ، الْمَكْتُوبُ فِي الْمَصَاحِفِ، الْمَنْقُولُ إِلَيْنَا نَقْلًا مُتَوَاتِرًا[4]"۔

ترجمہ: وہ نازل شدہ کلام ہے جو رسول اللہ ﷺ پر نازل ہوا، مصاحف لکھا ہوا ہے اور تواتر کے ساتھ ہم تک پہنچا ہے۔

---

1 محاضرات فی النصرانیہ، ۱ :۶۸

2 اسلام اور ادیان عالم، ۶۲

3 الاتقان فی علوم القرآن، عبد الرحمن بن ابی بکر السیوطی، ۱ : ۱۸۱، الہیئۃ المصریۃ العامۃ للکتاب، مصر، ۱۳۹۴ھ/۱۹۷۴ء

4 ارشاد الفحول، محمد بن علی الشوکانی، ۱ : ۸۵، دار الکتاب العربی، بیروت، ۱۴۱۹ھ/۱۹۹۹ء

## قرآن کریم کا نزول:

قرآن کریم پیغمبر اسلام محمد رسول اللہ ﷺ پر نازل ہوا۔ علماء کے نزدیک قرآن کریم کا نزول دو مرتبہ ہوا ، سیدنا ابن عباسؓ کی روایت سے ہے کہ یہ پہلا نزول لوح محفوظ سے آسمانی مقام " بیت العزت" پر ہوا۔ دوسرا نزول بیت العزت سے سیدنا جبریلؑ کے ذریعے رسول اللہ ﷺ پر ہوا[1]۔ اس نزول کی ابتداء رمضان المبارک میں اس وقت ہوئی جب رسول اللہ ﷺ کی عمر مبارک ۴۰ سال تھی اور آپ مکہ مکرمہ کے قریب حرا نامی ایک غار میں عبادت کی غرض سے گوشہ نشین تھے۔ ابتدائی وحی میں سورۃ العلق پانچ ابتدائی آیات کی گئی[2]۔ اس کے بعد حسب مصلحت و ضرورت تقریباً تئیس سال تک رسول اللہ ﷺ پر وحی کے ذریعے قرآن کریم نازل ہوتا رہا[3]۔ نزول وحی کے لئے سیدنا جبریلؑ مختلف صورتوں میں رسول اللہ ﷺ کے پاس آتے، کبھی اپنی صورت میں اور کبھی انسانی صورت میں[4]۔

## قرآن کریم کی حفاظت:

قرآن کریم اللہ تعالیٰ کی طرف سے نازل شدہ آخری کتاب ہے اور اس کی حفاظت کا ذمہ اللہ تعالیٰ نے اپنے ذمہ لیا ہے، اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

"إِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّكْرَ وَإِنَّا لَهُ لَحَافِظُونَ[5]"۔

ترجمہ: بے شک یہ (کتاب) نصیحت ہمیں نے اُتاری ہے اور ہم ہی اس کے نگہبان ہیں۔

اس مقصد کے لئے عالم بالا میں اس کو لوح محفوظ میں اور بیت العزت میں محفوظ کیا اور زمین پر اس کی حفاظت کے دو انتظامات کیے گئے:

۱: صدری حفاظت ۲: تحریری حفاظت

### ۱: صدری حفاظت:

---

1 الناسخ والمنسوخ، قتادہ بن دعامہ السدوسی، ۱ : ۵۲، مؤسسۃ الرسالۃ، بیروت، ۱۴۱۸ھ/۱۹۹۸ء

2 فضائل القرآن، قاسم بن سلام، ۱ : ۳۶۴، دار ابن کثیر، دمشق، ۱۴۱۵ھ/۱۹۹۵ء

3 المستدرک علی الصحیحین، کتاب التفسیر، تفسیر سورۃ الواقعۃ، رقم الحدیث: ۳۷۸۱

4 علوم القرآن، مفتی تقی عثمانی، ۵۹۔۶۱، مکتبہ دار العلوم، کراچی، ۱۴۳۵ھ/۲۰۱۴ء

5 الحجر، ۱۵: ۹

یعنی نبی کریم ﷺ اور امت کے قلب ودماغ میں اس کو محفوظ کیا جس کو قرآن نے خود ذکر کیا ہے۔ صحیح بخاری میں ابن عباسؓ کی روایت ہے کہ جبرئیل علیہ السلام کے پڑھنے اور تلاوت کرنے کے ساتھ ساتھ حضور ﷺ بھی پڑھتے جاتے تھے تاکہ وحی قرآنی محفوظ رہے اس پر یہ آیت نازل ہوئی:

"لَا تُحَرِّكْ بِهِ لِسَانَكَ لِتَعْجَلَ بِهِ[1]"۔

ترجمہ: نہ چلا اس کے پڑھنے پر اپنی زبان تاکہ جلدی اس کو سیکھ لیں۔

اس کے بعد آپ خاموش ہو کر سنتے تھے اور اسی طرح یاد ہو کر صحابہ کرامؓ کو پہنچا دیتے تھے[2]۔ صحابہ کرامؓ اس کی حفظ کا خوب اہتمام کرتے۔ یہی وجہ ہے کہ رسول اللہ ﷺ کی حیات مبارکہ ہی میں خلفاء راشدین سمیت صحابہؓ کی ایک بڑی تعداد نے قرآن کریم حفظ کیا تھا[3]۔

## تحریری حفاظت:

حفاظت قرآن کا اصل مدار تو اگرچہ حافظہ پر تھا لیکن اس کے ساتھ ہی ساتھ رسول اللہ ﷺ نے قرآن کریم کی کتابت کا بھی خاص اہتمام فرمایا، کتابت کا طریق کار حضرت زید بن ثابتؓ نے ایک حدیث میں بیان فرمایا ہے:

"كُنْتُ أَكْتُبُ الْوَحْيَ لِرَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَكَانَ إِذَا نَزَلَ عَلَيْهِ الْوَحْيُ أَخَذَتْهُ بُرَحَاءُ شَدِيدَةٌ وَعَرِقَ عَرَقًا شَدِيدًا مِثْلَ الْجُمَّانِ ثُمَّ سُرِّيَ عَنْهُ فَكُنْتُ أَدْخُلُ عَلَيْهِ بِقِطْعَةِ الْكَتِفِ أَوْ كِسْرَةٍ، فَأَكْتُبُ وَهُوَ يُمْلِي عَلَيَّ فَمَا أَفْرَغُ حَتَّى تَكَادَ رِجْلِي تَنْكَسِرُ مِنْ ثِقْلِ الْقُرْآنِ حَتَّى أَقُولَ لَا أَمْشِي عَلَى رِجْلِي أَبَدًا فَإِذَا فَرَغْتُ قَالَ اقْرَأْ فَأَقْرَأُهُ فَإِنْ كَانَ فِيهِ سَقْطٌ أَقَامَهُ ثُمَّ أَخْرُجُ بِهِ إِلَى النَّاسِ[4]"۔

ترجمہ: یعنی میں رسول اللہ ﷺ کے لیے وحی کی کتابت کرتا تھا۔ جب آپ ﷺ پر وحی نازل ہوتی تو آپ ﷺ کی سخت گرمی لگتی تھی۔ رسول اللہ ﷺ کے جسم اطہر پر پسینہ کے قطرے موتیوں کی طرح ڈھلکنے لگتے تھے۔ پھر رسول اللہ ﷺ سے یہ کیفیت ختم ہو جاتی تو میں مونڈھے کی کوئی ہڈی (یا کسی اور چیز کا) ٹکڑا لے کر خدمت میں حاضر ہوتا رسول اللہ ﷺ لکھواتے رہتے اور میں لکھتا جاتا یہاں تک کہ جب میں لکھ کر فارغ ہو جاتا۔ تو قرآن کریم کو نقل کرنے کے بوجھ سے سے مجھے ایسا محسوس ہوتا جیسے میری ٹانگ ٹوٹنے والی ہے۔ اور میں کبھی چل نہیں سکوں گا۔ بہر حال!

---

1 القیامۃ، ۷۵: ۱۶

2 صحیح البخاری، کتاب فضائل القرآن، باب الترتیل فی القرأۃ، رقم الحدیث: ۵۰۴۴

3 الاتقان فی علوم القرآن، ۱: ۲۴۴

4 مجمع الزوائد، نور الدین الہیثمیؒ، ۱: ۱۵۲، دار الکتاب العربی، بیروت، ۱۹۶۷ء

جب میں لکھنے سے فارغ ہوتا تو رسول اللہ ﷺ فرماتے۔ ''پڑھو''۔ میں پڑھ کر سناتا اگر اس میں کوئی کمی بیشی ہوتی تو رسول اللہ ﷺ اس کی اصلاح فرما دیتے۔ اور پھر اسے لوگوں کے سامنے لے آتے۔

کتابت وحی کا کام صرف حضرت زید بن ثابتؓ ہی ک سپرد نہ تھا بلکہ رسول اللہ ﷺ نے بہت سے صحابہؓ کو اس مقصد کے لیے مقرر فرمایا تھا جو حسب ضرورت کتابت وحی کے فرائض انجام دیتے تھے۔ کاتبین وحی کی تعداد چالیس تک شمار کی گئی ہے[1]۔ ان میں ابو بکر صدیق، عمر فاروق، عثمان غنی، علی المرتضیٰ، ابی بن کعب، مغیرہ بن شعبہ، خالد بن ولید، معاویہ بن ابی سفیان، زید بن ثابت رضی اللہ عنہم اجمعین مشہور ہیں[2]۔

## عہد صدیقی میں قرآن کریم کی حفاظت:

سیدنا ابو بکر صدیقؓ کے دور میں قرآن کریم کو باقاعدہ کتابی شکل میں جمع کیا گیا۔ اس جمع کے محرک فاروق اعظمؓ تھے۔ بخاری میں زید بن ثابت سے روایت ہے کہ حضرت ابو بکر صدیقؓ نے فرمایا:

" إِنَّ عُمَرَ أَتَانِي فَقَالَ إِنَّ الْقَتْلَ قَدْ اسْتَحَرَّ يَوْمَ الْيَمَامَةِ بِالنَّاسِ وَإِنِّي أَخْشَى أَنْ يَسْتَحِرَّ الْقَتْلُ بِالْقُرَّاءِ فِي الْمَوَاطِنِ فَيَذْهَبَ كَثِيرٌ مِنَ الْقُرْآنِ إِلَّا أَنْ تَجْمَعُوهُ وَإِنِّي لَأَرَى أَنْ تَجْمَعَ الْقُرْآنَ قَالَ أَبُو بَكْرٍ قُلْتُ لِعُمَرَ كَيْفَ أَفْعَلُ شَيْئًا لَمْ يَفْعَلْهُ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ؟ فَقَالَ عُمَرُ هُوَ وَاللَّهِ خَيْرٌ فَلَمْ يَزَلْ عُمَرُ يُرَاجِعُنِي فِيهِ حَتَّى شَرَحَ اللَّهُ لِذَلِكَ صَدْرِي وَرَأَيْتُ الَّذِي رَأَى عُمَرُ قَالَ زَيْدُ بْنُ ثَابِتٍ وَعُمَرُ عِنْدَهُ جَالِسٌ لاَ يَتَكَلَّمُ فَقَالَ أَبُو بَكْرٍ إِنَّكَ رَجُلٌ شَابٌّ عَاقِلٌ وَلاَ نَتَّهِمُكَ كُنْتَ تَكْتُبُ الْوَحْيَ لِرَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَتَتَبَّعِ الْقُرْآنَ فَاجْمَعْهُ فَوَاللَّهِ لَوْ كَلَّفَنِي نَقْلَ جَبَلٍ مِنَ الْجِبَالِ مَا كَانَ أَثْقَلَ عَلَيَّ مِمَّا أَمَرَنِي بِهِ مِنْ جَمْعِ الْقُرْآنِ قُلْتُ كَيْفَ تَفْعَلَانِ شَيْئًا لَمْ يَفْعَلْهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ؟ فَقَالَ أَبُو بَكْرٍ هُوَ وَاللَّهِ خَيْرٌ فَلَمْ أَزَلْ أُرَاجِعُهُ حَتَّى شَرَحَ اللَّهُ صَدْرِي لِلَّذِي شَرَحَ اللَّهُ لَهُ صَدْرَ أَبِي بَكْرٍ وَعُمَرَ فَقُمْتُ فَتَتَبَّعْتُ الْقُرْآنَ أَجْمَعُهُ مِنَ الرِّقَاعِ وَالْأَكْتَافِ وَالْعُسُبِ وَصُدُورِ الرِّجَالِ حَتَّى وَجَدْتُ مِنْ سُورَةِ التَّوْبَةِ آيَتَيْنِ مَعَ خُزَيْمَةَ الْأَنْصَارِيِّ لَمْ أَجِدْهُمَا مَعَ أَحَدٍ غَيْرِهِ لَقَدْ جَاءَكُمْ رَسُولٌ مِنْ أَنْفُسِكُمْ عَزِيزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيصٌ عَلَيْكُمْ إِلَى آخِرِهِمَا وَكَانَتِ الصُّحُفُ

---

1 علوم القرآن، مولانا تقی عثمانی، ص ۱۷۳۔۱۸۵

2 زاد المعاد فی ہدی خیر العباد، محمد بن ابی بکر ابن قیم الجوزیۃ، ۱ : ۱۱۳، مؤسسۃ الرسالۃ، بیروت، ۱۴۱۵ھ/۱۹۹۴ء

الَّتِي جُمِعَ فِيهَا الْقُرْآنُ عِنْدَ أَبِي بَكْرٍ حَتَّى تَوَفَّاهُ اللَّهُ ثُمَّ عِنْدَ عُمَرَ حَتَّى تَوَفَّاهُ اللَّهُ ثُمَّ عِنْدَ حَفْصَةَ بِنْتِ عُمَرَ تَابَعَهُ عُثْمَانُ بْنُ عُمَرَ[1]"۔

ترجمہ: سیدنا عمرؓ میرے پاس آئے اور کہا کہ یمامہ کی جنگ کی تیزی میں قراء قرآن شہید ہو گئے اگر اور جنگوں میں بھی شہادت قراء کا سلسلہ اسی طرح جاری رہا تو قرآن کریم کے اکثر حصوں کے ضائع ہونے کا خطرہ ہے لہذا آپ حکم دیں کہ قرآن کریم کو تحریری صورت میں جمع کیا جائے۔ میں نے ان سے کہا کہ ہم ایسا کام کیوں کریں جو رسول اللہ ﷺ نے نہیں کیا۔ عمرؓ نے کہا قسم خدا کی کہ اسی میں خیر ہے آپ کا یہ مطالبہ جاری رہا یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ نے میرا سینہ اس کام کے لیے کھول دیا۔

یعنی رسول اللہ ﷺ کی وفات کے فوراً بعد مسیلمہ کذاب کے ساتھ جنگ یمامہ پیش آئی جس میں متعدد حفاظ قرآن شہید ہو گئے۔ حضرت عمرؓ اس صورت حال سے گھبرا گئے۔ وہ سوچنے لگے کہ اگر اسی طرح حفاظ شہید ہوتے رہے تو قرآن کریم کا کیا ہو گا؟

چنانچہ آپؓ نے حضرت ابو بکرؓ کو مشورہ دیا کہ قرآن کو سرکاری ریکارڈ میں لے لیا جائے تاکہ اس کے ضائع ہونے کا اندیشہ نہ رہے۔ ابو بکر صدیقؓ نے فرمایا کہ میں یہ کام کیسے کروں جو نبی علیہ السلام نے نہیں کیا۔ فرمایا غور کرو۔ وہ کون سا کام تھا جو نبی علیہ السلام نے نہیں کیا تھا وہ یہی کام تھا کہ قرآن کو لکھوانے کے بعد آپ ﷺ اسے اپنے پاس سرکاری ریکارڈ میں نہیں رکھتے۔ حضرت عمرؓ کے پاس حضرت ابو بکرؓ کی بات کا جواب بس یہی تھا کہ ھو واللہ خیر۔۔ کہ بخدا یہ کام بہتر ہے۔ دونوں بزرگوں کے درمیان تبادلہ خیال ہوتا رہا یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ نے ابو بکرؓ کا سینہ کھول دیا اور ان کو شرح صدر ہو گیا۔ پھر دونوں نے زید بن ثابت کو بلایا اور جمع قرآن کا کام ان کے سپرد کیا۔ انہوں نے بھی یہ عرض کیا کہ آپ دونوں حضرات وہ کام کیسے کرنا چاہتے ہو جو رسول اللہ ﷺ نے نہیں کیا۔ حضرت ابو بکرؓ نے انہیں یہ بات سمجھادی کہ یہ کام بہتر ہے چنانچہ اب کو بھی شرح صدر ہو گیا۔

پھر عام اعلان کیا گیا کہ جس کے پاس قرآن کریم کی اصلی تحریر ہے وہ نبی ﷺ کے ملاحظہ سے گزر چکی ہے اور اس کے اصلی ہونے پر نبی ﷺ کے ملاحظہ سے گزرنے پر دو گواہ بھی موجود ہو ایسی تحریریں لائی جائیں۔ ان دو گواہوں میں ایک خود صاحب تحریر کی گواہی ہو گی دوسری دوسرے شخص کی۔ چنانچہ وہ تحریریں آنی شروع ہوئیں۔ جب تمام تحریریں آگئی تو ان کو نفس الامری اور لوح محفوظ کی ترتیب کے مطابق مرتب کیا گیا تو معلوم ہوا کہ سورۃ توبہ کی آخری دو آیتیں نہیں آئیں چنانچہ دوبارہ اعلان کیا گیا کہ آیات " لقد جاءكم رسول من أنفسكم عزيز عليه ما عنتم حريص عليكم "" نہیں آئیں۔ ان آیتوں کو سیدنا حذیمہ بن اوس لائے اور کہاں میں دوسرا گواہ تلاش کر رہا تھا مگر وہ نہیں ملا اس

---

1 صحیح البخاری، کتاب التفسیر، باب لقد جاءکم رسول من انفسکم الخ، رقم الحدیث: ۴۶۷۹

لیے تاخیر ہوئی۔ وہ آیتیں سیدنا زید بن ثابتؓ کے ہاتھ ہی کی لکھی ہوئی تھی۔ اور سیدنا عمرؓ نے بھی ان کو پہچانا۔ چنانچہ وہ لے لی گئیں۔ جب قرآن کریم مکمل آگیا تو پہلے حافظوں کے حفظ سے اس کا مقابلہ کیا گیا۔ جب اطمینان ہو گیا تو سیدنا زید بن ثابتؓ نے مختلف چیزوں پر اس کو نقل کیا اور ان کو ایک تھیلی میں بھر کر سیدنا ابو بکرؓ کو حوالہ کیا۔ اسے سیدہ عائشہؓ کے پاس جمع کرایا گیا اور یوں قرآن کریم سرکاری ریکارڈ میں محفوظ ہو گیا۔

وہ اصلی تحریریں جن جن سے حاصل کی گئی تھی ان کو لٹادیں کیونکہ وہ امانت تھیں۔ پھر اس تھیلی کو کبھی کھولنے کی نوبت نہیں آئی جو رسیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا کے پاس تھیں۔ کیونکہ خطرہ ٹل گیا۔ آئندہ جنگوں میں حفاظ بکثرت شہید نہیں ہوئے نیز بچوں نے بھی حفظ شروع کر دی۔ چنانچہ دس حفاظ شہید ہوتے تو سو نئے حفاظ تیار ہوتے۔ جب ابو بکر صدیقؓ کی وفات ہوئی اور سیدنا عمرؓ نے وہ تھیلا سیدہ عائشہ سے لے کر سیدہ حفصہؓ کے پاس رکھوادیا تاکہ جب چاہے بے تکلف دیکھ سکے۔ مگر اس کی نوبت نہیں آئی یہاں تک کہ سیدنا عمرؓ کا انتقال ہو گیا[1]۔

## دور عثانی قرآن کریم کی حفاظت:

سیدنا عثمانؓ کے دور میں اسلامی سلطنت کا دائرہ وسیع ہو گیا تو جن مسلمانوں نے قرآنی آیات کو جس استاذ سے جس طرز پر تلفظ اور قراءت سے سیکھا تھا ان میں اور دیگر میں مسلمانوں میں جن کو دوسری قرآءت کی تعلیم دی گئی تھی اختلاف پیدا ہو گیا۔ چنانچہ جامع الترمذی میں حذیفہ بن الیمان صحابی کا جو فتح آرمینیہ وآذربائی جان سے واپس حضرت عثمانؓ کی خدمت میں پہنچے تھے۔ یہ قول مذکور ہے کہ جو اختلاف قرآءت سے پیدا ہونے والی فتنے کی طرف اشارہ ہے:

"أَنَّ حُذَيْفَةَ قَدِمَ عَلَى عُثْمَانَ بْنِ عَفَّانَ وَكَانَ يُغَازِي أَهْلَ الشَّامِ فِي فَتْحِ أَرْمِينِيَةَ وَأَذْرَبِيجَانَ مَعَ أَهْلِ العِرَاقِ فَرَأَى حُذَيْفَةُ اخْتِلَافَهُمْ فِي القُرْآنِ فَقَالَ لِعُثْمَانَ بْنِ عَفَّانَ يَا أَمِيرَ المُؤْمِنِينَ أَدْرِكْ هَذِهِ الأُمَّةَ قَبْلَ أَنْ يَخْتَلِفُوا فِي الكِتَابِ كَمَا اخْتَلَفَتِ اليَهُودُ وَالنَّصَارَى فَأَرْسَلَ إِلَى حَفْصَةَ أَنْ أَرْسِلِي إِلَيْنَا بِالصُّحُفِ نَنْسَخُهَا فِي المَصَاحِفِ ثُمَّ نَرُدُّهَا إِلَيْكِ فَأَرْسَلَتْ حَفْصَةُ إِلَى عُثْمَانَ بِالصُّحُفِ فَأَرْسَلَ عُثْمَانُ إِلَى زَيْدِ بْنِ ثَابِتٍ وَسَعِيدِ بْنِ العَاصِ وَعَبْدِ الرَّحْمَنِ بْنِ الحَارِثِ بْنِ هِشَامٍ وَعَبْدِ اللَّهِ بْنِ الزُّبَيْرِ أَنِ انْسَخُوا الصُّحُفَ فِي المَصَاحِفِ وَقَالَ لِلرَّهْطِ القُرَشِيِّينَ الثَّلَاثَةِ مَا اخْتَلَفْتُمْ فِيهِ أَنْتُمْ وَزَيْدُ بْنُ ثَابِتٍ فَاكْتُبُوهُ بِلِسَانِ قُرَيْشٍ فَإِنَّمَا نَزَلَ بِلِسَانِهِمْ حَتَّى نَسَخُوا الصُّحُفَ فِي المَصَاحِفِ بَعَثَ عُثْمَانُ إِلَى كُلِّ أُفُقٍ بِمُصْحَفٍ مِنْ تِلْكَ المَصَاحِفِ الَّتِي نَسَخُوا قَالَ الزُّهْرِيُّ: وَحَدَّثَنِي خَارِجَةُ بْنُ زَيْدِ بْنِ ثَابِتٍ أَنَّ زَيْدَ بْنَ ثَابِتٍ قَالَ " فَقَدْتُ آيَةً مِنْ سُورَةِ الأَحْزَابِ كُنْتُ أَسْمَعُ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقْرَؤُهَا مِنَ المُؤْمِنِينَ رِجَالٌ

---

1 تحفۃ الالمعی شرح سنن الترمذی، مولانا مفتی سعید پالن پوریؒ، ۶۲، زمزم پبلیشرز، لاہور

صَدَقُوا مَا عَاهَدُوا اللَّهَ عَلَيْهِ فَمِنْهُمْ مَنْ قَضَى نَحْبَهُ وَمِنْهُمْ مَنْ يَنْتَظِرُ فَالتَمَسْتُهَا فَوَجَدْتُهَا مَعَ خُزَيْمَةَ بْنِ ثَابِتٍ أَوْ أَبِي خُزَيْمَةَ فَأَلْحَقْتُهَا فِي سُورَتِهَا[1]"۔

ترجمہ: انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں سید کہ ناحذیفہ بن یمانؓ ،سید ناعثمانؓ بن عفان کے پاس آئے،ان دنوں آپ اہل شام کے ساتھ فتح آرمینیہ میں اور اہل عراق کے ساتھ فتح آذربائیجان میں مصروف تھے،ح سید ناحذیفہؓ نے قرآن کی قرأت میں لوگوں کا اختلاف دیکھ کر سید ناعثمان سے کہاامیر المومنین اس امت کی فکر کیجئے اس سے پہلے کہ یہقرآن کریم میں اختلاف کا شکار ہو جائے، جیساکہ یہود ونصاریٰ اپنی کتابوں کے بارے میں مختلف ہو گئے۔ توسید ناعثمانؓ نے سیدہ حفصہؓ کے پاس پیغام بھیجا کہ صحیفے ہمارے پاس بھیج دیں ہم انہیں مصاحف میں لکھوا کر آپ کو واپس کر دیں گے، چنانچہ ام المومنین حفصہؓ نے عثمانؓ کے پاس یہ صحیفے بھیج دیئے۔ پھر عثمان ان صحیفوں کو نے زید بن ثابت اور سعید بن العاص اور عبدالرحمن بن الحارث بن ہشام اور عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہم کے پاس بھیجااور یہ حکم دیا کہ آپ لوگ ان کو مصاحف میں نقل کر دیں۔اور تینوں قریشی صحابہ سے کہا کہ جب تم میں اور زید بن ثابت رضی اللہ عنہ میں اختلاف ہو جائے تو قریش کی زبان میں لکھو کیونکہ قرآن انہیں کی زبان میں نازل ہوا ہے، یہاں تک کہ جب انہوں نے صحیفے نقل کر لیے تو عثمانؓ نے ہر جانب ایک ایک مصحف بھیج دیا۔زہری کہتے ہیں مجھ سے خارجہ بن زید نے بیان کیا کہ زید بن ثابت نے کہا کہ میں سورہ احزاب کی ایک آیت جسے میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو پڑھتے ہوئے سنتا تھااور مجھے یاد نہیں رہی تھی اور وہ آیت یہ ہے:مِنَ الْمُؤْمِنِينَ رِجَالٌ صَدَقُوا مَا عَاهَدُوا اللَّهَ عَلَيْهِ فَمِنْهُمْ مَنْ قَضَى نَحْبَهُ وَمِنْهُمْ مَنْ يَنْتَظِرُ تومیں نے اسے کافی تلاش کے بعد خزیمہ بن ثابت کے پاس پایااسے اس کی سورہ میں شامل کر دیا۔

ان صحابہؓ نے سید حفصہؓ کے ساتھ موجود تھیلے والے تحریروں کو انا صلی تحریروں سے ملایا نیز حافظوں کے حفظ سے بھی مقابلہ کیا جب اطمینان ہو گیا تو کمیٹی نے پانچ مصاحف تیار کیے یہ پہلی مرتبہ قرآن کتابی شکل میں لکھا گیا۔اس وقت اس کی صورت یہ تھی کہ گتوں کو جوڑ کر اس کا فائل بنایا گیا تھااور ان میں قرآن کریم کے اوراق الگ الگ رکھے گیے تھے۔ جلد نہیں باندی گئی تھی۔ پھر ایک مصحف کو سید ناعثمانؓ نے اپنے پاس مدینہ میں رکھا۔اور باقی مصاحف مختلف شہروں میں بھیج دیئے۔اور حکم بھیج دیا کہ اب مسلمان اسی قرآن سے نقل لیں۔ نیز یہ بھی حکم دیا کہ لوگوں نے جو مختلف قسم کے قرآن اپنے پاس رکھے ہیں۔ پایہ تخت میں بھیج دیئے جائیں۔ جب سب قرآن کریم آگئے توسید ناعثمانؓ نے انہیں ضائع کر دیا۔اور اصل تحریریں ان کے مالکان کے حوالے کی گئی۔اور وہ تھیلا سید ناحفصہؓ کے حوالے کیا گیا[2]۔

---

1 سنن الترمذی، ابواب التفسیر، باب ومن سورۃ التوبۃ، رقم الحدیث: ۳۱۰۴

2 آثار التنزیل، علامہ خالد محمود صاحب، ۲۱۴، محمود پبلیکیشنز، لاہور، ۲۰۱۲ء

## مضامین قرآن کریم:

امام شاہ ولی اللہ ([1]) نے مضامین قرآن کو مندرجہ ذیل پانچ حصوں میں تقسیم کیا ہے:

(۱)علم الاحکام (۲)علم الجدل (۳)علم التذکیر بآلاء اللہ

(۴)علم التذکیر بایام اللہ (۵)علم التذکیر بالموت ومابعد الموت [2]

## علم الاحکام:

علم الاحکام سے مراد شریعت مطہرہ کے احکامات ہے، جیسے واجب، مندوب، مباح، مکروہ، حرام۔ یہ احکامات چاہے زندگی کے کسی بھی شعبے سے متعلق ہوں، چنانچہ علماء کا خیال ہے کہ قرآن کریم میں انسان کی عملی زندگی کے احکام سے متعلق تقریباً پانچ سو آیات ہیں۔ جنہیں آیات الاحکام کہا جاتا ہے۔

## علم الجدل:

جدل سے مراد کسی فکر کی مدلل تردید کرنا ہے، قرآن مجید میں چار گروہوں سے مکالمہ کیا گیا اور ان کے باطل عقائد کی تردید کی گئی۔ ان گروہوں میں مشرکین، یہود، نصاریٰ اور منافقین شامل ہیں۔

## علم التذکیر بآلاء اللہ:

تذکیر بالآءاللہ سے مراد اللہ تعالیٰ کی نعمتوں کو ذکر کرکے اللہ تعالیٰ کی وحدانیت وفرمانبرداری کی طرف دعوت دینا ہے، قرآن کریم میں جابجا کائنات کی خلقت، زمین وآسمان میں موجود نعمتوں، درخت، پانی وغیرہ کا ذکر کرکے خدائے واحد کے بندگی کی طرف بُلایا گیا ہے۔

## علم التذکیر بایام اللہ:

تذکیر بایام اللہ سے مراد یہ ہے کہ پہلے گزرے ہوئے فرمانبرداروں کو ان کے اعمال کی بہترین جزا اور اعمال سیئہ کے مرتکبین کو سزا وعذاب کا تذکرہ کرکے اللہ تعالیٰ کی فرمانبرداری کی طرف دعوت دے کر اس کی نافرمانی سے منع کیا جائے۔ اسلسلے میں قرآن کریم میں انبیاء کرام کے قصص اور امم سابقہ کے واقعات بیان کئے گئے ہیں۔

---

1 آپ قطب الدین ولی اللہ بن شاہ عبدالرحیم ہیں۔ ۴ شوال ۱۱۱۴ھ۔۱۷۰۳ء کو پیدا ہوئے۔ سلسلہ نسب انیتس واسطوں سے خلیفہ دوم عمر فاروقؓ تک پہنچتا ہے۔ حجاز مقدس کے نامور اساتذہ تاج الدین اور شیخ ابوطاہر محمد بن ابراہیم سے حدیث پڑھی۔ قرآن اور علوم قرآن سے روشناس کرانے کے لیے ہندوستان کے مسلمانوں کے لیے آپ نے فارسی زبان میں قرآن مجید کا ترجمہ کیا۔ ۱۱۷۶ء کو فوت ہوئے۔ محمد عارف اعظمی عمری، تذکرہ مفسرین ہند، دارالمصنفین (شبلی اکیڈمی) اعظم گڈھ ،۲۰۰۶ء ج ۱، ص ۱۵۷

2 الفوز الکبیر فی اصول التفسیر، امام شاہ ولی اللہ احمد بن عبدالرحیم، ۱ :۲۹، دار الصحوۃ، القاہرۃ، ۱۴۰۷ھ/۱۹۸۶ء

**علم التذکیر بالموت ومابعد الموت:**

اس سے مراد یہ ہے کہ موت کے بعد کے درپیش حالات، جنت کی نعمتوں اور جہنم کے عذابوں کا تذکرہ کر کے انسانوں کو اعمال بد سے منع کر کے اعمال صالحہ کی طرف بلایا جائے۔ اس سلسلے میں حشر کے قیام، اعمال کے حساب، جنت کی نعمتوں اور جہنم کے عذابوں کا بیان قرآن کریم میں مختلف مقامات پر کثرت سے کیا گیا ہے[1]۔

## (۲) احادیث رسول ﷺ :

شریعت اسلامی کے دینیاتی اثاثے میں کتاب اللہ یعنی قرآن کریم کے بعد دوسرا مرتبہ رسول اللہ ﷺ کی احادیث مبارکہ کو حاصل ہے۔

**حدیث کی تعریف ان الفاظ کے ساتھ کی گئی ہے:**

"قَول النَّبِي صلى الله عَلَيْهِ وَسلم وَفعله وَتَقْرِيره[2]"۔

ترجمہ: رسول اللہ ﷺ کے قول، فعل اور تقریر کو حدیث کہا جاتا ہے۔

حدیث کے لئے کتب میں خبر اور اثر کے الفاظ استعمال ہوئے ہیں۔ لیکن خبر میں حدیث کے مقابلے میں عموم ہے کیونکہ خبر کا استعمال رسول اللہ ﷺ کے ساتھ دوسرے لوگوں کے اقوال کے لئے ہوتا ہے جبکہ حدیث کا اطلاق صرف رسول اللہ ﷺ کے اقوال کے لئے ہوتا ہے۔ جبکہ اثر رسول اللہ ﷺ کے علاوہ دیگر لوگوں کے اقوال کے لئے استعمال ہوتا ہے[3]۔

**مشہور کتب حدیث:**

دور نبوی ﷺ ہی سے احادیث رسول اللہ ﷺ کو یاد کرنے کے ساتھ کتب و مجموعات کی شکل میں محفوظ رکھنے کا طریقہ رواج پا چکا تھا۔ رسول اللہ ﷺ کی حیات ہی میں کئی صحابہ کرام نے احادیث رسول اللہ ﷺ کے مجموعات تیار کر رکھی تھی، جن میں سے سب سے مشہور عبد اللہ بن عمروؓ کا مجموعۂ احادیث صحیفہ الصادقۃ ہے[4]۔ پہلی صدی عیسوی کے اواخر میں عمر بن عبد العزیز کے حکم سے ابن شہاب زہری نے سب سے پہلے احادیث کو مدون شکل میں پیش کیا[5]۔ یہ سلسلہ جاری رہا اور تیسری صدی عیسوی میں احادیث کی مستند ترین کتب منظر عام پر آئیں، جن میں چھ کتابوں

---

1. آسان اصول تفسیر، مولانا خالد سیف اللہ رحمانی، ۳۳، کتب خانہ نعیمیہ، دیوبند، انڈیا، ۱۴۳۶ھ/۲۰۱۴ء
2. مقدمۃ فی اصول حدیث، عبد الحق بن سیف الدین الدہلوی، ۱: ۳۳، دار البشائر الاسلامیہ، بیروت، ۱۴۰۶ھ/۱۹۸۶ء
3. تیسیر مصطلح الحدیث، الدکتور محمود بن احمد الطحان، ۱: ۱۸، مکتبۃ المعارف للنشر والتوزیع، الریاض، ۱۴۲۵ھ/۲۰۰۴ء
4. تدوین السنۃ ومنزلتہا، عبد المنعم السید نجم، ۱: ۳۷، الجامعۃ الاسلامیۃ، المدینۃ المنورۃ، ۱۳۹۹ھ/۱۹۷۹ء
5. حدیث کی مشہور کتابیں، مفتی شعیب احمد، ۱: ۵۹، مکتبہ رحمانیہ، لاہور، ۱۴۳۱ھ/۲۰۱۱ء

کو قبول عام حاصل ہوا۔ان کتب کو صحاح ستہ،اصول ستہ،امہات ستہ،اور کتب ستہ کہا جاتا ہے۔ذیل میں صحاح ستہ کا تعارف ذکر کیا جاتا ہے۔

### صحیح البخاری:

صحیح البخاری کا پورا نام "الجامع الصحیح المسند المختصر من امور رسول اللہ ﷺ وسننہ وایامہ " ہے۔اس کتاب کے مصنف امیر المؤمنین فی الحدیث محمد بن اسمٰعیل بن ابراہیم الجعفی البخاری ہیں۔امام بخاریؒ نے اس کتاب میں صحیح احادیث جمع کا کرنے کا ایسا اہتمام کیا کہ قرآن کریم کے بعد اس کتاب کو اصح الکتب کہا گیا[1]۔

امام بخاریؒ نے یہ کتاب لکھنے سے پہلے ایک لاکھ صحیح اور دو لاکھ غیر صحیح احادیث یاد کیں اور پھر ان احادیث میں سے انتخاب کر کے ۷۲۷۵ احادیث کو صحیح البخاری کا حصہ بنایا اور اگر تکرار ختم کی جائے تو کل ۴۰۰۰ احادیث باقی رہ جاتے ہیں۔پھر ان احادیث کو سو(۱۰۰) سے زائد کتب اور ۳۴۵۰ ابواب میں تقسیم کیا ہے[2]۔

### صحیح مسلم:

صحیح مسلم امام ابوالحسین مسلم بن الحجاج القشیری النیسابوری کی تصنیف ہے۔اس کتاب کو صحیح البخاری کے بعد دوسرا مرتبہ دیا جاتا ہے۔اگرچہ احادیث صحت کے حوالے سے صحیح البخاری کا مرتبہ بلند ہے لیکن حسن ترتیب کے اعتبار سے ائمہ صحیح مسلم کو فوقیت دیتے ہیں۔

امام مسلمؒ نے تین احادیث جمع کی اور صحیح مسلم کے لئے ان میں کل ۷۲۷۵ احادیث کا انتخاب کیا۔اگر صحیح مسلم میں سے مکرر احادیث حذف کی جائے تو پھر اس کے احادیث کی تعداد ۴۰۰۰ ہیں۔امام مسلمؒ نے بھی احادیث کو کتب و ابواب میں تقسیم کیا ہے[3]۔

### سنن الترمذی:

یہ ابو عیسی محمد بن عیسی بن سورہ الترمذی کی تصنیف ہے۔سنن الترمذی کو الجامع الصحیح اور الجامع الکبیر بھی کہا جاتا ہے۔امام ترمذی اس کتاب میں صحیح،ضعیف،غریب معلل وغیرہ احادیث جمع کی ہیں اور پھر اس کے متعلق کلام کیا ہے اور اس میں موجود علل و نکارت کو بیان کیا ہے۔اس کتاب میں تقریباً ۴۰۰۰ احادیث کو فقہی ابوب کی ترتیب سے جمع کیا گیا ہے[4]۔

---

1 المنہاج شرح صحیح مسلم بن الحجاج،یحییٰ بن شرف النووی،۱ :۱۴،داراحیاء التراث العربی،بیروت،۱۳۹۲ھ

2 معرفۃ انواع علوم الحدیث،ابن الصلاح عثمان بن عبدالرحمٰن،۱ : ۲۰،دارالفکر،بیروت،۱۴۰۶ھ/۱۹۸۶ء

3 کشف الظنون،حاجی خلیفہ مصطفیٰ بن عبداللہ،۱: ۵۵۵،داراحیاء التراث العربی،بیروت،۱۹۴۱ء

4 لمحات فی المکتبۃ والبحث والمصادر،محمد عجاج بن محمد تمیم،۱ :۱۷۳،مؤسسۃ الرسالۃ،بیروت،۱۴۲۲ھ/۲۰۰۱ء

**سنن ابی داؤد:**

یہ امام ابوداؤد سلیمان بن اشعث السجستانی کی تصنیف ہے۔ اس کتاب میں امام ابوداؤد نے ہر قسم کی احادیث جمع کی اور بہت سی احادیث کی نکارت وضعف پر کلام بھی کیا ہے۔ سنن ابی داؤد بھی فقہی ابواب پر ترتیب دیا گیا ہے۔ امام ابوداؤد نے پانچ لاکھ احادیث رسول ﷺ جمع کیں اور اس میں سنن ابی داؤد کے لئے ۴۰۰۰ احادیث کو منتخب کیا[1]۔

**سنن النسائی:**

یہ امام ابو عبدالرحمٰن احمد بن شعیب النسائی کی تصنیف ہے۔ یہ کتاب بھی فقہی ابواب کے اعتبار سے ترتیب دی گئی ہے۔ امام نسائی نے اس کتاب میں کسی ایسے راوی کی حدیاث روایت نہیں کی جس کے ترک کرنے پر ناقدین نے اجماع کیا ہو۔ اس کتاب میں ۵۷۵۴ احادیث جمع کی گئی ہیں، جن کو کتب وابواب میں تقسیم کر دیا گیا ہے[2]۔

**سنن ابن ماجہ:**

یہ امام ابن ماجہ محمد بن یزید القزوینی کی تصنیف ہے۔ یہ کتاب بھی فقہی ابواب کے اعتبار سے مرتب کیا گیا ہے۔ لیکن اس میں صرف صحیح احادیث جمع کرنے کا التزام نہیں کیا گیا۔ سنن ابن ماجہ میں کل ۴۳۰۰ سے زائد احادیث موجود ہیں[3]۔

1 الحطہ فی ذکر صحاح الستہ، محمد صدیق حسن خان بن حسن علی، دارالکتب العلمیہ، بیروت، ۱۴۰۵ھ/۱۹۸۵ء

2 لمحات فی المکتبہ، ۱: ۱۷۵

3 کشف الظنون، ۲: ۱۰۰۵

## ہندومت کے دینیاتی اثاثے کا علمی جائزہ:

ہندومت کے مقدس کتب کو دو اقسام میں تقسیم کیا جاتا ہے:

(۱) سمرتی (۲) شروتی

شروتی سے مراد وہ کتابیں ہیں جن کو ہندومت میں الہامی کتابیں تصور کیا جاتا ہے[1]۔

ہندومت میں کئی کتب شروتی تصور کی جاتی ہیں، جن کا تعارف ذیل میں ذکر کیا جاتا ہے:

### وید:

وید کا لفظی معنی "جاننا" ہے۔ وید دنیا کا قدیم ترین مذہبی صحیفہ سمجھا جاتا ہے، یہ تقریباً دو ہزار سال قبل جمع کئے گئے، اگرچہ اس کا متعین زمانہ معلوم نہیں۔ ویدوں کی تعداد چار ہیں:

(۱) رگ وید (۲) سام وید (۳) یجر وید (۴) اتھر وید[2]

### رگ وید:

یہ وید اول سے آخر تک نظم کی شکل میں ہے اور اس میں کل ۱۰۱۷ گیت و بھجن ہیں جو دس ہزار منتر پر مشتمل ہیں۔ یہ سب سے قدیم وید تصور کیا جاتا ہے اور برہمنی مت کے لئے ایک بنیاد واساس کی حیثیت رکھتا ہے۔ اس کے مضامین میں خداؤں کی تعریف اور بزرگی اور دیوتاؤں سے دعائیں شامل ہیں۔ رگ وید کے ذریعے ہندو اپنے معبودوں کے سامنے عاجزی وانکساری کا اظہار کرتے ہیں اور اس کو اپنی عبادات اور نکاح کی تقاریب میں پڑھتے ہیں[3]۔

### سام وید:

سام وید ایک الگ مجموعہ کی شکل میں موجود ہے، لیکن اس کا اکثر حصہ رگ وید سے لیا گیا ہے۔ اس کی ضخامت بھی انتہائی کم ہے اور تقریباً رگ وید کے نصف کے برابر ہے۔ ہندومت میں سام کو کوئی خاص تاریخی اہمیت حاصل نہیں۔ سام میں موجود بھجن اور گیت عبادت اور دعا کے وقت گائے جاتے ہیں[4]۔

### یجر وید:

---

1 The Blackwell Companion To Hinduism , Gavin Flood, 59,Black Well Publishing ,Oxford ,UK,2003

2 اسلام اور مذاہب عالم، ۸۲

3 اقوام عالم کے ادیان و مذاہب، ۸۳

4 جرم و سزا ادیان عالم کے تناظر میں، ۱۰۸

یجر وید اشعار کی رگ وید اور سام وید کے برعکس نثری مضامین پر مشتمل ہے۔ان نثری عبارتوں کو مذہبی لوگ قربانی اور چڑھاوے چڑھانے کے وقت پڑھتے ہیں۔یجر وید تمام کا تمام رگ وید سے ماخوذ ہے[1]۔

**اتھر وید:**

اتھر وید میں کل چھ ہزار منتر ہے، جن میں منتر ۱۲۰۰ رگ وید سے ماخوذ ہیں۔اس کا تقریباً آدھا حصہ نثر پر مشتمل ہے۔یہ ہندی زندگی کی منظر کشی کرتا ہے[2]۔

**اُپنشد:**

ہندومت میں وید کے بعد اُپنشد کو معتبر سمجھا جاتا ہے. اس کے معنی استاد کے سامنے طلب علم کے لئے زانوئے تلمذ طے کرنے کے آتے ہیں۔یہ ایک مستقل حیثیت میں ہندومت کا حصہ ہے۔اُپنشد کی تعداد میں اختلاف ہے اور اس کی تعداد ۱۰۸ تک بتائی، لیکن ان میں سے متفقہ ۱۲ ہے۔ہندومت کے پیروکار اس کو بھی الہامی سمجھتے ہیں، لیکن یہ کسی فلسفی کی باتیں معلوم ہوتی ہیں۔اپنشد میں وید کی تشریح کے لئے ایک منفرد طریقہ اختیار کیا گیا ہے۔اس میں انسانی مسائل پر بحث کی گئی ہے کہ انسان کہاں سے آیا؟ کہاں جائے گا؟ دنیا میں اس کی آمد کا مقصد کیا ہے۔یوں کہا جاسکتا ہے کہ اپنشد انسانی جسم اور روح سے بحث کرتے ہیں[3] [4]۔

**پُران:**

پُران بھی ہندوؤں کی مقدس کتب میں شامل ہیں۔ان کا مرتبہ اُپنشد کے بعد آتا ہے۔اس کے مضامین انتہائی آسانی سے سمجھ میں آتی ہیں اور اس میں موجود افسانے عجیب وغریب ہیں۔

پُران ابتداء میں ایک تھا اور اس میں اشلوکوں کی تعداد ۴۰۰۰ تھی۔لیکن بعد میں اس کی تعداد ۱۰۸ تک پہنچ گئی اور اشلوکوں کی تعداد بھی دس لاکھ زائد ہو گئی[5]۔اگرچہ ہندوؤں کے نزدیک صرف ۱۸ ہی ان میں معتمد ہے[6]۔

**مہابھارت:**

---

1 مذاہب عالم تقابلی مطالعہ، ۱۰۳

2 اقوام عالم کے ادیان ومذاہب، ۸۴

3 فصول فی ادیان الہند، الدکتور محمد ضیاالرحمٰن الاعظمی، ۲۹، دار البخاری، المدینۃ المنورۃ، ۱۴۱۷ھ/۱۹۹۷ء

4 83The Blackwell Companion To Hinduism ,

5 مذاہب عالم کی آسمانی کتابیں، ۱۰۳

6 فصول فی ادیان الہند، ۳۵

مہابھارت ہندومت کی مقدس کتابوں میں سے سب سے طویل کتاب سمجھی جاتی ہیں۔اس میں تقریباً دو لاکھ پندرہ ہزار اشعار ہیں۔یہ دو خاندانوں کورو اور پانڈؤں کے درمیان لڑی جانے والی جنگوں کے واقعات ہیں۔لیکن اس میں ان واقعات کے کے علاوہ کثیر تعداد میں دوسرے قصے کہانیاں شامل ہیں اور اسے قدیم ہندوستان کے متعلق معلومات کا خزانہ کہا جاسکتا ہے[1] [2]۔

**رامائن:**

ہندومت کی مقدس کتب میں سے ایک رامائن ہے۔رامائن شعری مجموعہ ہے جو سات حصوں پر مشتمل ہے اور اس میں کل ۲۴۰۰۰ اشعار ہیں۔ہندوؤں وشنو کو اس کا مصنف تصور کرتے ہیں۔اس میں راجہ چندر جی کی بہادری کی داستانیں بیان کی گئی ہیں۔ہندوؤں کے نزدیک رامائن کا پڑھنا باعث ثواب ہے اور سنسکرت سے نابلد لوگ اس کو ہندی میں پڑھتے ہیں[3]۔

**بھگود گیتا:**

بھگود گیتا ہندوؤں کی مقدس کتابوں میں سے ایک ہے۔یہ مہابھارت کا حصہ ہے۔اس میں اخلاقی ہدایات دی گئی ہیں۔یہ ہندوؤں کی سب سے زیادہ پڑھی جانے والی کتاب ہے۔بلکہ یہ وید سے بھی زیادہ مقبول ہے۔اسی طرح اس میں نجات کے تین طریقے بیان ہوئے ہیں: طریقہ علم، طریقہ عبادت، طریقہ عمل[4] [5]۔

**منودھرم شاستر:**

منودھرم شاستر کو ہندومت میں فقہ و قانون کا درجہ حاصل ہے۔اس میں ہندو معاشرے سے متعلق مختلف قوانین بیان کئے گئے ہیں۔ان کتابوں میں منو شاستر کو اعلیٰ مقام حاصل ہے۔اس میں اب سولہ (۱۶) کتابیں باقی ہیں، جس میں سب سے مشہور منوسمرتی ہے۔یہ قوانین منو کے نام سے مشہور ہوئے[6] [7]۔

**بدھ مت کے دینیاتی اثاثے کا علمی جائزہ:**

---

1 مذاہب عالم کی آسمانی کتابیں، ۱۱۰

2 فصول فی ادیان الہند، ۳۶

3 جرم و سزا ادیان عالم کے تناظر میں، ۱۱۸

4 اسلام اور مذاہب عالم، ۸۵

5 فصول فی ادیان الہند، ۳۸

6 The Blackwell Companion To Hinduism ,102

7 فصول فی ادیان الہند، ۵۲

بدھ مت میں بہت سی کتابیں مقدس سمجھی جاتی ہیں۔ لیکن مختلف فرقوں میں تقسیم ہونے کی وجہ سے ان کی مقدس کتابیں بھی مختلف ہیں۔

**ہنایان فرقے کی کتب:**

ہنایان فرقے کی تین کتابیں نہایت اہم تصور کی جاتی ہیں اور انہیں تری پٹاکا (تین ٹوکریاں) کہا جاتا ہے، ذیل میں ان کا تعارف ذکر کی جاتی ہے۔

**ونائے پٹک:**

اس سے مراد ہدایات کی ٹوکری ہے۔ یہ تین کتابوں پر مشتمل ہیں، جو پالی زبان میں تصنیف کی گئی ہیں۔ ان کا زمانہ تالیف ۳۶۰ تا ۲۵۰ قبل مسیح ہے۔ یہ بدھا کے ایک شاگرد اپالی کے خطبات کا مجموعہ ہے[1][2]۔

**ستاپٹک:**

ستاپٹک میں بدھ مت کے ماننے والوں کے زندگی گزارنے کے اصول وطرق بیان کئے گئے ہیں۔ یہ بدھا کے شاگرد انند کے خطبات کا مجموعہ ہے، جن میں بدھا کے حالاتِ زندگی کو بیان کیا گیا ہے[3]۔

**ابھیدم پٹک: :**

یہ چھ کتب کا مجموعہ ہے۔ یہ بدھا کے شاگرد کسپایا کے خطبات کا مجموعہ ہے۔ ابھیدم پتک میں بدھ مت کے اخلاقی فلسفہ کے متعلق تعلیمات موجود ہیں[4][5]۔

**دھماپد:**

دھماپد بدھ مت کی کتابوں میں سے سب سے اہم کتاب اور بدھ مت کی تحریری ورثے نمایاں اہمیت کا حامل ہے، کیونکہ یہ صرف بدھا کے اقوال پر مشتمل ہے اور یہ دراصل ستاپٹک کی تلخیص ہے[6]۔ یہ بدھ مت کی واحد کتاب ہے، جس کو تمام پیروکار مقدس تسلیم کرتے ہیں۔ اس کتاب کو دنیا کی سو عظیم کتب میں شامل کیا گیا ہے۔ یہ ایک لحاظ سے اخلاقی و معاشرتی نصائح کا بیش بہا مجموعہ ہے[7]۔

---

1 تقابل ادیان، ابو خالد ابراہیم محمد عبد الملک المدنی، ۴۶، الرحمہ سوسائٹی، کراچی، ت ن

2 گوتم بدھ راج محل سے جنگل تک، کرشن کمار، ۳۱۰، نگارشات پبلشرز، لاہور، ۱۴۲۷ھ/ ۲۰۰۷ء

3 مذاہب عالم کی آسمانی کتابیں، ۱۱۷

4 گوتم بدھ راج محل سے جنگل تک، ۳۱۰

5 مذاہب عالم کی آسمانی کتابیں، ۱۱۷

6 مکالمہ بین المذاہب، ولی خان المظفر، ۱۳۷، مکتبہ فاروقیہ، کراچی، ۱۴۲۸ھ/ ۲۰۰۷ء

7 گوتم بدھ راج محل سے جنگل تک، ۳۱۲

**مہایان فرقے کی کتب:**

(۱)دمندسترا (۲) لنکاوتراسترا (۳)سورنگماسترا (۴)سکھاوتی یواسترا[1]

## کنفیوشس ازم کے دینیاتی اثاثے کا علمی جائزہ:

کنفیوشس ازم میں کئی کتابیں مقدس سمجھی جاتی ہیں۔ البتہ یہ کتابیں خود کنفیوشس نے خود نہیں لکھی بلکہ یہ اس کے شاگردوں کی لکھی ہوئی کتابیں ہیں۔ یہ بھی کہا جاتا ہے کہ کنفیوشس نے خود کئی کتابیں لکھی لیکن وہ ہم تک نہیں پہنچ سکیں۔ کنفیوشس مت میں مقدس سمجھی جانے والی کتابوں کا تعارف ذیل میں ذکر کیا جاتا ہے[2]۔

**لن یو:**

کنفیوشس ازم میں سب سے زیادہ مقدس سمجھی جانے والی کتاب لن یو ہے۔ یہ چینی زبان کا لفظ ہے، جس کے معنٰی عقل و سمجھ ہے۔ یہ کتاب اصل میں کنفیوشس اور ان کے شاگردوں کے اقوال پر مشتمل ہے اور اس کو چار حصوں میں تقسیم کیا گیا ہے۔ اس کتاب میں سیاست و معاشرت کے متعلق تعلیمات موجود ہیں اور زندگی سے متعلق اہم حقائق کو کہانیوں اور مثالوں کو سمجھایا گیا ہے۔ یہ کنفیوشس کی وفات کے ایک صدی بعد تصنیف کی گئی۔ اس وقت یہ چین میں سب سے زیادہ پڑھی جانے والی کتاب ہے[3]۔

**ووجنگ:**

ووجنگ کو کنفیوشس ازم میں الہامی کتاب نہیں سمجھا جاتا۔ اس کتاب میں بادشاہوں کے خطبے، نغمے، مناجات، دعائیں اور رسوم وعبادات وغیرہ کی تعلیمات بیان ہوئی ہیں[4]۔

**سی شو:**

سی شو میں چین کے قدیم رسوم ورواج، تہذیب، معیشت اور سیاست کی تفصیلات ملتی ہے[5]۔

**چونگ جونگ:**

چونگ جونگ میں میں کنفیوشس کے افکار و نظریات کو تفصیلاً بیان کیا گیا ہے[6]۔

---

1 تقابل ادیان مولانا یوسف، ۹۵

2 نفس مصدر، ۱۳۱

3 اسلام اور مذاہب عالم، ۱۴۳

4 نفس مصدر

5 اسلام اور مذاہب عالم، ۱۴۳

6 تقابل ادیان مولانا یوسف، ۱۳۱

**یی چنگ:**

یہ کنفیوشسس ازم کی سب سے قدیم کتاب ہے، اس میں پیشنگوئیاں ہیں اور بعد میں آنے والے حوادث و واقعات کا ذکر کیا گیا ہے[1]۔

1 نفس مصدر

یہودیت میں جرم وسزا کے حوالہ سے پہلے جرم اور اس کی اقسام پر روشنی ڈالی جاتی ہے:

**یہودیت میں جرم کی تعریف:**

یہودیت ہر اس فعل کو جرم و گناہ کہتی ہے جو شریعت موسوی کے خلاف ہو اور ایسے کرنے والے پر لعنت بھی بھیجتی ہے، چنانچہ عہد نامہ قدیم میں ہے:

"لعنت اس پر جو اس شریعت کی باتوں پر عمل کرنے کے لیے ان پر قائم نہ رہے[1]۔"

ایک دوسری جگہ منقول ہے:

اگر تو اپنے خدا کی بات سن کر اس کے سب آئین واحکام پر جو آج کے دن میں تجھ کو دیتا ہوں احتیاط سے عمل نہ کرے تو یہ سب لعنتیں تجھ پر نازل ہوں گی اور تجھ کو لگیں گی۔ شہروں میں تو لعنتی ہوگا[2]۔"

اس کے علاوہ یہودی انسائیکلوپیڈیا نے جرم کی تعریف ان الفاظ میں کی ہے:

"جرم ایک ایسا فعل ہے جس کی ممانعت انسان کا وضع کردہ قانون کرتا ہے اور جس کے لیے انسانی ارباب اختیار سزا تجویز کرتے ہیں۔ جرم اور گناہ میں فرق ہے کیونکہ گناہ ایک ایسا فعل ہے جو اللہ تعالیٰ کی نظر میں ناپسندیدہ یا برا ہوتا ہے۔ شریعت موسوی میں بڑے جرائم قتل، عضو اور چوری ہیں۔ اس کے علاوہ قانون کی بعض خلاف ورزیاں ایسے جرائم میں شامل تھیں جن کا تعلق فرد کی بجائے پوری اسرائیلی قوم سے تھا اس میں اللہ تعالیٰ کے احکام کی وہ تمام خلاف ورزیاں شامل تھیں جو قوم پر اس کے غیظ وغضب اور انتقام کا باعث کی جاتی تھیں۔ ان میں بت پرستی، سبت کے احکام کو توڑنا، کلمہ کفر کہنا، نکاح کے بغیر عورت سے مباشرت کرنا (زنا) اور عورت کی بدکاری کرنا قابل ذکر ہیں"[3]۔"

**جرم کی اقسام:**

عہد نامہ قدیم میں مذکورہ جرائم مندرجہ ذیل اقسام میں تقسیم کیا جاسکتا ہے:

(الف) انسانی جان کے خلاف جرائم (ب) عزت کے خلاف جرائم

(ج) مال کے خلاف جرائم

**انسانی جان کے خلاف جرائم:**

انسانی جان کے خلاف جرائم کو مزید دو حصوں میں تقسیم کیا جاسکتا ہے:

(الف) قتل (ب) قتل سے کم جسمانی مضرت۔

---

[1] بائبل، استثناء ۲۷: ۲۶

[2] استثناء ۲۷: ۱۵،۱۶

[3] The Jewish Encyclopaedia4: 357, KTEV publishing home INC.

**(الف) قتل:**

شریعت موسوی میں انسانی جان کو قتل کرنے پر آدمی مجرم اور سزا کا مستحق ہوگا پھر عہد نامہ قدیم میں قتل انسانی کو دو قسموں میں کیا گیا ہے۔

۱: قتلِ عمد ۲: قتلِ غیر عمد

**۱: قتلِ عمد**

اگر کوئی شخص پہلے سے قتل کا ارادہ کر کے کسی شخص کو قتل کر لے تو یہ قتل عمد تصور کیا جائے گا چنانچہ عہد نامہ قدیم کے مطابق قتل عمد کی تعریف یہ ہے:

"اگر کوئی شخص اپنے ہمسائیہ سے عداوت رکھتا ہوا اس کی گھات میں لگے اور اس پر حملہ کر کے اس کو ایسا مارے کہ وہ مر جائے[1]۔"

دوسری جگہ قتل عمد کی تفصیل اس انداز میں بیان کیا گیا ہے:

"اگر کوئی کسی کو لوہے کے ہتھیار سے ایسا مارے کہ وہ مر جائے تو وہ خونی ٹھہرے گا اور وہ خونی ضرور مارا جائے یا اگر کوئی ایسا پتھر ہاتھ میں لے کر جس سے آدمی مر سکتا ہو کسی کے مارے اور وہ مارے اور وہ مر جائے تو وہ خونی ٹھہرے گا اور وہ خونی ضرور قتل کیا جائے گا خون کا انتقام لینے والا خونی کو آپ ہی قتل کرے جب وہ اسے ملے تب ہی اسے مار ڈالے یا اگر کوئی کسی کو عداوت سے دھکیل دے یا گھات لگا کر کچھ اس پر پھینک دے اور وہ مر جائے یا دشمنی سے اسے اپنے ہاتھ سے ایسا مارے کہ وہ مر جائے تو جس نے مارا ہو ضرور قتل کیا جائے کیونکہ وہ خونی ہے خون کا انتقام لینے والا اس خونی کو جب وہ اسے پائے مار ڈالے[2]۔"

مذکورہ تفصیل سے یہ ثابت ہوا کہ قتل عمد کا مرتکب مجرم اور سزا کا مستحق ہوگا لہٰذا ایسے قاتل کو انتقام لینے والا جہاں پائے وہیں اس کو مار ڈالے کیونکہ وہ واجب القتل ہے یہاں پر اگرچہ یہ تفصیل مذکور مذکو نہیں ہے لیکن دوسری جگہ جرم کو ثابت کرنے کے لیے ایک قاعدہ ذکر کیا گیا ہے کہ مجرم پر کس طرح جرم ثابت کیا جائے گا چنانچہ استثنا میں ہے:

کسی شخص کے خلاف اگر اس کی کسی گناہ یا بدکاری کے حوالے سے جو اس سے صادر ہوا ہو ایک ہی گواہ کافی نہیں بلکہ دو گواہ یا تین گواہ کے کہنے پر بات ثابت ہو جائے گی"۔[3]

---

[1] استثنا ۱۹: ۱۱

[2] گنتی ۳۵: ۱۶، ۱۸، ۲۰، ۲۱

[3] استثنا ۱۵،۱۹

مذکورہ حکم میں گواہی کا یہ نصاب کسی بھی گناہ یا برائی کو ثابت کرنے کے لیے بیان کیا گیا ہے اور اس میں کسی گناہ یا جرم کی تخصیص نہیں کی گئی ہے لہٰذا گواہی کا یہ نصاب قتل عمد کے لیے بھی ہو گا۔

اسی طرح یہودی تعلیمات میں قتل عمد میں خون بہا کی سختی سے ممانعت کی گئی ہے کہ قتل عمد کی صورت میں قاتل سے دیت لینا حرام ہے اور کسی بھی صورت میں قاتل کو معاف نہیں کیا جائے گا۔

"اگر کوئی کسی کو مار ڈالے تو قاتل گواہوں کی گواہی پر قتل کیا جائے لیکن ایک گواہ کی گواہی سے کوئی قتل نہ کیا جائے اور تم اس قاتل سے جو واجب القتل ہے دیت مت لینا بلکہ وہ ضرور ہی مارا جائے اور تم اس سے جو کسی پناہ کے شہر سے بھاگ گیا ہو اس نیت سے دیت نہ لینا کہ وہ سردار کاہن کی موت سے پہلے پھر ملک میں اپنے کو لوٹنے پائے۔ پس تم اس ملک کو جہاں تم رہتے ہو ناپاک مت کرنا کیونکہ خون ملک کو ناپاک کر دیتا ہے اور اس ملک کے لیے جس میں خون بہایا جائے پس قاتل کے خون کے کسی اور چیز کا کفارہ نہیں لیا جا سکتا"۔[1]

مذکورہ تفصیل میں دیت نہ لینے کا اتنا سخت حکم صرف قتلِ انسانی کو روکنے کے لیے مقرر کیا گیا ہے انسان تو انسان حتیٰ کہ جانوروں سے بھی سزا لینے کا ذکر توریت میں موجود ہے:

"اگر بیل کسی مرد یا عورت کو ایسا مارے کہ وہ مر جائے تو وہ بیل سنگسار کیا جائے گا اور بیل کا گوشت نہ کھایا جائے اور اس صورت میں بیل کا مالک بے گناہ ٹھہرے گا لیکن اگر بیل کو سینگ مارنے کی عادت پہلے سے تھی اور اس کے مالک کو بتا دیا گیا تھا اور اس نے پھر بھی بیل کو باندھ کر نہیں رکھا تھا اور اس نے کسی مرد یا عورت کو مار دیا تو بیل بھی سنگسار کیا جائے اور اس کا مالک بھی مارا جائے اور اگر اس سے خون بہا مانگا جائے تو اسے اپنی جان کے بدلے جتنا فدیہ اس کے لیے ٹھہرایا جائے اتنا ہی دینا ہو گا۔"[2]

### ۲: قتلِ غیر عمد:

اگر کسی شخص کے ہاتھوں کوئی شخص قتل ہو جائے اور اس کا ارادہ قتل کا نہ ہو بلکہ غیر ارادی طور پر وہ قتل ہو گیا وہ قتل نسبتاً کم جرم تصور کیا جائے گا اور اس کی سزا بھی معمولی سزا ہو گی۔ ذیل میں مذکورہ اقسام کو قتل غیر عمد قرار دیا گیا ہے:

---

[1] خروج، ۲۱: ۲۸، ۳۰

[2] خروج، ۲۱: ۲۸، ۳۰

"اگر کوئی کسی کو بغیر عداوت کے ناگہانی دھکیل دے یا بغیر گھات لگائے کوئی چیز اس پر ڈال دے یا اسے بغیر دیکھے اس پر کوئی ایسا پتھر پھینکے جس سے آدمی مر سکتا ہو اور وہ مر جائے پر یہ نہ تو اس کا دشمن اور نہ اس کے نقصان کے خواہاں تھا[1]۔"

"کوئی شخص اپنے ہمسائے کے ساتھ لکڑیاں کاٹنے جنگل میں جائے کلہاڑا ہاتھ میں اٹھائے تاکہ درخت کاٹے اور کلہاڑا دستے سے نکل کر ہمسائے کے جالگے اور وہ مر جائے[2]۔"

ایک دوسرے مقام پر قتلِ خطا کی تفصیل اس طرح بیان کی گئی ہے:

" اور خدا نے موسیٰ سے کہا کہ بنی اسرائیل سے کہ دے کہ جب تم یرون کو عبور کر کے ملک کنعان میں پہنچ جاو تو تم کئی ایسے شہر مقرر کرنا جو تمھارے لیے شہر ہوں تاکہ وہ خونی جس سے سہواً خون ہو جائے وہاں بھاگ جا سکے ان شہروں میں تم کو انتقام لینے والے سے پناہ ملے گی"[3]

توریت کے اس تصریح سے یہ ثابت ہوا کہ قتل سہو کا مرتکب جب پناہ کے شہر میں چلا جائے تو وہ قانوناً محفوظ ہو گا اور اسے قتل کرنے کی کسی کو اجازت نہیں دی جائی گی۔

**(ب) قتل سے کم جسمانی مضرت:**

عہد نامہ قدیم کے مطابق قتل سے کم جسمانی مضرت کی مندرجہ ذیل صورتیں ہو سکتی ہیں:

**ا: حمل گرانا:**

اگر لوگ آپس میں مار پیٹ کریں اور کسی حاملہ کو کوئی چوٹیں پہنچائیں کہ اسے اسقاط ہو جائے[4]۔"

**۲: کسی پر تہمت یا عیب لگانا:**

شریعت موسوی میں غیب، بہتان اور دوسروں پر الزام تراشی کے متعلق ناپسندیدگی کا اظہار کرتے ہوئے سختی سے سدِ باب کیا گیا ہے چنانچہ بہتان کے متعلق ایک واقعہ اور پھر اس واقعہ کا حکم اس طرح منقول ہے

احبار میں شادی بیاہ کے قوانین کے خلاف ورزی کے تحت کسی پر تہمت لگانا بہت بڑا جرم قرار دیا گیا ہے

"اگر کوئی شخص کسی عورت سے شادی کرتا ہے اور اس کے پاس جانے سے نفرت کرتا ہے اور اس پر تہمت لگائے اور اسے یہ کہہ کر بدنام کرے کہ میں نے اس عورت سے بیاہ کیا لیکن جب میں اس کے پاس گیا تو مجھے معلوم ہوا

---

[1] گنتی ۳۵: ۲۲،۲۳

[2] استثنا۱۹: ۵

[3] گنتی، ۳۵: ۹، ۱۵

[4] مترجم سٹیفن بشیر، تالمود( گوجرانوالہ: مکتبہ عنادیم ۲۰۰۳ء)

کہ وہ کنواری نہیں ہے تب اس کے ماں باپ اس کے کنوارے پن کا ثبوت لے کر شہر کے بزرگوں کے پاس پھاٹک پر جائیں اور لڑکی کا باپ بزرگوں سے کہے کہ میں نے اپنی بیٹی اس شخص کو دے دی لیکن یہ اسے نہیں چاہتا اور اب اس پر تہمت لگاتا ہے اور کہتا ہے کہ میں نے تمھاری بیٹی کو کنواری نہیں پایا، حالانکہ میری بیٹی کے کنواری پن کا یہ ثبوت ہے اور ماں باپ اس کپڑے کو شہر کے بزرگوں کے سامنے پھیلائے تب شہر کے بزرگ اس شخص کو پکڑ کر کوڑے لگائیں اور اس سے چاندی کے سو مثقال بطور جرمانہ وصول کر کے لڑکی کے باپ کو دیں"۔[1]

اگرچہ اس واقعہ میں جرم کو ثابت کرنے کے لیے ایک غیر اخلاقی طریقہ بیان کیا گیا ہے لیکن اس واقعہ میں بہتان اور جھوٹے الزام کا ایک واضح دلیل موجود ہے۔

اس کے علاوہ تورات میں کسی کے متعلق جھوٹی بات پھیلانے سے بھی سختی سے منع کیا گیا ہے

"تو جھوٹی بات نہ پھیلانا اور نہ راست گواہ ہونے کے لیے شریروں کا ساتھ دینا"۔[2]

اسی طرح دوسری جگہ کسی پر عیب لگانے کے حوالے سے آتا ہے

"اگر کوئی شخص اپنے ہمسائے کو عیب دار بنادے تو جیسا اس نے کیا ویسا ہی اس سے کیا جائے[3]۔"

۳: جھوٹی گواہی:

جھوٹی گواہی سے عہد نامہ قدیم میں انتہائی سختی سے منع کیا گیا ہے

"تم اپنے پڑوسی کے خلاف جھوٹی گواہی نہ دینا"۔[4]

اس کے علاوہ قاضی کو گواہی کے قبول کرنے سے پہلے اس کی صداقت کی اچھی طرح چھان بین کا بھی حکم دیا گیا ہے کہ قاضی محض اس گواہ کے کہنے کو ہی سچ نہ مانے چنانچہ

"اور قاضی خوب تحقیق کریں اور اگر وہ گواہ جھوٹا نکلے اور اس نے اپنے بھائی کے خلاف جھوٹی گواہی دی تو جو حال اس نے اپنے بھائی کا کیا تھا وہی حال تم اس کا کرنا اور یوں تو ایسی برائی اپنے درمیان دفع کر لینا تاکہ دوسرے لوگ ڈرے اور آئیندہ تیرے درمیان ایسی برائی نہیں کریں گا"۔[5]

---

[1] استثناء۲۲: ۱۳

[2] خروج۲۳ : ۱

[3] استثنا۲۴: ۱۹

[4] استثناء۵: ۲۰

[5] احبار۲۵ : ۲

اسی طرح خروج میں بھی احکام عشرہ کے تحت جھوٹی گواہی سے منع کیا گیا ہے [1]

**۴: اعضائے جسم کو توڑنا:**

کوئی کسی کے جسم کے اعضاء کو توڑ دے اس کے بدلے میں اس کے عضو کو توڑنا۔ آنکھ کے بدلے آنکھ، دانت کے بدلے دانت جیسا عیب اس نے دوسرے آدمی میں کر دیا ویسا ہی اس میں بھی کر دیا جائے [2]۔"

جلانا، چوٹ یا زخم لگانا: جلانے کے بدلے جلانا، زخم کے بدلے زخم اور چوٹ کے بدلے چوٹ [3]۔"

**عزت کے خلاف جرائم:**

عزت کے خلاف جرائم میں سب سے بڑا اور قبیح جرم زنا کو قرار دیا گیا ہے

یہودیوں کے ہاں زنا کی تعریف ان الفاظ سے کی جاتی ہے:

" كل اتصال جنسى غير شرعى كان يضاجع رجل امراة غيره او فتاة مخطوبة لرجل آخر او فتاة حرة غير مخطوبة

ترجمہ: ہر وہ غیر شرعی جنسی ملاپ جو کسی دوسرے کی بیوی منگیتر یا کسی ایسی عورت سے کی جائے جس کی منگنی نہیں ہوئی ہو۔ [4]

زنا کی قباحت کا اندازہ اس بات سے بھی لگایا جاتا ہے کہ موسیٰ کو جو احکام عشرہ دیئے گئے ان میں زنا سے انتہائی موکد انداز میں منع کیا گیا ہے چنانچہ احبار اور خروج میں مذکور ہے

"تم زنا نہ کرو [5]۔"

بہر حال یہودیت میں جرم زنا کی مختلف صورتیں بیان کی گئی ہیں جو حسب ذیل ہیں:

**ا: محرمات سے زنا**

وہ رشتہ دار جن سے نکاح کرنا جائز نہ ہو یہودیت میں ان سے زنا کرنا ایک قبیح جرم قرار دیا گیا ہے چنانچہ احبار میں مختلف مقامات میں محرمات سے زنا کرنے سے سخت منع کیا گیا ہے

"تم میں سے کوئی اپنے قریبی رشتہ دار کے پاس نہ جائے تا کہ اس کا بدن بے پردہ کرے۔ میں خداوند ہوں۔ تو اپنی ماں کے بدن کو بے پردہ نہ کرے جو کہ تیرے باپ کا بدن ہے کیونکہ وہ تیری ماں ہے تو اپنی بہن کے بدن کو بے

---

[1] خروج ۲۰: ۱۲

[2] استثنا ۲۴: ۲۲

[3] خروج ۲۱: ۲۵

[4] عبد الملک، ابراہیم، قاموس الکتاب المقدس (بیروت: مجمع الکنائس ۱۳۹۱ھ/۱۹۷۱ء) ص ۴۳۷

[5] استثنا ۵: ۱۸، خروج ۳۰: ۱۴

پردہ نہ کرے خواہ وہ تیرے باپ کی بیٹی ہو یا ماں کی چاہے وہ گھر میں پیدا ہوئی ہو یا اور کہیں اور تو اپنی نواسی یا پوتی کے بدن کو بے پردہ نہ کر کیونکہ ان کا بدن تمھارا ہی بدن ہے اور تو اپنے باپ کی بیوی کی بیٹی کے بدن کو بے پردہ نہ کر جو تیرے باپ سے پیدا ہوئی ہو تیری بہن ہے تو اپنے پھوپھی کے بدن کو بے پردہ نہ کر کیونکہ وہ تیری قریبی رشتہ دار ہے تو اپنے باپ کے بھائی کے بدن کو بے پردہ نہ کر یعنی اس کی بیوی کے پاس نہ جانا وہ تیری چچی ہے اور اپنے بہو کے بدن کو بے پردہ نہ کرنا کیونکہ وہ تیرے بیٹے کی بیوی ہے اور تو اپنے بھاوج کے بدن کو بے پردہ نہ کرنا کیونکہ وہ تیرے بھائی کا بدن ہے تو کسی عورت اور اس کی بیٹی کو بے پردہ نہ کرنا اور نہ تو اس عورت کی نواسی یا پوتی سے بیاہ کر کے کر کے ان میں سے کسی کے بدن کو بے پردہ کرنا کیونکہ وہ دونوں اس عورت کے قریب رشتہ دار ہیں یہ انتہائی خباثت ہے اور تو اپنے سالی سے بیاہ کر کے اس اپنی کی سوکن مت بنانا کہ دوسرے کے ہوتے ہوئے اس کے بدن کو بے پردہ کرے اور تو ایسی عورت کے پاس اس کے جسم کو بے پردہ کرنے کے لیے مت جانا جو حیض کی وجہ سے ناپاک ہے"۔[1]

۲: زنا بالرضا

عہد نامہ قدیم میں زنا بالرضا کی مختلف صورتیں بیان کی گئی ہے شادی شدہ اور غیر شادی شدہ دونوں کے لیے یہ ایک قبیح جرم قرار دیا گیا ہے چنانچہ شادی شدہ کے بارے میں آتا ہے

"جو کوئی کسی دوسرے کی بیوی یا اپنے ہمسائے کی بیوی سے زنا کرے تو زانی اور زانیہ دونوں قتل کئے جائے"۔[2]

اسی طرح غیر شادی شدہ کے بارے میں آتا ہے

"اگر کسی آدمی کو کوئی ایسی کنواری لڑکی مل جائے جس کی منگنی نہ ہوئی ہو اور وہ اس سے صحبت کرے تو دونوں پکڑے جائیں"۔[3]

۳: زنا بالجبر

یہودیت میں زنا بالجبر کرنے میں صرف فاعل ہی مجرم ٹھہرایا جائے گا استثناء میں اس کی صورت ذکر کی گئی ہے



---

[1] احبار،۱۸: ۶تا۲۷

[2] احبار۲۰ : ۱۰

[3] استثناء۲۲: ۲۸

"اگر کسی آدمی کو ایسی لڑکی جس کی منگنی ہوئی ہو کسی کھیت یا میدان میں مل جائے اور وہ آدمی اس سے جبراً صحبت کرے تو صرف وہی آدمی قصوروار ٹھہرایا جائے گا کیونکہ وہ لڑکی اس میدان میں ملی اور وہ منسوبہ لڑکی چیخی چلائی بھی لیکن وہاں پر کوئی ایسا نہ تھا جو اسے بچائے"۔[1]

اس صورت میں صرف مرد کو مار ڈالنے کا حکم ہے کیونکہ کھیت، میدان یا جنگل میں کسی لڑکی کا چیخنا چلانا اس بات کا ثبوت ہے کہ اس لڑکی سے زبردستی صحبت کیا گیا ہے۔

۴: لواطت

یہودیت میں ہم جنس پرستی یعنی مرد کا مرد سے یا عورت کا عورت سے صحبت کرنے سے سختی سے منع آیا ہے.

"تو مرد سے صحبت نہ کرنا جیسے عورت سے کرتا ہے یہ نہایت ایک قبیح اور مکروہ فعل ہے"۔[2]

عہد نامہ قدیم میں جانوروں سے یا مرد کا مرد یعنی لواطت سے بھی سختی منع آئی ہے[3]۔

اسی طرح دوسری جگہ آتا ہے

"اگر کوئی مرد سے صحبت کرے جیسے عورت سے کرتے ہیں تو ان دونوں نے نہایت مکروہ فعل کیا ہے لہٰذا وہ ضرور جان سے مارے جائیں ان کے خون انہی کے گردن پر ہوگا"۔[4]

۵: جانوروں سے زنا کرنا

زنا کی ایک قبیح صورت جانور سے جماع کرنا ہے احبار میں باب غیر قانونی جنسی تعلقات کے تحت اس جرم کے حوالے سے مذکور ہے

تم کسی جانور سے صحبت کر کے اس کے باعث اپنے آپ کو نجس مت کرنا اور نہ کوئی عورت اپنے آپ کو کسی جانور سے صحبت کے لیے اس کے سامنے آئے کیونکہ یہ کجروی ہے"۔[5]

غرض یہ کہ تمام الہامی مذاہب کی طرح یہودیت میں بھی انسانی عصمت اور ناموس کی حفاظت اور بقا کو انتہائی اہمیت حاصل ہے اور اس کی حفاظت کے لیے سخت سے سخت تر سزا تجویز کی گئی ہے اسی طرح اپنی جنسی تسکین اور ضرورت کی تکمیل کے لیے ہم جنس پرستی اور جانوروں سے صحبت کرنے پر بھی سخت وعید سنائی گئی ہے

---

[1] استثناء۲۲: ۲۵تا۲۸

[2] احبار۱۸: ۲۷

[3] احبار۱۸: ۲۷،۲۸،۲۹

[4] احبار۲۰: ۱۳

[5] احبار۱۸: ۲۳

## اکتسابِ مال کے متعلق جرائم:

انسانی ضروریات کی تکمیل کا بنیادی ذریعہ ہی کسبِ مال ہے اسی وجہ سے ہر مذہب اور معاشرے میں کسبِ مال کے لیے اختیار کئے گئے مختلف ذرائع کے لیے قواعد اور ضوابط دیئے گئے ہیں چنانچہ توریت میں بھی اس قسم کے قواعد اور ضوابط موجود ہیں جس کی خلاف ورزی پر انسان مجرم ٹھہرایا جائے گا جن میں سے کچھ حسبِ ذیل ہیں

**ا: امانت میں خیانت اور لوٹ مار**

یہودیت کی اساسی نصوص میں لوٹ اور امانت مین خیانت کرنے پر آدمی مجرم ٹھہرایا گیا ہے چنانچہ احبار میں ہے

"اگر کسی سے یہ خطا ہو کہ وہ خداوند کا قصور کرے اور لین دین میں یا امانت کے معاملے میں اپنے ہمسایہ پر ظلم کرے یا کسی کھوئی ہوئی چیز کو پا کر دھوکہ دے اور جھوٹی قسم بھی کھا پس ان میں سے خواہ کوئی بات ہو جس میں کسی شخص سے خطا ہو گئی ہو سو اگر اس سے خطا ہوئی ہے اور وہ مجرم ٹھہرا ہے تو جو چیز اس نے لوٹی یا جو چیز اس نے ظلم سے چھینی یا جو چیز اس کے پاس امانت تھی یا کھوئی ہوئی چیز اسے ملی یا جس چیز کے بارے میں اس نے جھوٹی قسم کھائی تھی اس چیز کو وہ ضرور پورا پورا واپس کر دے اور اصل کے ساتھ پانچواں حصہ بھی بڑھا کر دے جس دن یہ معلوم ہو کہ وہ مجرم ہے اسی دن وہ اس کے مالک کو واپس کرے"۔[1]

**۲: سرقہ (چوری)**

عہد نامہ قدیم میں سرقہ (چوری) سے بھی سختی کے ساتھ منع کیا گیا ہے چنانچہ ارشاد ہے

"میں خداوند تمہارا خدا ہوں تم چوری نہ کرنا نہ دغا دینا[2]۔"

دوسری جگہ احکام عشرہ کے تحت منقول ہے

"تم چوری نہ کرنا[3]۔"

یہودیت کے نزدیک سرقہ کی مختلف صورتیں ہیں اور ہر صورت کے لیے الگ الگ سزا مقرر کی گئی ہے

**ا: کسی انسان کو چوری کر کے غلام بنانا**

عہد نامہ قدیم میں ہے کہ اگر کوئی کسی انسان کو چوری کرے تو اس کی سزا موت ہو گی

---

[1] احبار ۶: ۱تا۵

[2] احبار۱۹: ۱۱

[3] خروج۲۰: ۱۰،استثنا۸: ۱۹

"اگر کوئی شخص اپنے اسرائیلی بھائیوں میں سے کسی کو غلام بنانے یا بیچنے کی نیت سے چراتا ہوا پکڑا جائے تو وہ ضرور مار اڈالا جائے گا[1]۔"

**۲: جانور کو چوری کرنا**

دوسری صورت جانوروں کے چور کی ہے، جیسے کہ خروج میں اس کا تذکرہ ملتا ہے

"اگر کوئی آدمی بیل، بھیڑ چرالے اور اسے ذبح کرلے یا بیچ ڈالے تو ایک بیل کے بدلے پانچ بیل اور ایک بھیڑ کے بدلے چار بھیڑیں بھرے[2]۔"

**۳: مجبور چور**

تیسری صورت ایسے آدمی کی ہے جو چوری کرنے پر مجبور ہو، چنانچہ امثال مین ہے

"چور اگر بھوک کے مارے اپنا پیٹ بھرنے کو چوری کرے تو لوگ اسے حقیر نہیں جانتے پر اگر وہ پکڑا جائے تو سات گناہ بھرے گا اور اپنے گھر کا سارا مال دینا پڑے گا[3]۔"

**۳: سود لینا**

یہودیت میں بنی اسرائیل سے سود لینا حرام تھا لیکن دوسری اقوام سے سود وصول کرنا ان کے لیے جائز تھا چنانچہ استثناء میں سود کی ممانعت کا ذکر کچھ یوں ہے

"تو اپنے بھائی کو سود پر قرض نہ دے خواہ وہ سود روپے کا ہو یا اناج کا اور تو اگر چاہے تو پردیسی کو سود پر قرض دینا لیکن اپنے بھائی کو سود پر قرض نہ دینا"۔[4]

**۴: رشوت**

یہودیت میں رشوت کو حرام قرار دیا گیا ہے اور اسی رشوت کو بنی اسرائیل کے معاشرے کی کمزوری کا باعث بھی ٹھہرایا گیا ہے چنانچہ ارشاد ہے

---

[1] استثناء ۲۴: ۷

[2] خروج ۲۲: ۱

[3] امثال ۶: ۲۰،۲۱

[4] استثناء ۱۴ : ۲۱

"تو انصاف کا خون نہ کرنا اور تو کسی کی رو رعایت نہ کرنا اور تو رشوت نہ لینا کیونکہ رشوت عقلمندی کی آنکھوں کو اندھا کر دیتی ہے اور سچوں کی باتوں کو پلٹ دیتی ہے جو کچھ ہے تو اسی کے پیروی کرنا تا کہ تو جیتا رہے اور اس زمین کا مالک بن جائے جو خداوند تیرا خدا تجھ کو دیتا ہے"۔ [1]

ان آیات میں رشوت کو حرام قرار دینے کے بعد اس کا بنیادی مقصد بیان کی گیا ہے کہ رشوت لینے کی وجہ سے معاشرہ کھوکھلا اور کمزور ہو جاتا ہے اس لیے معاشرے اور مذہب کو طاقتور بنانے کے لیے کسی سے بھی رشوت نہ لینا۔

**۵: یوم السبت میں کھیتی باڑی کرنا**

عہد نامہ قدیم میں ہفتے کے ساتویں دن جس کو یوالسبت کہا جاتا ہے نہایت ہی اہمیت اور احترام حاصل ہے اس لیے یہودیت میں ساتواں عدد چاہے وہ مہینے کی تاریخ کے اعتبار سے ہو یا سال کے مہینوں کی تعداد کے لحاظ سے ہو یا سالوں کی تعداد کے لحاظ سے ہو اسے مذہبی تقدس حاصل ہے اور ہفتے کے ساتویں دن کام کاج کرنے سے منع کیا گیا ہے ۔ چنانچہ ہفتے کے دن زمین میں کھیتی باڑی سے ممانعت کے متعلق آتا ہے

"اور بنی اسرائیل سے کہو جب تم اس ملک میں جو میں تمھیں دینے والا ہوں داخل ہو جاو تو اس کی زمین میں خداوند کے لیے سبت کو ماننا اور تو اپنے کھیت کو چھ برس بونا اور اپنے انگورستان کو چھ برس چھانٹنا اور اس کا پھل جمع کرنا لیکن ساتواں سال زمین کے لیے خاص آرام کا سبت ہو اور یہ سبت خداوند کے لیے ہو لہٰذا تم اپنے کھیتوں میں بیج نہ بونا"۔ [2]

پھر دوسری جگہ اس جرم سے ممانعت کا اصل مقصد بتایا گیا ہے

"اور زمین کا یہ سبت تیرے اور تیرے غلام، لونڈیوں، مزدوروں اور ان پردیسیوں کے لیے جو تیرے ساتھ رہنے والے ہو اور اسی طرح تمھاری زمین کے جنگلی جانوروں کے لیے بھی ہے"۔ [3]

اس سے واضح ہو کہ سبت کے دن کاشت کاری کرنے کی ممانعت ایک فلاحی مقصد کے تحت ہے وہ یہ کہ اس موقع پر کھیتوں اور زمینوں سے کمزور طبقہ بھی استفادہ کرے۔

اس جرم کی سنگینی کا اندازہ اس سے بھی لگایا جاسکتا ہے کہ کہ اس جرم کے مرتکب کے لیے سزائے موت جیسی سخت سزا مقرر کی گئی ہے چنانچہ خروج میں ہے

---

[1] استثناء۲۳: ۱۶، ۱۹، ۲۰

[2] احبار۲۵: ۴، ۲

[3] احبار۲۵ : ۷، ۶

"            پس تم یوم سبت کو ماننا کیونکہ وہ تمھارے لیے مقدس ہے اور جو کوئی اس کی بے حرمتی کے گا وہ ضرور مار ڈالا جائے جو اس میں کچھ کام کرے وہ اپنی قوم سے کاٹ ڈالا جائے"۔[1]

خلاصہ یہ کہ شریعت موسوی میں وہ تمام افعال جرم تصور کیے جاتے تھے جو اللہ تعالی کے ہاں ناپسندیدہ یا برے ہوتے تھے۔ اگر ان جرائم پر سر سری نظر ڈال دی جائے تو ان میں بڑے جرائم قتل، کسی انسان کا کوئی عضو کاٹ لینا، زنا اور چوری ہیں۔

یہاں یہ بات قابل ذکر ہے کہ یہ افعال تب جرائم شمار کیے جاتے ہیں جب انہیں یہودی کسی یہودی کے خلاف یا غیر یہودی کسی یہودی کے خلاف سرانجام دے، اس کے بجائے اگر یہ افعال کوئی یہودی کسی غیر یہودی کے ساتھ یا خلاف انجام دیدے تو یہ جرائم نہیں رہتے بلکہ ثواب کا کام بن جاتے ہیں، چنانچہ تالمود میں ہے:

"Take the life of klipoth and kill them and you will please God the same as one who offers incese to Him[2]".

اسی طرح جھوٹی گواہی شریعت موسوی میں جرم ہے لیکن تالمود میں ہے: یہودی عدالت میں جھوٹ بول کر فیصلہ اپنے حق میں کروا سکتا ہے اگر اس سے حلف لیا جائے تو دھوکا دینا اس کے لیے عظمت کی بات ہے[3]۔"

**یہودیت میں سزا:**

شریعت موسوی میں معاشرے کو جرائم سے پاک رکھنے کے لیے مجرموں کو سزا دینے کا ایک مؤثر نظام موجود تھا، چنانچہ "جیوش انسائیکلوپیڈیا" لکھتا ہے: موسوی قانون میں فرد اور جائیداد سے متعلقہ بڑے جرائم از قسم قتل، قطع عضو اور چوری کی سزا مقرر تھی جو متاثرہ فریق یا اس کے رشتہ داروں کی درخواست پر دی جاتی[4]۔"

**سزا کی اقسام:**

یوں تو عہد نامہ قدیم میں مختلف جرائم کی مختلف سزائیں موجود ہیں جن کو مندرجہ ذیل اقسام میں تقسیم کیا جاسکتا ہے:

۱: سزائے موت ۲: جسمانی سزا

۳: آزادی سلب کرنے کی سزا ۴: مالی سزا

تاہم یہاں صرف ان سزاؤں کا ذکر کیا جاتا ہے جن کے ذریعہ مجرم کو مار دیا جاتا ہے۔

---

[1] خروج ۳۱: ۱۴

[2] تالمود انماسکڈ: ۸۲

[3] تالموڈ انماسکڈ: ۴۷

[4] دی جیوش انسائیکلوپیڈیا ۱۰: ۱۷۳

**سزائے موت:**

جیسا کہ ظاہر ہے کہ سزائے موت سے مراد کسی جرم کے پاداش میں مجرم کی جان لینا ہے۔ عہد نامہ قدیم میں ان جرائم میں سزائے موت دی جاتی ہے:

۱: قتلِ عمد۔[1]

۲: لوگوں کو چرا کر بیچ ڈالنا۔[2]

۳: زناکاری۔[3]

۴: ماں باپ پر لعنت کرنا۔[4]

۵: اگر مالک جانتا تھا کہ بیل کو مارنے کی عادت ہے اور اس نے اس بچنے کا کوئی طریقہ اختیار نہ کیا اور بیل کے مارنے سے کوئی مر گیا تو بیل اور مالک دونوں کو سزائے موت ہو گی۔[5]

۶: جانور سے جماع کرنے والا مرد اور جانور سے جماع کرنے والی عورت دونوں کو کے لیے سزائے موت مقرر ہے۔[6]

۷: لواطت کی سزا موت ہے۔[7]

۸: جادو گرنی کی سزا موت ہے۔[8]

۹: جھوٹی نبوت کا دعوی کرنا۔[9]

۱۰: کفریہ کلمات کہنا۔[10]

۱۱: سبت کو توڑنا۔[11]



---

[1] گنتی،۳۵: ۲۲

[2] خروج۱۶: ۲۱

[3] احبار ۲۰: اول سے آخر تک

[4] خروج۱۷ : ۲۱

[5] خروج۲۱: ۲۸،۳۶

[6] خروج،۱۸: ۲۲

[7] احبار،۱۳: ۲۰

[8] خروج،۱۹: ۲۱

[9] استثنا،۱: ۱۳،۵

[10] احبار،۱۶: ۲۴

[11] گنتی ۳۲: ۱۵تا۳۵

۱۲: اللہ کے ساتھ دوسرے معبودوں کو شریک ٹھہرانا[1]۔

۱۳: اگر کسی کا بیٹا ضدی اور گردن کش ہو جو کہ اپنے ماں باپ کی بات نہ مانتا ہو اور ان کی تنبیہ کرنے پر بھی ان کی نہ سنتا ہو۔ شہر کے سب لوگ اسے سنگسار کریں تا کہ مر جائے۔[2]

جن افراد کو سزا موت دی جا سکتی ہے تالمود میں ان کے بارے میں اس طرح بیان کیا گیا ہے:

"The following are strangled: He who strikes his father or his mother; he who steals a soul in Israel; and elder who rebels against the decision of the court; a false prophet; he who prophesies in the name of a pagan god; he who violates another man's wife and he who bears false testimony against a priest's daughter and her paramour[3]."



سزائے موت کے بارے میں جیوش انسائیکلوپیڈیا میں ہے:

" قاتل کا تعاقب کیا جاتا اور اسے انصاف کے کٹہرے میں لا کھڑا کیا جاتا یا پھر خون کا بدلہ لینے والے موقع پر ہی اس کا کام تمام کر دیتے[4]۔"

پھر سزائے موت کو مزید قابل عبرت بنانے کے لیے عہد نامہ قدیم میں ہے: اگر کسی نے کوئی ایسا گناہ کیا ہو جس سے اس کا قتل واجب ہو تو اسے مار کر درخت سے ٹانگ دے[5]۔"

**قتلِ عمد اور سزائے موت:**

یہودیت میں سزائے موت قتلِ عمد کے بدلے بھی دی جا سکتی ہے۔ قتل عمد کی مختلف صورتیں اوپر دی گئی ہیں، دوبارہ ذکر کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔

قتل عمد کی سزا کے بارے میں عہد نامہ قدیم میں ہے:

---

[1] خروج ۲۲: ۱۹

[2] استثنا ۱۸: ۲۱

[3] تالمود: ۲۵۲

[4] دی جیوش انسائیکلوپیڈیا ۱۰: ۲۷۳

[5] استثنا ۲۱: ۲۲

"اگر کوئی شخص اپنے ہمسائے سے عداوت رکھتا ہو اس کی گھات میں لگے اور اس پر حملہ کر کے اسے ایسا مارے کہ وہ مر جائے اور خود پناہ والے شہروں میں کسی میں بھاگ جائے تو اس کو شہر کے بزرگ لوگوں کو وہاں بھیج کر اسے وہاں سے منگوائیں اور اسے خون کا انتقام لینے والوں کے ہاتھ میں حوالے کریں کہ وہ قتل ہو تجھ کو اس پر خدا ترس نہ آئے بلکہ تو اس طرح سے بے گناہ کے خون کو اسرائیل سے دفع کرنا تاکہ تیرا بھلا ہو"[1]۔

عہد نامہ قدیم میں قتل عمد کے لیے سزا کا طریقہ یہ بیان کیا گیا ہے:

"اور اگر کسی نے ایسا گناہ کیا ہو جس سے اس کا قتل واجب ہو اور اسے مار کر درخت سے ٹانگ دے تو اس کی نعش رات بھر درخت سے لٹکی نہ رہے بلکہ تو اسی دن اس کو دفن کر دینا کیونکہ جسے پھانسی ملتی ہے وہ خدا کی طرف سے ملعون ہے۔ ایسا نہ ہو کہ تو اس ملک کو ناپاک کر دے جسے خداوند تیرا خدا تجھے میراث کے طور پر دیتا ہے"[2]۔

ایک دوسری جگہ یہ صراحت بھی کر دی گئی ہے کہ قتل کے بدلے قاتل سے دیت لینا حرام ہے، چنانچہ عہد نامہ قدیم میں ہے:

"اور تم اس قاتل سے جو واجب القتل ہو دیت نہ لینا بلکہ وہ ضرور ہی مارا جائے۔ سو تم اس ملک کو جہاں تم رہو گے ناپاک نہ کرنا کیونکہ خون ملک کو ناپاک کر دیتا ہے اور اس ملک کے لیے جس میں خون بہایا جائے سوا قاتل کے خون کے اور کسی چیز کا کفارا نہیں لیا جا سکتا اور تم اپنی بود و باش کے ملک کو جس کے اندر میں رہوں گا گندہ بھی نہ کرنا کیونکہ میں جو خداوند ہوں سو بنی اسرائیل کے درمیان رہتا ہوں[3]۔"

**بدکاری یا زنا کی صورتوں میں سزائے موت:**

عہد نامہ قدیم میں زنا کے مختلف صورتوں کا تذکرہ موجود ہے تاہم بعض صورتوں میں مرد و عورت دونوں کے لیے اور بعض میں صرف مرد کے لیے سزائے موت کا اعلان کیا گیا ہے جس کی تفصیل حسبِ ذیل ہیں:

**شادی شدہ عورت سے زنا:**

"اگر بات سچ ہو کہ لڑکی میں کنوارے پن کے نشان نہیں پائے گئے تو اس لڑکی کو اس کے باپ کے گھر کے دروازے پر نکال لائیں اور اس کے شہر کے لوگ اسے سنگسار کریں کہ وہ مر جائے یوں تو ایسی برائی کو اپنے درمیان سے دفع کرنا[4]۔

---

[1] گنتی ۳۵: ۲۲، ۲۸

[2] استثنا ۲۱: ۲۲، ۲۳

[3] گنتی ۳۵: ۱۳، ۳۴

[4] خروج ۲۱: ۲۸، ۳۰

**کنواری سے زنا:**

"اگر کوئی کنواری لڑکی کسی سے منسوب ہو گئی ہو اور کوئی دوسرا آدمی اسے شہر میں پا کر اس سے صحبت کرے تو ان دونوں کو شہر کے پھاٹک پر نکال لانا اور ان کو سنگسار کر دینا کہ ہو مر جائیں لڑکی کو اس لیے کہ وہ شہر میں ہوتے ہوئے نہ چلائی مرد کو اس لیے کہ اس نے ہمسائیہ کی بیوی کو بے حرمت کیا۔ یوں تو ایسی برائی کو اپنے درمیان سے دفع کرنا[1]۔"

**زنا بالجبر:**

"اگر کسی شخص کو وہ لڑکی جس کی نسبت ہو چکی ہو کسی میدان یا کھیت میں مل جائے اور وہ آدمی جبراً اس سے صحبت کرے تو فقط وہ آدمی ہی جس نے صحبت کی مار ڈالا جائے پر اس کی لڑکی سے کچھ نہ کرنا کیونکہ لڑکی کا ایسا گناہ نہیں کہ وہ قتل کے لائق ٹھہرے اس لیے کہ یہ بات ایسی ہے کہ جیسا کوئی اپنے ہمسائیہ پر حملہ کرے اور اسے مار ڈالے کیونکہ وہ لڑکی اس میدان میں ملی اور منسوبہ لڑکی چلاتی بھی پر وہاں کوئی ایسا نہ تھا جو اسے چھڑاتا[2]۔"

**محرمات سے زنا:**

"اگر کوئی شخص اپنی بیوی اور اپنی ساس دونوں کو رکھے تو بڑی خباثت ہے سو وہ آدمی اور دونوں عورتیں تینوں کے تینوں جلا دیے جائیں تا کہ تمہارے درمیان خباثت نہ رہے[3]۔"

دوسری جگہ ارشاد ہے:

"اگر کوئی آدمی اپنی بہن کو جو اس کے باپ کی یا اس کی ماں کی بیٹی ہو لے کر اس کا بدن دیکھے اور اس کی بہن اس کا بدن دیکھے تو یہ شرم کی بات ہے وہ دونوں اپنی قوم کی آنکھوں کے سامنے قتل کیے جائیں[4]۔"

**لواطت:**

عہد نامہ قدیم نے لواطت کی صورت میں بھی سزائے موت کا اعلان کیا ہے: اگر کوئی مرد سے صحبت کرے جیسے عورت سے کرتے ہیں تو دونوں نے نہایت مکروہ کام کیا سو وہ دونوں ضرور جان سے مارے جائیں۔ ان کا خون انہی کے گردن پر ہو گا[5]۔"

---

[1] استثنا ۲۲: ۲۳، ۲۴

[2] استثنا ۲۲: ۲۵، ۲۷

[3] احبار ۲۰: ۱۴

[4] احبار ۲۰: ۱۷

[5] احبار ۲۰: ۱۳

## جانور سے جماع

زنا کی پانچویں صورت جس کے بارے میں عہد نامہ قدیم میں جانوروں سے شہوت پوری کرنے بھی پر سزائے موت مقرر کیا گیا ہے

"اگر کوئی کسی جانور سے جماع کرے تو وہ ضرور جان سے مارا جائے اور اس جانور کو بھی مار ڈالنا۔ اور اگر کوئی عورت کسی جانور کے پاس جائے اور اس سے ہم صحبت ہو تو اس عورت اور جانور دونوں کو مار ڈالنا۔ وہ ضرور جان سے مارے جائیں ان کا خون انہی کے گردن پر ہوگا[1]۔"

## چور کے لیے سزائے موت:

عہد نامہ قدیم کے مطابق اس چور کے لیے سزائے موت مقرر ہے جو کسی انسان کو چرا ڈالے، چنانچہ عہد نامہ قدیم مذکور ہے:

"اگر کوئی شخص اپنے اسرائیلی بھائیوں میں سے کسی کو غلام بنائے یا بیچنے کی نیت سے چراتا ہوا پکڑا جائے تو وہ چور مار ڈالا جائے[2]۔"

دوسری جگہ مذکور ہے:

جو کسی آدمی کو چرائے خواہ وہ اسے بیچ ڈالے خواہ وہ اس کے ہاں ملے وہ قطعی مار ڈالا جائے[3]۔"

## مرتد اور سزائے موت:

عہد نامہ قدیم میں مرتد کے لیے بھی سزائے موت کا اعلان کیا گیا ہے:

"اگر تیرے درمیان تیری بستیوں میں جن کو خداوند خدا تجھ کو دے کوئی مرد یا عورت ملے جس نے تیرے خداوند خدا کے حضور یہ بدکاری کی ہو کہ اس کے حضور عہد توڑا ہو۔ اور جا کر اور معبودوں کی یا سورج یا چاند یا اجرام فلک میں کس کی جس کا حکم میں نے تجھ کو نہیں دیا اور پرستش کی ہو اور یہ بات تجھ کو بتائی جائے اور تیرے سننے میں آئے تو تو جانفشانی سے تحقیقات کرنا اور اگر یہ ٹھیک ہو اور قطعی طور پر ثابت ہو جائے کہ اسرائیل میں ایسا مکروہ کام ہوا تو تو اس مرد یا عورت جس نے یہ برا کام ہو باہر اپنے پھاٹکوں پر نکال لے جانا ان کو ایسا سنگسار کرنا کہ مر جائیں[4]۔

---

[1] احبار ۲۰: ۱۶،۱۷

[2] استثنا ۲۸: ۷

[3] خروج ۲۱: ۱۶

[4] استثنا ۲: ۵

## ناخلف بیٹا اور سزائے موت:

یہودیت میں ناخلف یعنی نافرمان بیٹے کی سزا بھی سزائے موت مقرر ہے چنانچہ عہد نام قدیم میں مذکور ہے:
"اگر کسی کا ضدی اور گردن کش بیٹا ہو جو اپنے باپ یا ماں کی بات نہ مانتا ہو اور ان کے تنبیہ کرنے پر بھی ان کی نہ سنتا ہو تو اس کے ماں باپ اسے پکڑ کر اور نکال کر اس شہر کے بزرگوں کے پاس اس جگہ کے پھاٹک پر لے جائیں اور وہ شہر کے بزرگوں سے عرض کریں کہ یہ ہمارا بیٹا ضدی اور گردن کش ہے یہ ہماری بات نہیں مانتا اور اڑاؤ اور شرابی ہے تب اس کے شہر کے سب لوگ اسے سنگسار کریں کہ ہو مر جائے یوں تو ایسی برائی کو اپنے درمیان سے دور کرنا تب سب اسرائیلی سن کر ڈر جائیں گے [1]۔"

## قید کی سزا:

معاشرے کو جرائم سے پاک رکھنے کے لیے مجرم کے لیے قید کی سزا کے لیے یہودی تعلیمات میں "پناہ کے شہر" بنانے کا حکم دیا گیا ہے تاکہ مجرم کو اس کے جرم کے پاداش میں اپنے گھر والوں اور اپنے معاشرے سے دور کیا جائے۔ چنانچہ عہد نامہ قدیم میں ہے:

خداوند نے موسیٰ سے کہا تم ایسے شہر مقرر کرنا جو تمھارے لیے پناہ کے شہر ہو تاکہ وہ خونی جس سے سہواً قتل ہو جائے وہاں بھاگ کر جا سکے، ان شہروں میں تجھے انتقام لینے والوں سے پناہ ملے گی تاکہ وہ خونی جب تک فیصلہ کے لیے جماعت کے سامنے حاضر نہ ہو تب تک نہ مارا جائے اور پناہ کے شہر جو تم دو گے وہ چھ ہو تین تو یردن کے پار اور تین ملک کنعان میں دینا"۔[2]

توریت کی تصریح سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ قتل سہو کے مرتکب کے لیے یہی سزا تھی کہ اسے ان شہروں کی طرف جلا وطن کیا جائے تاکہ مقتول کے ورثائ اسے قتل نہ کر پائے۔

پھر ایک دوسری جگہ قتل خطاء کے مرتکب کی اس سزائے قید کی حد کے حوالے سے مذکور ہے:

"جب تک سردار کاہن جو مقدس تیل سے ممسوح ہوا تھا مر نہ جائے تب تک وہ وہیں رہے لیکن اگر وہ خونی انہی پناہ کے شہر کی سرحد سے جہاں وہ بھاگ کر گیا ہو کسی وقت باہر نکلے اور خون کے انتقام لینے والوں کو وہ پناہ کے شہر کے سرحد کے باہر مل جائے اور انتقام لینے والا قاتل کو قتل کر ڈالے تو وہ خون کرنے کا مجرم نہ ہوگا کیونکہ اس خونی پر

---

[1] استثنا ۱۸: ۲۱

[2] گنتی ۳۵: ۱۵،۹

لازم تھا کہ وہ سردار کاہن کی وفات تک اس پناہ کے شہر رہتا پر سردار کاہن کے مرنے کے بعد خونی اپنی موروثی جگہ لوٹ جائے"۔[1]

پھر ایک دوسری جگہ قید کی سزا کو دیت سے بدلنے کی ممانعت بھی کی گئی ہے چنانچہ گنتی میں ہے:

"اور جو کسی پناہ کے شہر میں بھاگ گیا ہو اس سے اس غرض سے دیت نہ لینا کہ وہ سردار کاہن کی موت سے پہلے پھر ملک میں اپنے کو لوٹنے پائے"۔[2]

## مالی سزائیں:

یہودی تعلیمات میں مختلف جرائم پر مالی سزاوں کا بھی تصور موجود ہے چنانچہ جیوش انسائیکلوپیڈیا میں مالی سزاوں کا تذکرہ کچھ یوں ہے:

"وہ جرائم جن کا کفارہ جرمانے یا رقم کی صورت میں ہے ان میں سرقہ، لوٹ مار اور کینہ کی وجہ سے پہنچانے والے نقصان کے علاوہ ایسی دوشیزہ کو بھگا کے لے جانا جس کی ابھی منگنی نہ ہوئی ہو"۔[3]

چنانچہ یہودی تعلیمات میں جن جرائم پر مالی سزا مقرر ہے وہ حسبِ ذیل ہیں:

### ا۔ کسی کو جسمانی چوٹ پہنچانا:

اگر لوگ آپس میں مار پیٹ کریں اور کسی حاملہ کو ایسی چوٹ پہنچائیں جس سے اس کا حمل ساقط ہو جائے لیکن اور کوئی نقصان نہ ہو تو اس سے اس کا شوہر جتنا جرمانہ تجویز کرے لے سکتا ہے"۔[4]

### ۲۔ چوری کرنا:

عہد نامہ قدیم میں چوری پر بعض صورتوں میں سزائے موت جبکہ بعض صورتوں میں مالی سزا کا تصور موجود ہے۔ چنانچہ چوری کرنے پر مالی سزا کے حوالے سے عہد نامہ قدیم میں آتا ہے:

اگر کوئی شخص بیل یا بھیڑ چوری کر لے یا اسے ذبح کرے یا بیچ ڈالے تو ایک بیل کے بدلے پانچ بیل اور ایک بھیڑ کے بدلے چار بھیڑ بطور تاوان دے دیں"۔[5]

اسی طرح ایک دوسری جگہ چوری کی سزا کے متعلق آتا ہے:

---

[1] گنتی ۳۵: ۲۴۔۲۸

[2] گنتی ۳۵: ۳۲

[3] دی جیوش انسائکلوپیڈیا ۱۰، ۲۷۳

[4] خروج ۲۱: ۲۲

[5] خروج ۲۲: ۱۱

"اگر چوری کا مال چور کے پاس جتنا ملے خواہ وہ بیل ہو یا گدھا ہو یا بھیڑ تو وہ اس کا دوگنا دے گا"۔[1]

سرقہ کی مالی سزا کے بارے میں دوسری جگہ مذکور ہے کہ اگر مجرم مالی تاوان نہیں دے سکتا تو پھر اسے غلام بنایا جائے گا۔

"سرقہ کی صورت میں چوری کی مال کی قیمت سے دوگنا قیمت کے برابر متاثرہ شخص کو ادا کر دی جائی گی اور اگر مجرم رقم ادا کرنے کے قابل نہ ہو تو اسے غلام بنایا جائے گا۔

**۳۔ زنا کی صورت میں مالی سزا:**

اگر آدمی کسی کنواری کو جس کی منگنی نہ ہوئی ہو پھسلا کر اس سے صحبت کرے تو وہ ضرور ہی اسے مہر دے کر بیاہ کرے لیکن اگر اس کا باپ ہر گز راضی نہ ہو کہ اس لڑکی کو اسے دے تو وہ دو کنواریوں کے مہر کے موافق اسے نقدی دے"۔[2]

**۴۔ مارنے والے بیل کے مالک سے مالی تاوان لینا:**

اگر بیل کی پہلے سے سینگ مارنے کی عادت تھی اور اس کے مالک کو بتا بھی دیا گیا تھا اور پھر بھی اس نے اسے باندھ کر نہیں رکھا اور اس نے کسی مرد یا عورت کو مار دی ہو تو بیل سنگسار کی جائے اور اس کا مالک بھی مارا جائے اگر اس سے خون بہا مانگا جائے تو اسے اپنی جان کے فدیہ میں جتنا اس کے لیے ٹھہرایا جائے اتنا ہی دینا پڑیگا"۔[3]

**جانور کو مار ڈالنے کی سزا:**

"جو کسی چوپائے کو مار ڈالے وہ اس کا معاوضہ دے"۔[4]

---

[1] خروج ۲

[2] استثنا۲۲: ۱۶،۱۷

[3] خروج ۲۱: ۲۸، ۳۱

[4] احبار ۲۳: ۱۸، ۱۹

## عیسائیت میں جرم وسزا:

### عیسائیت میں قانون:

عیسائیت میں قانون (شریعت) وہی ہے جو یہودیت میں شریعت موسوی کی صورت میں ہے کیونکہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے واضح طور پر اس بات کا اعلان فرمایا کہ میں شریعت موسوی کو منسوخ کرنے کے لیے نہیں بلکہ مکمل کرنے کے لیے آیا ہوں، چنانچہ متی میں ہے:

"یہ نہ سمجھو کہ میں تورات یا نبیوں کی کتابوں کو منسوخ کرنے آیا ہوں۔ منسوخ کرنے نہیں بلکہ پورا کرنے آیا ہوں۔ کیونکہ میں تم سے سچ کہتا ہوں کہ جب تک آسمان اور زمین ٹل نہ جائیں ایک نقطہ یا ایک شوشہ تورات سے ہر گز نہ ٹلے گا جب تک سب کچھ پورا نہ ہو جائے۔ پس جو کوئی ان چھوٹے سے چھوٹے حکموں میں سے بھی کسی کو توڑے گا اور یہی آدمیوں کو سکھائے گا آسمان کی بادشاہی میں سب سے چھوٹا کہلائے گا۔ لیکن جو ان پر عمل کرے گا اور ان کی تعلیم دے گا وہ آسمان کی بادشاہی میں بڑا کہلائے گا[1]۔"

البتہ یہ بات ضرور ہے کہ دین عیسوی میں وقتی حالات کے تناسب سے کچھ ضروری ترمیمات کر دی گئیں مثلاً شریعت موسوی میں رافت ورحمت کی کمی تھی مسیح علیہ السلام نے اس کا اضافہ کیا۔ شریعت موسوی میں انسانی برادری کا تخیل کچھ کم سا تھا، حضرت مسیح علیہ السلام نے بنی اسرائیل کو تمام بنی نوع انسان کے ساتھ یکساں محبت کرنے کی تلقین فرمائی۔ شریعت موسوی میں محض انسان کے فرائض پر زور دیا گیا تھا حضرت مسیح علیہ السلام نے خیرات فیاضی اور ہمدردی وایثار پر زور دیا۔ اس کے علاوہ حضرت مسیح علیہ السلام نے یہودیوں کی مخصوص اخلاقی اور سیاسی حالت کو پیش نظر رکھ اصلاح کی کوشش کی تھی مثلاً یہودیوں میں مال ودولت کی حرص بہت زیادہ چڑھ گئی تھی تو حضرت عیسیٰ نے ان کو قناعت وتوکل اور متاع دنیا کی تذلیل وتحقیر کی تلقین کی۔ اسی طرح یہودی اس وقت رومی حکومت کے تحت محکومانہ زندگی گزار رہے تھے تو حضرت عیسیٰ نے ان کو حکومت سے مقابلہ کرنے سے روکا اور انہیں برداشت وحوصلگی کا درس دیا۔ بہر حال چند ایک ترمیم اور اضافے کے علاوہ عمومی طور پر حضرت مسیح علیہ السلام نے وہی دین اپنایا جو کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کا تھا۔

### عیسائیت میں جرم:

عیسائی مذہب جس شکل میں موجود ہے اس کو دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ عیسائیت رہبانیت کا مذہب ہے۔ اس کے پاس انسانی کی عملی زندگی کے لیے کوئی دستور یا کوئی ضابطہ قانون نہیں ہے بلکہ اس کی ساری توجیہات کا مرکز یہ ہے کہ کس طرح انسان آسمانی بادشاہت میں داخل ہو۔ اور مزے کی بات یہ ہے کہ مسیحیت کی نگاہ میں زمینی بادشاہت اور

---

[1] متی ۵: ۱۷، ۱۹

آسمانی بادشاہت دن ورات کی طرح بالکل متضاد ہیں۔ اگر کوئی آسمانی بادشاہت میں داخل ہونا چاہتا ہے تو اسے دنیاوی سازوسامان سے مکمل طور پر اجتناب کرنا پڑے گا۔ اور اگر ایسا نہیں کرسکتا تو آسمانی بادشاہت کی بالکل امید نہ رکھے۔ اسی صورت حال میں عیسائیت تمدن کو تہذیب سے الگ کرکے انسان کو بالکلیہ تارک الدنیا بناتی ہے، جیسا کہ چند ایک نصوص سے یہ بات واضح ہے:

"میں سچ کہتا ہوں کہ دولت آسمان کی بادشاہت میں داخل ہونا مشکل ہے پھر تم سے کہتا ہوں کہ اونٹ کا سوئی کے ناکے سے نکل جانا آسان ہے بہ نسبت اس کے دولت مند خدا کی بادشاہت میں داخل ہو[1]۔"

دوسری جگہ آتا ہے:

"اگر کوئی میرے پاس آئے اور اپنے باپ اور ماں بیوی اور اولاد بھائیوں اور بہنوں بلکہ اپنی جان سے بھی نفرت نہ رکھے تو وہ میرا شاگرد نہیں ہوسکتا[2]۔"

**عیسائیت میں جرم کی تعریف:**

دوسرے ادیان کی طرح عیسائیت میں وہ افعال ناپاک اور گناہ قرار دیے گئے ہیں جو خلاف فطرت ہیں، چنانچہ متی" میں ہے:

" مگر جو باتیں منہ سے نکلتی ہیں وہ دل سے نکلتی ہیں وہی آدمی کو ناپاک کرتی ہیں کیونکہ برے خیال، حرام کاریاں، خونریزیاں، زناکاریاں، حرامکاریاں، چوریاں، جھوٹی گواہیاں اور بدگویاں دل سے نکلتی ہیں جو آدمی کو ناپاک کرتی ہیں مگر بغیر ہاتھ دھوئے کھانا کھانا آدمی کو ناپاک نہیں کرتا[3]۔"

**عیسائیت میں جرم کی اقسام:**

حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے تورات کی تعلیمات کو منسوخ نہیں کیا ہے بلکہ پورا کیا ہے، چنانچہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے فرمایا:

"یہ نہ سمجھو کہ میں تورات یا نبیوں کی کتابوں کو منسوخ کرنے آیا ہوں منسوخ کرنے نہیں آیا بلکہ پورا کرنے آیا ہوں[4]۔"

نیز فرمایا:

---

[1] متی ۱۹: ۲۳،۲۴

[2] لوقا ۱۴: ۲۶

[3] متی ۱۵: ۱۹،۲۰

[4] متی ۵: ۱۷،۱۸

"شریعت تو موسیٰ علیہ السلام کی دی گئی مگر فضل اور سچائی یسوع مسیح کی معرفت پہنچی[1]۔"

سو جب عیسائیت نے تورات کی تعلیمات کو منسوخ نہیں کیا ہے تو ظاہر ہے کہ جو افعال شریعت موسوی میں جرم قرار دیے گئے ہیں وہی شیریعت عیسوی میں بھی جرم ہیں۔

بہر حال انجیل کے احکام کے مطابق جرائم کو تین حصوں میں تقسیم کیا جاسکتا ہے:

۱: جان کے خلاف جرائم ۲: عزت کے خلاف جرائم۔

۳: مال کے خلاف جرائم

**۱: جان کے خلاف جرائم:**

جان کے خلاف جرائم میں سب سے بڑا جرم قتل ہے چنانچہ متی کی انجیل میں ہے:

"یسوع نے کہا خون نہ کر[2]۔"

نیز یوحنا میں آتا ہے:

"جس نے یہ فرمایا زنا نہ کر اسی نے یہ بھی کہا کہ خون نہ کر اگر تو نے زنا تو نہ کیا مگر خون کیا تو بھی تو شریعت کا عدول کرنے والا ٹھہرے گا[3]۔"

ایک دوسری جگہ فرمایا:

"تم میں سے کوئی شخص خونی یا چور یا بدکار یا اوروں کے کام میں دست انداز ہو کر دکھ نہ پائے[4]۔"

اسی طرح فرمایا:

"خون نہ کر، لالچ نہ کر، چوری نہ کر[5]۔"

ایک جگہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام اس سے بڑھ کر فرماتے ہیں:



---

[1] یوحنا ۱: ۱۷

[2] متی ۱۹: ۱۸

[3] یعق ۲: ۱۸

[4] پطرس ۴: ۱۵

[5] رومیوں ۱۳: ۱۹

"تم یہ سن چکے ہو کہ اگلوں نے کہا تھا کہ خون نہ کرنا اور جو کوئی خون کرے گا وہ عدالت کی سزا کے لائق ہو گا۔ لیکن میں تم سے یہ کہتا ہوں کہ کوئی اپنے بھائی پر غصے ہو گا وہ عدالت کی سزا کے لائق ہو گا اور جو کوئی اپنے بھائی کو پاگل کہے گا وہ صدر عدالت کی سزا کے لائق ہو گا اور جو اس کو احمق کہے گا وہ آتش جہنم کا سزاوار ہو گا[1]۔

اس اقتباس سے معلوم ہوا کہ جس طرح عہد نامہ قدیم میں قتل کی ممانعت کی گئی تھی بالکل اسی طرح عہد نامہ جدید کے مطابق بھی قتل ایک قابل تعزیر جرم تھا اور اس جرم پر عدالت سزا دے گی اور قتل کی یہ سزا شریعت موسوی کے مطابق قصاص اور قتل خطا کی صورت میں پناہ کے شہر میں بھاگ جانا ہے اس اقتباس میں عیسی نے اس بات کی بھی نشاندہی کی ہے کہ قتل کرنا تو بہت بڑا جرم ہے حالانکہ میرے نزدیک اپنے بھائی پر غصہ کرنا بھی قابل سزا جرم ہے۔ لیکن پورے عہد نامہ جدید میں قتل کی اس سزا کے بارے میں کہی پر ذکر نہیں ہے لہٰذا زیادہ سے زیادہ یہ کہا جا سکتا ہے کہ عیسی نے تورات میں مذکور قتل کی سزا کو منسوخ نہیں کی کیونکہ عیسی نے ایک دوسری جگہ یہ بھی فرمایا ہے:

"میں تورات کے احکام کی تکمیل کرنے آیا ہوں منسوخ کرنے نہیں"[2]

لہٰذا اس بنیاد پر شریعت عیسوی میں قصاص کی سزا وہی مقرر ہے جو شریعت موسی میں مقرر ہے۔

**۲: عزت کے خلاف جرائم:**

عہد نامہ قدیم کے مطابق عزت کے خلاف سب سے بڑا جرم زنا تھا، عہد نامہ جدید میں بھی اسے سنگین جرم قرار دیا گیا ہے اور صرف یہی نہیں بلکہ برے ارادے کے ساتھ کسی عورت کی طرف نگاہ ڈالنے کو دل کا زنا قرار دیا گیا ہے، چنانچہ متی میں ہے:

"تم سن چکے ہو کہ کہا گیا تھا کہ زنا نہ کرنا لیکن میں تم سے یہ کہتا ہوں کہ جس کسی نے بری خواہش کے ساتھ کسی عورت پر نگاہ کی وہ اپنے دل میں اس کے ساتھ زنا کر چکا[3]۔"

عہد نامہ جدید میں زنا کی مزید یہ صورت بھی بیان کی گئی ہے:

"کہ جو کوئی اپنی بیوی کو چھوڑے اسے طلاق نامہ لکھ دے لیکن میں تم سے یہ کہتا ہوں کہ تم میں سے جو کوئی اپنی بیوی کو حرامکاری کے سوا کسی اور سبب سے چھوڑ دے وہ اس سے زنا کراتا ہے اور جو اس چھوڑی ہوئی سے بیاہ کرلے وہ زنا کرتا ہے[4]۔"

---

[1] متی ۵: ۲۱، ۲۲

[2] متی ۵: ۱۷، ۱۸

[3] متی ۵: ۲۸

[4] متی ۵: ۳۲

نیز فرمایا ہے:

"جو کوئی اپنی بیوی کو چھوڑ کر دوسری سے بیاہ کرلے وہ زنا کرتا ہے اور جو شخص شوہر کی چھوڑی ہوئی عورت سے بیاہ کرلے وہ بھی زنا کرتا ہے[1]۔"

**۳: مال کے خلاف جرائم:**

عہد نامہ جدید میں عہد نامہ قدیم کی طرح دوسروں کے مال ظلم وزیادتی سے چرا لینے کو جرم کہا گیا ہے، جیسا کہ ان اقتباسات سے یہ بات واضح ہوتی ہے:

"زناکاریاں، چوریاں، حرامکاریاں، جھوٹی گواہیاں دل سے نکلتی ہیں جو آدمی کو ناپاک کرتی ہیں[2]۔"

"لالچ نہ کر، چوری نہ کر[3]۔"

"کیا تم نہیں جانتے کہ بدکار خدا کی بادشاہی کے وارث نہیں ہوں گے جیسے چور، لالچی، شرابی، گالیاں بکنے والا اور ظالم[4]۔"

"یسوع نے کہا کہ خون نہ کر، چوری نہ کر، زنا نہ کر اور جھوٹی گواہی نہ دے[5]۔"

"زنا نہ کر، چوری نہ کر، لالچ نہ کر، خون نہ کر[6]۔"

"تم میں سے کوئی شخص خونی یا چور یا بدکار یا اوروں کے کام میں دست انداز ہو کر دکھ نہ پائے[7]۔"

"چوری کرنے والا پھر چوری نہ کرلے بلکہ اچھا پیشہ اختیار کرکے اپنے ہاتھوں سے محنت کرے[8]۔"

الغرض اوپر جتنے جرائم ذکر کیے گئے یہ شریعت موسویہ سے تعلق کی بنا پر ذکر کئے گئے ہیں ورنہ اگر شریعت موسوی کو عیسائیت سے الگ کردیا جائے تو عیسائیت کے پاس کوئی قانون نہیں بچے گا بلکہ صرف چند اخلاقی ضابطے رہ جائیں گے جو کسی فرد کی انفرادی اصلاح میں کام آسکیں گے لیکن اجتماعی طور پر معاشرے میں حصول امن اور حقوق کی کماحقہ ادائیگی ان سے کسی بھی طرح ممکن نہیں ہوسکتی۔

---

[1] لوقا ۱۶: ۱۸

[2] متی ۱۵: ۲۰

[3] رومیوں ۱۳: ۱۹

[4] رومیوں ۱۳: ۹

[5] متی ۱۹: ۱۸

[6] گلیتیوں ۳: ۴۷

[7] پطرس ۴: ۱۵

[8] افسیوں ۴: ۲۸

**عیسائیت میں سزا:**

بعض لوگ اس کے قائل ہیں کہ عہد نامہ جدید کی بنیاد محبت پر ہے، حتی کہ دشمنوں سے بھی محبت رکھنے پر زور دیا گیا ہے جیسا کہ اس اقتباس سے ظاہر ہے:

"تم سن چکے ہو کہ کہا گیا تھا کہ اپنے پڑوسی سے محبت رکھ اور اپنے دشمن سے عداوت کر لیکن میں تم سے یہ کہتا ہوں کہ اپنے دشمن سے محبت رکھو اور اپنے ستانے والوں کے لیے دعا کرو[1]۔"

یہ بھی کہا گیا ہے کہ بدلہ لینے کی ممانعت ہے اور ہر ظلم کو سہا جائے اور مارنے والے کے سامنے اپنے دوسرا گال بھی آگے کر دینے کی تعلیم ہے:

"تم سن چکے ہو کہ کہا گیا تھا کہ آنکھ کے بدلے آنکھ، دانت کے بدلے دانت۔ لیکن میں تم سے یہ کہتا ہوں کہ شریر کا مقابلہ نہ کرنا بلکہ جو کوئی تیرے داہنے گال پر طمانچہ مارے دوسرا بھی اس کی طرف پھیرے دے۔ اگر کوئی تیرے اوپر نالش کر کے تیرا کرتا لینا چاہے تو چوغہ بھی اسے لینے دے اور جو تجھے ایک کوس بیگار میں لے جائے اس کے ساتھ دو کوس چلا جانا جو کوئی تجھ سے مانگے اسے دے جو تجھ سے قرض چاہے اس سے منہ نہ موڑ[2]۔"

اس کے علاوہ سزا نہ دینے کے بارے میں یوحنا میں مندرجہ ذیل کہانی بیان کی جاتی ہے:

" صبح سویرے ہی وہ پھر ہیکل میں آیا اور سب لوگ اس کے آس پاس آئے اور وہ بیٹھ کر انہیں تعلیم دینے لگا۔ فقیہ اور فریسی ایک عورت کو لائے جو زنا میں پکڑی گئی تھی اور اسے بیچ میں کھڑا کر کے یسوع سے کہا کہ اے استاد یہ عورت زنا میں عین فعل کے وقت پکڑی گئی ہے۔ توارت میں موسیٰ نے ہمیں حکم دیا ہے کہ ایسی عورت کو سنگسار کریں۔ پس تو اس عورت کی نسبت کیا کہتا ہے؟ انہوں نے اسے آزمانے کے لیے کہا تا کہ اس کے اوپر الزام لگانے کا کوئی سبب نکالیں مگر یسوع جھک کر انگلی سے زمین پر لکھنے لگا جب وہ اس سے سوال کرتے ہی رہے تو اس نے سیدھے ہو ان سے کہا کہ جو تم میں بے گناہ ہے وہی پہلے اس کے پتھر مارے اور پھر جھک کر زمین پر انگلی سے لکھنے لگا۔ یہ سن کر بڑوں سے لے کر چھوٹوں تک ایک ایک کر کے نکل گئے اور یسوع اکیلا رہ گیا اور عورت وہی بیچ میں رہ گئی یسوع نے سیدھے ہو کر اس سے کہا اے عورت یہ لوگ کہاں گئے؟ کیا کسی نے تجھ پر حکم نہیں لگایا اس نے کہا اے خداوند کسی نے نہیں یسوع نے کہا میں بھی تجھ پر حکم نہیں لگاتا جا پھر گناہ نہ کر[3]۔"

---

[1] متی ۵: ۴۳، ۴۴

[2] متی ۵: ۳۸، ۴۲

[3] یوحنا ۸: ۲، ۱۱

ان اقتباسات سے معلوم ہوا کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے محبت کرنے اور بدلہ نہ لینے کا جو حکم دیا ہے وہ انفرادی معاملات میں ہے ورنہ اجتماعی معاملات میں عدالتوں میں مقدمہ چلانے اور مجرموں کو سزا دینے کا جواز عہد نامہ جدید میں مختلف مقامات پر موجود ہے۔ جیسا کہ اوپر گزر گیا:

"تم یہ سن چکے ہو کہ اگلوں نے کہا تھا کہ خون نہ کرنا اور جو کوئی خون کرے گا وہ عدالت کی سزا کے لائق ہوگا۔ لیکن میں تم سے یہ کہتا ہوں کہ کوئی اپنے بھائی پر غصے ہوگا وہ عدالت کی سزا کے لائق ہوگا اور جو کوئی اپنے بھائی کو پاگل کہے گا وہ صدر عدالت کی سزا کے لائق ہوگا اور جو اس کو احمق کہے گا وہ آتش جہنم کا سزاوار ہوگا[1]۔"

علاوہ ازیں مجرم سے کہا گیا ہے کہ وہ مظلوم کے عدالت جانے سے پہلے پہلے اس سے صلح کر لے اگر وہ عدالت میں چلا گیا تو پھر عدالت کی سزا بھگتنا پڑے گی چنانچہ ارشاد ہے:

"جب تک تم اپنے مدعی کے ساتھ راہ میں ہے اس سے جلد صلح کر لے کہیں ایسا نہ ہو کہ مدعی تجھے منصف کے حوالے کر دے اور منصف تجھے سپاہی کے حوالے کر دے اور قید خانہ میں ڈالا جائے۔ میں تجھ سے سچ کہتا ہوں کہ جب تک تو کوڑی کوڑی ادا کر دے گا وہاں سے نہ چھوٹے گا[2]۔"

## سزا کی اقسام:

عہد نامہ جدید کی رو سے مندرجہ ذیل سزاؤں کا ثبوت ملتا ہے۔

۱: جسمانی سزائیں۔

۲: مالی سزائیں۔

۳: قید کی سزا۔

## ۱: جسمانی سزائیں:

جسمانی سزاؤں میں سب سے بڑی سزا سزائے موت ہے۔ عیسائیت میں سزائے موت کے بارے میں متی میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا فرمان منقول ہے جو انہوں نے ایک تلوار کھینچنے والے کو دیکھ کر ارشاد فرمایا چنانچہ متی میں ہے:

"یسوع نے اس سے کہا کہ اپنی تلوار میان میں کر لے کیونکہ جو تلوار کھینچتے ہیں وہ سب تلوار سے ہلاک کئے جائیں گے[3]۔"

---

[1] متی ۵: ۲۱، ۲۲

[2] متی ۵: ۲۵، ۲۶

[3] متی ۲۵: ۵۲

درج ذیل عبارت سے بھی سزائے موت کا جواز ملتا ہے: جس کے کان ہوں وہ سنے جس کو قید ہونے والی ہے وہ قید میں پڑے گا۔ جو کوئی تلوار سے قتل کرے گا وہ ضرور تلوار سے قتل کیا جائے گا[1]۔"

ایک دوسری جگہ حکومت کے اس اختیار کی تاکید کی گئی ہے کہ جب ضرورت ہو تو بدی کا بدلہ لینے کے لیے تلوار استعمال کی جائے۔ تلوار کے استعمال میں ہر قسم کی جسمانی سزا یہاں تک کہ موت کی بھی اجازت ہو گی چنانچہ رومیوں میں ہے:

"ہر شخص اعلیٰ حکومتوں کا تابع فرمان ہے کیونکہ کوئی حکومت ایسی نہیں جو خدا کی طرف سے نہ ہو اور جو حکومتیں موجود ہیں وہ خدا کی طرف سے مقرر ہیں پس جو کوئی حکومت کا سامنا کرتا ہے وہ خدا کے انتظام کا مخالف ہے اور جو مخالف ہیں وہ سزا پائیں گے کیونکہ نیکوکار کو حاکموں سے خوف نہیں بلکہ بدکار کو ہے پس اگر تو حاکم سے نڈر رہنا چاہتا ہے تو نیکی کر۔ اس کی طرف سے تیری تعریف ہو گی۔ کیونکہ وہ تیری بہتری کے لیے خدا کا خادم ہے لیکن اگر بدی کرے تو ڈر کیونکہ وہ تلوار بے فائدہ لیتے ہوئے نہیں اور خدا کا خادم ہے کہ اس کے غضب سے موافق بدکار کو سزا دیتا ہے[2]۔"

عہد نامہ قدیم کے مطابق مقتول کے ورثاء بدلہ لیتے تھے، عہد نامہ جدید نے سزا دینے کا حق حکومت کو دیا ہے اور مقتول کے ورثاء کو چاہئیں کہ وہ مجاز حکام یا عدالت سے درخواست کریں کہ عدل وانصاف کے مطابق کاروائی کریں[3]۔"

ایمنسٹی انٹرنیشنل آسٹرین سیکشن نے عیسائیت میں سزائے موت کے عنوان پر ایک تحقیقی رپورٹ پیش کیا ہے، جس کا خلاصہ یہاں درج کیا جاتا ہے: عیسائیوں کا عقیدہ ہے کہ یسوع مسیح خدا کے اوتار تھے اور زندگی گزارنے سے متعلق ان کی تعلیمات مشیت ایزدی تھیں۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے قوانین اور سزائیں باقاعدہ قانون شقوں کی شکل میں پیش نہیں کیں۔ لیکن غلط کاری اور اس کے انسانی ردعمل کے بارے میں ان کی تعلیمات عہد نامہ جدید میں شامل ہیں۔ ان کی اخلاقی تعلیمات اور زندگی کے واقعات سے بھی عیاں ہیں۔ ان کی تعلیمات بنیادی طور پر روحانی رویہ اور روزمرہ کی زندگی پر ہیں اور اس وقت کے مروجہ یہودی تصور جرم وسزا کے پس منظر میں تشکیل دی گئی ہیں۔

ان کی تعلیمات اس بات پر زور دیتی ہیں کہ اپنے دشمنوں کے ساتھ ایسا سلوک کرو جو تم اپنے ساتھ کرتے ہو اور جو تمہیں ناراض کرتے ہیں انہیں معاف کر دو۔ متی میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام اپنی تعلیمات کا مروجہ تعلیمات سے واضح طور پر تقابل کرتے ہیں چنانچہ ارشاد ہے:

---

[1] مکاشفہ ۱۳: ۹، ۱۰

[2] رومیوں ۱: ۴

[3] رومیوں ۱۲: ۱۹، ۲۱

"تم نے سنا ہے کہ یہ کہا گیا ہے آنکھ کے بدلے آنکھ دانت کے بدلے دانت لیکن میں تم سے کہتا ہوں کہ تم برائی کی مزاحمت نہ کرو بلکہ اگر کوئی تمہارے داہنے رخسار پر تھپڑ مارتا ہے کہ تم اس کی طرف اپنا بائیاں رخسار کر دو۔[1]"

ایک دفعہ ایک زانیہ پر سنگسار ہونے والی تھی تو حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے مداخلت کرتے ہوئے فرمایا کہ سزا صرف وہی دے سکتے ہیں جنہوں نے خود کبھی جرم نہ کیا ہو۔

حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے یہ تعلیم دی کہ ہر شخص خدا کی مخلوق کا حصہ ہے۔ جسے بعض اوقات خدا کا بیٹا بھی کہا جاتا ہے اور بعض یہ دلیل دیتے ہیں کہ جرم خواہ کتنا ہی خوفناک کیوں نہ ہو مجرم "خدا کے بیٹے" ہی رہتے ہیں۔ اور انسانی زندگی وقار سے بھرپور ہونے کی بنا پر لامحدود قدر و قیمت کی حامل ہوتی ہے یہ انسان پر نہیں کہ وہ خدا کے تحفہ کے ایک حصہ کو تباہ کریں۔ زندگی دینے والا صرف خدا ہے اور صرف خدا کے پاس ہی کسی کی جان لینے کی طاقت ہونی چاہیے۔

دوسرے عیسائی دلیل دیتے ہیں کہ عیسائی ریاستوں کو سزائے موت نافذ کرنے کا اختیار ہے۔ مارٹن لوتھر نے دلیل دی ہے کہ خدا نے بدکاروں کو سزا دینے کا اختیار سول مجسٹریٹوں کے حوالے کر دیا ہے۔ چنانچہ عیسائیوں کو حق حاصل تھا کہ وہ ججوں کے حکم کے طور پر کام کریں فیصلے کریں اور سزائیں سنائیں۔ بدکاروں کو تلوار سے سزا دیں۔ تاہم لوتھرن چرچ کے ممبران نے نشاندہی کی ہے کہ اگرچہ یہ اختیارات دیے گئے ہیں تاہم یہ حکم نہیں ہے اور اس بنا پر ریاست پر واجب نہیں ہے کہ وہ اسے استعمال کرے۔ وہ دلیل دیتے ہیں کہ حقیقت میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی تعلیمات سے ظاہر ہوتا ہے کہ ریاست کو کسی کی زندگی لینے کا اختیار استعمال نہیں کرنا چاہیے اور وہ عہد نامہ قدیم کے اس حکم "تم کسی کا قتل نہیں کرو گے" کا اطلاق معاشروں، حکومتوں اور افراد سب پر ہوتا ہے۔

شاید عیسائی مذہب میں سزائے موت کے خلاف سب سے بڑی دلیل نجات کا عقیدہ ہے۔ عیسائیت اس بات پر زور دیتی ہے کہ نبی نوع انسان آزاد ہیں کہ وہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا راستہ اختیار کریں یا اس سے بھٹک جائیں اور اس سے بھٹک جاتے تھے وہی گنہگار ہیں لیکن زیادہ زور اس بات پر دیا جاتا ہے کہ گنہگاروں میں پچھتاوے کی اہمیت ہونی چاہیے ان کا فرض ہے کہ وہ ندامت محسوس کریں اور جب انہیں معاف کر دیا جائے تو وہ اپنا رویہ تبدیل کر لیں اور فریقین صلح کر لیں سچی ندامت کے بعد زندگی کا نئے سرے سے آغاز کیا جا سکتا ہے یہ دلیل دی گئی ہے کہ سزائے موت سے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے اس موعود آغاز نو کا موقع گنہگار یا نادم کو نہیں ملتا۔ ہر شخص کی اصلاح اور نجات کی صلاحیت کا یہ نظریہ عیسائیت میں مرکزی حیثیت رکھتا ہے کیونکہ عیسائی عقیدہ رکھتے ہیں کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی پھانسی اور دوبارہ زندہ ہونے سے دنیا کو ہر قسم کی نجات مل چکی ہے۔ جرمنی کے بشپ کروز کے الفاظ ہیں: اگر ہم بحیثیت عیسائی یہ

---

[1]: متی (۵: ۳۸-۳۹)

عقیدہ نہ رکھیں کہ انسان بدل سکتا ہے اور اس کو آغاز نو کی اجازت دی جاسکتی ہے تو پھر حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے پیغام کی طاقت سے ہی انکار کرتے ہیں[1]۔"

**۲: مالی سزائیں:**

عہد نامہ قدیم کی تعلیمات میں مالی سزاؤں کا تفصیل سے ذکر ہے لیکن عہد نامہ جدید میں چونکہ شریعت (قانون) کے معاملات کو زیر بحث نہیں لایا گیا بلکہ عہد نامہ قدیم کی تعلیمات کو ہی آگے بڑھایا گیا، اس لیے عہد نامہ جدید میں ان معاملات کی تفصیل درج نہیں۔ اس کے باوجود متی کی درج ذیل عبارت مالی سزاؤں کی اہمیت اور وجوب پر دلالت کرتی ہے:

"جب تو اپنے مدعی کے ساتھ راہ میں ہے اس سے جلد صلح کرلے کہیں ایسا نہ ہو کہ مدعی تجھے منصف کے حوالے کردے اور منصف تجھے سپاہی کے حوالے کردے اور قید خانے میں ڈالا جائے۔ تجھ سے سچ کہتا ہوں کہ جب تک تو کوڑی کوڑی ادا نہ کرے گا وہاں سے ہرگز نہ چھوٹے گا[2]۔"

**۳: قید کی سزا:**

ظاہر ہے کہ آزادی انسان کے لیے ایک نعمت غیر مترقبہ ہے اور اگر انسان سے آزادی سلب کرلی جائے تو اس کی ساری زندگی بے معنی، بے محل اور بے مقصد رہ جاتی ہے۔ اس لحاظ سے یہ انسان کے لیے بہت بڑی سزا ہے۔ تقریبا ہر معاشرے اور ہر قانون میں قید اور جلاوطنی کی سزا پائی جاتی ہے۔ خصوصا ایسے مجرم کے بارے میں یہ سزا انتہائی مفید جس کا معاشرے میں رہنا خطرناک ہو اور اس کے رہنے معاشرے میں جرائم بڑھنے کا اندیشہ ہو۔

عہد نامہ قدیم میں آزادی سلب کرنے والی کئی سزائیں مذکور ہیں۔ عہد نامہ جدید میں بھی اس کا ذکر ملتا ہے۔ ان اقتباسات سے اس کی تائید ہوتی ہے۔

"جب تو اپنے مدعی کے ساتھ راہ میں ہے اس سے جلد صلح کرلے کہیں ایسا نہ ہو کہ مدعی تجھے منصف کے حوالے کردے اور منصف تجھے سپاہی کے حوالے کردے اور قید خانے میں ڈالا جائے۔ تجھ سے سچ کہتا ہوں کہ جب تک تو کوڑی کوڑی ادا نہ کرے گا وہاں سے ہرگز نہ چھوٹے گا[3]۔"

---

[1] ایمنسٹی انٹرنیشنل آسٹرین سیکشن

[2] متی ۵: ۲۶،۲۵

[3] ایضا

"جس کے کان وہ سن لے۔ جس کو قید ہونے والی ہے وہ قید میں پڑے گا، جو کوئی تلوار سے قتل کرے گا وہ ضرور تلوار سے قتل کیا جائے گا[1]۔"

[1] ایضاً

**اسلام میں جرم:**

اسلام میں جرم وسزا کا ایک ایسا منظم اور منضبط نظام موجود ہے جو کہ تمام سماوی مذاہب میں نہیں پایا جاتا۔ اسلام نے بڑی رقت اندیزی اور رمز شناسی سے جرم وسزا کی حدود متعین کی ہیں۔ اور اگر ان پر عمل کیا جائے تو دعوی کے ساتھ کہا جاسکتا ہے کہ دنیا جنت نظیر بن سکتی ہے۔ صرف دعوی ہی نہیں بلکہ دور صحابہ رضی اللہ عنہم میں زمین اور زمین پر رہنے والوں نے اس کا مشاہدہ کیا بھی ہے۔

بہر حال ذیل میں اسلامی جرائم کے بارے میں تفصیل دی جاتی ہے، البتہ اس سے پہلے جرم کی تعریف پر روشنی ڈالی جاتی ہے:

**جرم کے لغوی اور اصطلاحی معنی:**

جرم کے لغوی معنی گناہ کے ہیں، جب کہ اس کی اصطلاحی تعریف امام ماوردیؒ[1] نے ان الفاظ سے کی ہے:

" محظورات شرعية زجر الله تعالى عنها بحدّ أو تعزيز"[2]

یعنی جرائم شرعی طور پر وہ ممنوعات ہیں جن سے اللہ تعالی نے حد یا تعزیر کے ذریعے منع فرمایا ہے۔

پھر شرعی ممنوعات دو طرح کے ہیں: کسی ممنوع فعل کا ارتکاب یا کسی مامور فعل سے احتراز۔

لہذا جرم یا تو ایسے فعل کا ارتکاب ہے جس کے کرنے پر سزا مقرر ہو یا ایسے فعل سے احتراز ہے جس کے چھوڑنے پر سزا مقرر ہو، اس سے معلوم ہوا کہ کسی فعل کو جرم تب کہا جائے گا جب اس کے کرنے یا چھوڑنے پر سزا مقرر ہو، اگر کسی فعل کے کرنے اور چھوڑنے پر کوئی سزا مقرر نہ ہو تو اسے جرم نہیں کہا جائے گا۔

بہر حال معلوم ہوا کہ جرم ایک ایسا فعل ہے جس میں قانون خداوندی کے کسی ضابطے کی خلاف ورزی کی جائے اور اس کے لیے شریعت نے سزا مقرر کی ہو۔ اس سے معلوم ہوا کہ اسلامی قانون میں جرم کا ارتکاب اس صورت میں متصور ہوتا ہے جب بذریعہ وحی کسی عائد شدہ حکم کی خلاف ورزی کی جائے۔ اس کے مقابلے میں دنیوی نظام قانون میں جرم صرف اس صورت میں سرزد خیال کیا جاتا ہے جب کہ دنیا کے ارباب اختیار کے بنائے ہوئے قانون کی خلاف ورزی کی جائے۔

کچھ زیادہ واضح الفاظ میں اسلامی نظام قانون کے مطابق جرم کے تین اجزاء ہیں:

---

[1] علی بن محمد حبیب [۳۶۴ - ۴۵۰ھ = ۹۷۴ - ۱۰۵۸ء] ابوالحسن ماوردی، اپنے دور کے چیف جسٹس تھے۔ بصرہ میں پیدا ہوئے۔ کئی شہروں میں قاضی رہے ہیں۔ مذہب اعتزال کی طرف مائل تھے۔ خلفاء کے نزدیک مرتبہ کے حامل تھے۔ الاحکام السلطانیہ، النکت والعیون، الحاوی، الاقناع جیسی شہرہ آفاق کتابیں لکھی ہیں۔ [وفیات الاعیان ۱: ۳۲۶ الاعلام ۴: ۳۲۷]

[2] ابوالحسن، علی بن محمد ماوردی، الاحکام السلطانیہ (قاہرہ: دار الحدیث، بدون سن طباعت) ج ۱: ۳۲۲،

۱: کسی فعل کا ارتکاب یا ترک فعل۔

۲: مذکورہ فعل کے ارتکاب اور عدم ارتکاب میں شریعت کے کسی قانون کی خلاف ورزی پائی جاتی ہو۔

۳: اس کے لیے سزا کا تحریری ضابطہ۔

**جرم کی اقسام:**

جرم کی اقسام کے متعلق ڈاکٹر عبدالقادر عودہ[1] نے کافی مفید بحث کی ہے، فائدے کی غرض سے اس سے چند اہم نکات مختصراً مع کچھ ضروری اضافات نقل کیے جاتے ہیں:

شرعی لحاظ سے تمام جرائم حرام اور سزا کے مستوجب ہونے کے لحاظ سے ایک جیسے ہیں، البتہ سزا کی حیثیت سے ایک دوسرے سے مختلف ہیں:

**۱: جرائم باعتبارِ جسامت سزا:**

سزا کی جسامت کے لحاظ سے جرائم کو حدود، قصاص، دیت اور تعزیر میں تقسیم کیا جا سکتا ہے۔

**جرائم حدود:**

اس سے مراد وہ جرائم ہیں جن کے لیے سزا کے طور پر حدود مقرر ہیں، حد سے مراد وہ معین سزا ہے جو اللہ تعالیٰ کے حق ہونے کی حیثیت سے مقرر ہو: عقوبةٌ مقدرةٌ وجبت حقاً لِلّهِ تعالی زجراً[2]، معین ہونے کا مطلب یہ ہے کہ سزا کے لیے کوئی ادنیٰ یا اعلیٰ حد موجود نہ ہو جن کے مابین سزا ٹہلتی رہے، اللہ تعالیٰ کے حق ہونے کا مطلب یہ ہے کہ کسی فرد یا جماعت کو اسے ساقط نہیں کرنے کا اختیار حاصل نہیں ہوتا۔

عام طور پر شریعت کسی ایسے جرم کے متعلق حد مقرر کرتی ہے جس کا مصلحتِ عامہ تقاضا کرے، اور مصلحتِ عامہ لوگوں سے شر دفع کرنے اور ان کی حفاظت اور سلامتی ہے، لہذا جب بھی کوئی جرم ایسا ہو جو مصلحتِ عامہ کو ٹھیس پہنچاتا ہو تو شریعت اس کے لیے ایسی سزا مقرر کرتی ہے جس کا اسقاط کسی فرد یا جماعت کے اختیار میں نہیں ہوتا۔

**جرائم حدود کی اقسام:** عمومی طور پر فقہائے اسلام نے جرائم حدود کی پانچ اقسام بیان کی ہیں:

(۱) حد زنا، (۲) حد قذف، (۳) حد شربِ خمر (شراب پینا) (۴) حد سرقہ (چوری)، (۵) حد حرابہ (رہزنی)

---

[1] عبدالقادر عودہ [... - ۱۳۷۴ھ = ... - ۱۹۵۴ء]، مصر میں قانون اور شریعت کے وکیل تھے۔ "اخوان المسلمین" کے لیڈر تھے۔ جمال عبدالناصر نے "محکمۃ الشعب" قائم کرنے کا حکم دیا تو انہوں نے اس پر تنقید کی۔ بعد میں جمال عبدالناصر پر گولی چلانے میں متہم ہوئے اور پھانسی پر لٹکا کر شہید کر دیے گئے۔ ان کی مشہور کتاب "التشریع الجنائی الاسلامی مقارنا بالقانون الوضعی" ہے۔ [الاعلام ۴: ۴۲]

[2] برکتی، محمد عمیم احسان، **التعریفات الفقہیہ** (بیروت: دار الکتب العلمیہ، ۱۴۲۴ھ/۲۰۰۳ء) ۱: ۵۸/ ۷۷،

بعض فقہاء نے بغاوت اور ارتداد کو بھی حدود میں شمار کیا ہے۔

یہ جرائم قرآن کریم سے ثابت ہیں، جیسا کہ:

۱: حکم زنا:

الزَّانِيَةُ وَالزَّانِي فَاجْلِدُوا كُلَّ وَاحِدٍ مِنْهُمَا مِائَةَ جَلْدَةٍ وَلَا تَأْخُذْكُمْ بِهِمَا رَأْفَةٌ فِي دِينِ اللَّهِ إِنْ كُنْتُمْ تُؤْمِنُونَ بِاللَّهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ وَلْيَشْهَدْ عَذَابَهُمَا طَائِفَةٌ مِنَ الْمُؤْمِنِينَ [1]"

ترجمہ: بدکاری کرنے والی عورت اور بدکاری کرنے والا مرد (جب ان کی بدکاری ثابت ہو جائے تو) دونوں میں سے ہر ایک کو سو درے مارو۔ اور اگر تم خدا اور روز آخرت پر ایمان رکھتے ہو تو شرع خدا (کے حکم) میں تمہیں ان پر ہرگز ترس نہ آئے۔ اور چاہیئے کہ ان کی سزا کے وقت مسلمانوں کی ایک جماعت بھی موجود ہو۔

۲: حکم قذف:

وَالَّذِينَ يَرْمُونَ الْمُحْصَنَاتِ ثُمَّ لَمْ يَأْتُوا بِأَرْبَعَةِ شُهَدَاءَ فَاجْلِدُوهُمْ ثَمَانِينَ جَلْدَةً وَلَا تَقْبَلُوا لَهُمْ شَهَادَةً أَبَدًا وَأُولَئِكَ هُمُ الْفَاسِقُونَ [2]"

ترجمہ: اور جو لوگ پرہیز گار عورتوں کو بدکاری کا عیب لگائیں اور اس پر چار گواہ نہ لائیں تو ان کو اسی درے مارو اور کبھی ان کی شہادت قبول نہ کرو۔ اور یہی بدکردار ہیں۔

۳: حکم حرابہ:

إِنَّمَا جَزَاءُ الَّذِينَ يُحَارِبُونَ اللَّهَ وَرَسُولَهُ وَيَسْعَوْنَ فِي الْأَرْضِ فَسَادًا أَنْ يُقَتَّلُوا أَوْ يُصَلَّبُوا أَوْ تُقَطَّعَ أَيْدِيهِمْ وَأَرْجُلُهُمْ مِنْ خِلَافٍ أَوْ يُنْفَوْا مِنَ الْأَرْضِ ذَلِكَ لَهُمْ خِزْيٌ فِي الدُّنْيَا وَلَهُمْ فِي الْآخِرَةِ عَذَابٌ عَظِيمٌ [3]"

"جو لوگ خدا اور اس کے رسول سے لڑائی کریں اور ملک میں فساد کرنے کو دوڑتے پھریں ان کی یہی سزا ہے کہ قتل کر دیئے جائیں یا سولی چڑھا دیئے جائیں یا ان کے ایک ایک طرف کے ہاتھ اور ایک ایک طرف کے پاؤں کاٹ دیئے جائیں یا ملک سے نکال دیئے جائیں یہ تو دنیا میں ان کی رسوائی ہے اور آخرت میں ان کے لیے بڑا (بھاری) عذاب تیار ہے۔

۴: حکم سرقہ:

---

[1] سورۃ النور ۲۴: ۲

[2] سورۃ النور ۲۴: ۴

[3] سورۃ المائدہ ۵: ۳۳

وَالسَّارِقُ وَالسَّارِقَةُ فَاقْطَعُوا أَيْدِيَهُمَا جَزَاءً بِمَا كَسَبَا نَكَالًا مِنَ اللَّهِ وَاللَّهُ عَزِيزٌ حَكِيمٌ[1]"

ترجمہ: "اور جو چوری کرے مرد ہو یا عورت ان کے ہاتھ کاٹ ڈالو یہ ان کے فعلوں کی سزا اور خدا کی طرف سے عبرت ہے اور خدا زبردست (اور) صاحب حکمت ہے۔

۵: حکم شرب خمر:

یَا أَیُّهَا الَّذِینَ آمَنُوا إِنَّمَا الْخَمْرُ وَالْمَیْسِرُ وَالْأَنْصَابُ وَالْأَزْلَامُ رِجْسٌ مِنْ عَمَلِ الشَّیْطَانِ فَاجْتَنِبُوهُ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُونَ [2]"

ترجمہ: اے ایمان والو! شراب اور جوا اور بت اور پاسے (یہ سب) ناپاک کام اعمال **شیطان سے ہیں سو ان** سے بچتے رہنا تاکہ نجات پاؤ۔

۶: حکم بغاوت:

وَإِنْ طَائِفَتَانِ مِنَ الْمُؤْمِنِینَ اقْتَتَلُوا فَأَصْلِحُوا بَیْنَهُمَا فَإِنْ بَغَتْ إِحْدَاهُمَا عَلَى الْأُخْرَى فَقَاتِلُوا الَّتِي تَبْغِي حَتَّى تَفِيءَ إِلَى أَمْرِ اللَّهِ فَإِنْ فَاءَتْ فَأَصْلِحُوا بَیْنَهُمَا بِالْعَدْلِ وَأَقْسِطُوا إِنَّ اللَّهَ یُحِبُّ الْمُقْسِطِینَ[3]"

ترجمہ: اور اگر مومنوں میں سے کوئی دو فریق آپس میں لڑ پڑیں تو ان میں صلح کرا دو۔ اور اگر ایک فریق دوسرے پر زیادتی کرے تو زیادتی کرنے والے سے لڑو یہاں تک کہ وہ خدا کے حکم کی طرف رجوع لائے۔ پس جب وہ رجوع لائے تو وہ دونوں فریق میں مساوات کے ساتھ صلح کرادو اور انصاف سے کام لو۔ کہ خدا انصاف کرنے والوں کو پسند کرتا ہے۔

۷: حکم ارتداد:

وَمَنْ یَرْتَدِدْ مِنْكُمْ عَنْ دِینِهِ فَیَمُتْ وَهُوَ كَافِرٌ فَأُولَئِكَ حَبِطَتْ أَعْمَالُهُمْ فِي الدُّنْیَا وَالْآخِرَةِ وَأُولَئِكَ أَصْحَابُ النَّارِ هُمْ فِیهَا خَالِدُونَ [4]"

ترجمہ:۔ اور جو کوئی تم میں سے اپنے دین سے پھر کر (کافر ہو) جائے گا اور کافر ہی مرے گا تو ایسے لوگوں کے اعمال دنیا اور آخرت دونوں میں برباد ہو جائیں گے اور یہی لوگ دوزخ (میں جانے) والے ہیں جس میں ہمیشہ رہیں گے۔

---

[1] سورۃ المائدہ۵: ۳۸

[2] سورۃ المائدہ۵: ۹۰

[3] سورۃ الحجرات۴۹: ۹

[4] سورۃ البقرہ۲: ۲۱۷

ان جرائم کو فقہاء "حدود" سے تعبیر کرتے ہیں اور ان کی سزا کو بھی حدود ہی سے تعبیر کرتے ہیں، البتہ فرق کے طور پر سزا کے معنی مراد لینے کی صورت میں ان کے ساتھ متعلقہ جرم کا لفظ بھی لگاتے ہیں مثلاً حدِ زنا اور حدِ شرب یعنی زنا کی سزا اور شراب پینے کی سزا۔

**جرائم قصاص و دیت:**

ان سے مراد وہ جرائم ہیں جن کی سزا قصاص یا دیت ہے، البتہ قصاص اور دیت دونوں سزائیں افراد کے حق کے طور پر مقرر ہوتے ہیں۔ افراد کے حق کے طور پر مقرر ہونے کا مطلب یہ ہے کہ مجنی علیہ (جنایت سے متاثرہ فرد) کو اسے معاف کرنے کا اختیار حاصل ہوتا ہے، لہذا جب وہ معافی کرے تو مقررہ سزا ساقط ہو جائے گی۔

جرائم قصاص و دیت پانچ ہیں۔ ان میں سے پہلا قتل ہے، ذیل میں قتل کی تعریف دی جاتی ہے اور عمومی طور پر قتل کی پانچ اقسام بیان کی جاتی ہیں لہذا ان کی تعریف بھی اختصار کے ساتھ دی جاتی ہے:

**قتلِ عمد:**

قتل کی تعریف امام جرجانیؒ نے ان الفاظ سے کی ہے:

" القتل هو فعل يحصل به زهوق الروح"[1]"

یعنی قتل وہ فعل ہے جس سے کسی کی جان چلی جائے۔"

اور جمہور فقہاء کے نزدیک قتلِ عمد کی تعریف یہ ہے:

" هُوَ قَصْدُ الْفِعْلِ وَالشَّخْصِ بِمَا يَقْتُل قَطْعًا أَوْ غَالِبًا[2]"

یعنی کسی انسان کے ساتھ ایسے فعل کا قصد کرنا جو یقیناً یا عام طور پر ہلاک کرنے کا باعث بنتا ہو۔

**قتلِ شبہِ عمد:**

قتل شبہ عمد کی تعیین میں فقہاء کے مابین اختلاف پایا جاتا ہے، بعض صورتیں بالاتفاق شبہ عمد میں داخل ہیں جب کہ بعض صورتوں میں اختلاف ہے، متفق علیہ صورت یہ ہے کہ کوئی آدمی کسی چھوٹی لاٹھی، چھوٹے پتھر یا تھپڑ سے یا اس طرح کی ہر وہ چیز جس سے عام حالات میں موت واقع نہیں ہوتی جیسا کہ کوڑا سے، کسی کو ایک یا دو مرتبہ مارے تو یہ قتل شبہ عمد ہے[3]۔

**قتلِ خطا:**

---

[1] جرجانی، علی بن محمد بن علی، التعریفات، (بیروت: دار الکتاب العربی، ۱۴۰۵ھ) ۱: ۲۲۰،

[2] کویت، وزارۃ الاوقاف والشئون الاسلامیہ، الموسوعۃ الفقہیہ الکویتیہ ۳۲: ۳۳۶، (کویت: دار السلاسل، ۱۴۰۴ھ/۱۴۲۷ء)

[3] بدائع الصنائع ۷: ۲۳۳/ ۲۳۴

قتل خطا وہ ہے جس میں فعل یا شخص میں سے دونوں یا کسی ایک کا ارادہ نہ ہو، خطا کی دو صورتیں ہیں، پہلی صورت یہ ہے کہ قصد اور ارادہ میں غلطی ہو گئی جیسے کہ شکار کی نیت سے گولی چلائی لیکن جب گولی لگی تو معلوم ہوا کہ وہ شکار نہیں تھا بلکہ کوئی انسان تھا جو اس کی گولی لگنے سے مر گیا۔
دوسری صورت یہ ہے کہ فعل میں غلطی واقع ہو جیسے کہ شکار کی نیت سے گولی چلائی اور وہ واقعی شکار ہی تھا لیکن نشانہ چوک گیا اور گولی کسی آدمی کو لگ گئی[1]۔

**قتل بالسبب:**

فقہاءِ احناف کے نزدیک قتل بالسبب سے مراد زیادتی کے کسی ایسے فعل کے نتیجے میں واقع ہونے والا قتل ہے جو بذاتِ خود قتل کا موجب نہ ہو، جیسا کہ کسی دوسرے کی زمین میں اس کی یا حکومت کی اجازت کے بغیر کنواں کھودا جس میں کوئی انسان گر کر مر گیا یا کسی دوسرے کی چار دیواری میں پتھر رکھا جس سے کوئی انسان ٹکر کھا گیا اور مر گیا بشرطیکہ اسے اس کنویں یا چار دیواری کا علم نہ ہو[2]۔

**قتل قائم مقام خطا:**

فقہاءِ احناف کے نزدیک قتل کی ایک پانچویں قسم بھی ہے جسے قتل قائم مقام خطا کہا جاتا ہے: قتل قائم مقام خطا سے مراد وہ قتل ہے جس میں قاتل کے فعل اختیاری کو دخل نہ ہو، جیسے کہ ایک شخص سویا ہوا تھا، نیند ہی میں کروٹ لی اور کسی پر آپڑا جس سے اس کی موت واقع ہو گئی یا اوپر سے کسی پر گر پڑا جس کی وجہ سے اس کی موت واقع ہو گئی۔
قتل قائم مقام خطا بھی دیت کے وجوب کے اعتبار سے قتل خطا کی طرح ہے، اس لیے کہ سوئے ہوئے آدمی کا کوئی قصد اور ارادہ نہیں ہوتا لہٰذا اس کے فعل کو عمد اور خطا نہیں کہہ سکتے لیکن چونکہ موت اس کے فعل سے سرزد ہوئی ہے، اس لیے شریعت نے قتل قائم مقام خطا کرنے والے پر دیت لازم کرادی ہے[3]۔
قتل کی ان اقسام کے علاوہ جرائم قصاص و دیت میں جنایت علی مادون النفس عمداً اور جنایت علی مادون النفس خطا شامل ہے۔ جنایت علی مادون النفس سے مراد وہ جرم ہے جو موت کا باعث نہ بنے جیسا کہ زخم یا ضرب و کود۔
عام طور پر فقہاء جرم کی اس قسم پر "جنایات" کے عنوان کے تحت بحث کرتے ہیں۔ بعض فقہاء "جراح" جب کہ بعض فقہاء "دماء" کے عنوان کے تحت ان پر بحث کرتے ہیں کیونکہ قتل اور زخم کی دونوں صورتوں میں خون بہتا ہے۔

---

[1] الاختیار ۵: ۲۹

[2] بدائع الصنائع ۷: ۲۳۹

[3] الاختیار ۵: ۲۹

بہر حال یہ وہ جرائم ہیں جو جنایات کے تحت بیان کیے جاتے ہیں۔

### جرائم تعزیر:

اس سے مراد وہ جرائم ہیں جن کی سزا تعزیر کی سزاؤں میں شامل ہو، تعزیر کے معنی تنبیہ اور تادیب کے ہیں:

هو تأديبٌ دون الحدِّ[1]۔

شریعت کا طریقہ ہے کہ اس نے ہر تعزیری جرم کے لیے کسی خاص مقررہ سزا کا اعلان نہیں کیا ہے بلکہ ایسے جرائم کے لیے سزاؤں کے ایک مجموعہ بیان کرنے پر اکتفاء کیا ہے اور قاضی کو اختیار دیا ہے کہ جرم اور مجرم کے کوائف کا غور سے جائزہ لے کر اس کے لیے مذکورہ سزاؤں میں سے کسی ایک سزا کا انتخاب کرے۔

اس سے معلوم ہوا کہ جرائمِ حدود اور جرائمِ قصاص و دیت کی طرح جرائمِ تعزیر کے لیے محدود اور معین سزائیں مقرر نہیں ہیں، کیونکہ ایسا کرنا ممکن بھی نہیں ہے۔

البتہ شریعت نے بعض ایسے افعال بیان کیے ہیں جو ہر وقت جرم ہی معتبر ہوتے ہیں جیسا کہ سود، امانت میں خیانت، گالی اور رشوت، جب کہ بعض کا اعلان اولی الامر (جج وغیرہ) کے اختیار پر چھوڑ دیا ہے، البتہ شریعت نے ان اولی الامر کو اس معاملے میں مکمل آزاد نہیں چھوڑا ہے بلکہ یہ واجب کر دیا ہے کہ کسی فعل کی حرمت کا اعلان مقتضی حالتِ عوام، ان کو منظم کرنے اور ان کی مصلحتوں اور عام نظم و نسق کے دفاع کا مناسب ہونا چاہیے، نیز کسی چیز پر حرمت کا حکم لگانا شریعت کی نصوص اور اصول کا مخالف نہیں ہونا چاہیے۔

شریعت کے حرام کردہ اور اس فعل جس کی حرمت کا اعلان اولی الامر کرے، کے درمیان فرق یہ ہے کہ پہلا ہمیشہ کے لیے حرام ہی رہے گا جب کہ دوسرا آج حرام تو کل مصلحتِ عامہ کے تقاضا کی وجہ سے جائز ہو سکتا ہے۔

اس تقسیم کے لحاظ سے مذکورہ بالا تینوں قسم کے جرائم میں چند اعتبارات سے فرق ظاہر ہوا:

#### ۱: معافی کے اعتبار سے:

چنانچہ جرائمِ حدود کی معافی کسی کے اختیار میں نہیں ہے جب کہ جرائمِ قصاص و دیت کی معافی متاثرہ فرد کے اختیار میں ہے، اگر وہ مجرم کو معاف نہیں کرنا چاہتا تو حکومت کو یہ اختیار حاصل نہیں ہے کہ اسے معاف کر دے، جب کہ جرائمِ تعزیر میں حکومت کو معاف کرنے کا اختیار حاصل ہوتا ہے، حکومت چاہے تو مجرم کو معاف کر سکتا ہے بشرطیکہ اس کی معافی کی وجہ سے کسی شخص کے حقوق پامال نہ ہوں۔ یہی وجہ ہے کہ اگر تعزیری جرائم میں کوئی خاص

---

[1] التعریفات الفقہیہ ا: ۵۸/ ۷۷

شخص متاثر ہو اور اس کی معافی کی وجہ سے عام لوگوں کے حقوق متاثر ہوتے ہوں تو اسے یہ حق نہیں دیا جائے گا کہ وہ مجرم کو معاف کردے۔

**۲: قاضی کے اختیار اور عدم اختیار کے اعتبار سے :**

چنانچہ جب جرائمِ حدود میں کوئی جرم ثابت ہو جائے تو قاضی اس کی سزا نافذ کرنے پر مجبور ہے، جرائمِ قصاص کی صورت میں اگر مجنی علیہ مجرم کو معاف کردے تو قاضی زیادہ سے زیادہ تعزیری سزا دے سکتا ہے، اس کے مقابلے میں تعزیری جرائم کی سزاؤں میں قاضی مکمل طور پر با اختیار ہے بشر طیکہ سزا شریعت کے اصول سے متصادم نہ ہو۔

۳: مجرم کے حالات کے اعتبار سے، جرائمِ حدود اور جرائمِ قصاص ودیت میں مجرم کے حالات کوئی اثر نہیں رکھتے جب کہ تعزیری جرائم میں سزا مقرر کرتے وقت مجرم کے حالات کا مکمل جائزہ لیا جائے گا۔

**۴: اثبات کے اعتبار سے :**

جرائمِ حدود اور جرائمِ قصاص ودیت کے ثبوت کے لیے شریعت نے خاص شرائط مقرر کی ہیں، اس کے مقابلے میں تعزیری جرائم کے ثبوت کے لیے ان شرائط کا پایا جانا ضروری نہیں ہے۔

**۲: جرائم باعتبارِ قصد و خطا:**

مجرم کے قصد اور خطا کے اعتبار سے جرائم کو جرائم مقصودہ اور جرائم غیر مقصودہ میں تقسیم کیا جا سکتا ہے۔

**جرائمِ مقصودہ:**

اس سے مراد وہ جرائم ہیں جن کے ارتکاب کا مجرم نے ارادہ اور قصد کیا ہو، باوجود اس کے کہ وہ جانتا ہو کہ یہ فعل حرام اور ممنوع ہے۔

قتل میں قصد اور خطا کا خاص اعتبار ہے، تفصیل متعلقہ دفعات کے تحت آئے گی۔

**جرائمِ غیر مقصودہ:**

اس سے مراد وہ جرائم ہیں جن کے ارتکاب کا مجرم نے ارادہ نہیں کیا ہو لیکن کسی غلطی کی وجہ سے اس سے یہ جرم سرزد ہو گیا ہو، خطا کی دو قسمیں ہیں :

ا: مجرم اس فعل کا ارادہ رکھتا ہو جو جرم کا باعث بنے لیکن اس کا ارادہ جرم کے ارتکاب کا نہ ہو جیسا کہ کسی آدمی نے راستہ سے پتھر کو ہٹانے کی خاطر اٹھا کر پھینکا اور وہ کسی دوسرے آدمی کو لگ گیا یا مثلاً اپنی سوچ میں غلطی میں مبتلا ہو جائے جیسا کہ کسی حیوان پر نشانہ لگایا لیکن جب گولی چلائی تو معلوم ہوا کہ وہ انسان تھا۔

۲: مجرم کاارادہ اس فعل کا ہونہ ہی جرم کا، لیکن عدمِ احتیاط کی وجہ سے اس سے جرم سرزد ہو جائے مثلاً کسی نے نیند میں کروٹ لی اور قریب پڑے بچے کو بدن کے نیچے دبا کر قتل کر دیا۔
نتیجتاً جرائم مقصودہ کی سزا شدید جب کہ غیر مقصودہ کی سزا خفیف ہو گی۔

**ایجاب اور سلب کے اعتبار سے جرائم کی تقسیم:**

**ایجاب** (کسی فعل کے ارتکاب) اور سلب (کسی فعل سے احتراز) کے اعتبار سے یا کسی فعل کے مامور بہ اور منہی عنہ ہونے کے اعتبار سے جرائم کو ایجابیہ اور سلبیہ میں تقسیم کیا جاسکتا ہے۔
**جرائم ایجابیہ سے مراد** کسی ممنوع فعل کا ارتکاب ہے جیسا کہ قتل اور چوری وغیرہ۔
**جرائم سلبیہ سے مراد** کسی مامور بہ فعل سے احتراز ہے جیسا کہ گواہی کی ادائیگی سے احتراز کرنا یا زکوۃ کی ادائیگی نہ کرنا۔
عام طور پر جرائم ایجابیہ ہی ہوتے ہیں البتہ چند ایک سلبیہ جرائم بھی ملتے ہیں۔
**ایجابیہ جرم سلب کے طریقے سے:**

فقہاء کا اس پر اتفاق ہے کہ جرائم ایجابیہ کا ارتکاب سلب یعنی احتراز کے طریقے پر ہو سکتا ہے، ایسی صورت میں مجرم سزا کا مستوجب ہو گا، مثلاً اگر کسی نے دوسرے کو پکڑ کر کے بند کر دیا اور اسے کھانا پینا نہیں دیا حتی کہ وہ مر گیا تو یہ قتلِ عمد ہی شمار ہو گا بشرطیکہ مجرم کا ارادہ اس کے قتل کا ہو، یہی رائے امام مالکؒ[1]، امام شافعیؒ[2]، امام احمدؒ[3] کی ہے،

---

[1] مالک بن انس [۹۳ - ۱۷۹ھ = ۷۱۲ - ۷۹۵ء] بن مالک، اصبحی، حمیری ابو عبداللہ، امام دار الہجرہ، ائمہ اربعہ میں سے ہیں۔ مدینہ منورہ میں پیدا ہوئے اور وہیں وفات پائی۔ دینی امور میں متصلب تھے۔ امراء، وزراء اور سلاطین سے دور رہتے تھے۔ [وفیات الاعیان ۴: ۱۳۵، الاعلام ۵: ۲۵۷]

[2] محمد بن ادریس [۱۵۰ھ - ۲۰۴ھ = ۷۶۷ء - ۸۲۰ء] بن عباس بن عثمان بن شافع ہاشمی، قرشی، ابو عبداللہ، غزہ میں پیدا ہوئے۔ فقہاء اربعہ میں سے ہیں۔ دو سال کی عمر میں مکہ معظمہ لائے گئے۔ دو دفعہ بغداد گئے۔ ۱۹۹ھ کو مصر تشریف لے گئے اور اپنی وفات تک وہیں رہے۔ آپ شعر، لغت، ایام عرب، فقہ اور حدیث کے بہت بڑے عالم تھے۔ نہایت ذکی، فطین اور حاضر جواب تھے۔ کئی مفید کتابیں لکھی ہیں۔ [ذہبی، شمس الدین، تذکرۃ الحفاظ (بیروت لبنان: دار الکتب العلمیہ، ۱۴۱۹ھ/۱۹۹۸ء) ۱: ۳۶۱ الاعلام ۶: ۲۶]

[3] احمد بن محمد بن حنبل [۱۶۴ - ۲۴۱ھ = ۷۸۰ - ۸۵۵ء] ابو عبداللہ، شیبانی، مذہب حنبلی کا امام اور ائمہ اربعہ میں سے ایک ہیں۔ اصل میں مرو سے تھے لیکن پیدائش بغداد میں ہوئی۔ امام شافعیؒ سے کسب فیض کیا۔ صاحب استقامت تھے، خلقِ قرآن کے مسئلے میں ۲۸ ماہ تک قید کی صعوبتیں برداشت کیں لیکن اپنے موقف پر ڈٹے رہیں۔ تیس ہزار احادیث کے مجموعے "المسند" کے مصنف ہیں۔ [ابن الجوزی، عبد الرحمن بن علی، صفۃ الصفوۃ (قاہرہ، مصر: دار الحدیث، ۱۴۲۱ھ/۲۰۰۰ء) ۱: ۴۷۸، وفیات الاعیان ۱: ۶۴، الاعلام ۱: ۲۰۳]

احناف میں سے امام ابو حنیفہؒ کی رائے یہ ہے کہ یہ قتل عمد نہیں ہے کیونکہ مجنی علیہ کی موت کا سبب بھوک اور پیاس ہے نہ کہ مجرم کا بند کرنا لیکن امام محمدؒ[1] اور امام ابو یوسفؒ[2] فرماتے ہیں کہ چونکہ کسی انسان کی بقاء کھانے پینے پر ہی منحصر ہے لہذا یہ قتلِ عمد ہی شمار ہو گا۔

کسی فعل سے احتراز کب قابل اخذ ہو گا؟ کسی فعل سے احتراز کرنے پر ہر آدمی ماخوذ اور قابل پکڑ نہیں ہوتا بلکہ وہی شخص ماخوذ ہوتا ہے جس پر شرعا یا عرفا اس فعل سے عدم احتراز واجب ہو۔ شرع اور عرف کے اعتبار سے وجوب اور عدم وجوب میں بعض اوقات اختلاف آجاتا ہے مثلاً کسی آدمی کے لیے دوسرے آدمی کو آگ یا جانور سے بچانا ممکن تھا لیکن اس نے نہیں بچایا تو بعض فقہاء حنابلہ کے نزدیک وہ ذمہ دار ہو گا جب کہ بعض دوسرے فقہاء حنابلہ کے نزدیک اس پر کوئی ذمہ داری نہیں۔ اب اس اختلاف کی وجہ سے اس مسئلہ میں بچانے کے وجوب اور عدم وجوب میں اختلاف ہے۔

**جرائم کی تقسیم باعتبار کیفیتِ ارتکاب:**

جرائم بسیطہ اور جرائم اعتیاد۔

**جرائم بسیطہ:**

وہ جرائم جو ایک مرتبہ کرنے سے ثابت ہو جائے مثلاً چوری اور شراب پینا، چاہے جرم کا ارتکاب محض اسی وقت کیا جائے یا استمرار کے ساتھ ساتھ بار بار کیا جائے، حدود، قصاص اور دیت کے تمام جرائم اسی نوع کے تحت داخل ہیں۔

**جرائم اعتیاد:**

اعتیاد عادت سے ماخوذ ہے، اس سے مراد وہ جرائم ہیں جو تکرار اور بار بار کرنے سے جرائم بن جائیں یعنی کوئی فعل اپنی ذات کے اعتبار سے جرم نہ ہو لیکن اس کے ارتکاب کی عادت ڈالنا اسے جرم بنا دے۔ جرائم اعتیاد عام طور پر تعزیری جرائم ہوتے ہیں۔



---

[1] محمد بن حسن بن فرقد، فرقد بنو شیبان کے موالی میں سے تھے۔ فقہ اور اصول کے امام تھے۔ امام ابو حنیفہؒ کے علم کو آپ نے پھیلایا۔ اصل میں حرستہ سے تعلق تھا۔ ۱۳۱ھ کو واسط میں پیدا ہوئے۔ کوفہ میں پلے بڑھے۔ امام ابو حنیفہؒ کے قریبی ساتھی رہے ہیں۔ ۱۸۹ھ کو "رے" میں وفات پائی۔ [لکھنوی، عبدالحی، الفوائد البہیہ فی تراجم الحنفیہ: ۲۶۸، ترجمہ: ۳۴۳، (کراچی: قدیمی کتب خانہ) الاعلام ۶: ۸۰]

[2] یعقوب بن ابراہیم بن حبیب انصاری، کوفی، بغدادی، ابو یوسف۔ امام ابو حنیفہؒ کے سب سے قریبی ساتھی تھے۔ کوفہ میں ۱۱۳ھ کو پیدا ہوئے۔ فقیہ، علامہ اور حافظ حدیث تھے۔ مہدی، ہادی اور ہارون الرشید کے عہد میں قاضی اور چیف جسٹس رہے ہیں۔ تفسیر، مغازی، اور ایام عرب کے امام تھے۔ ۱۸۲ھ کو وفات پائی۔ [بغدادی، خطیب، **تاریخ بغداد** ۱۴: ۲۴۲، (بیروت: دار الکتب العربیہ، سطن) الاعلام ۸: ۱۹۳]

قاعدہ یہ ہے کہ تعزیری سزا محرمات کے ارتکاب اور واجبات سے احتراز کے لیے ہے، یہاں تک اتفاق ہے، البتہ کسی مکروہ کے ارتکاب اور مستحب کو چھوڑ دینے پر تعزیر دینے میں اختلاف ہے، بعض فقہاء اسے جائز سمجھتے ہیں، بعض منع کرتے ہیں اور بعض فقہاء کی رائے یہ ہے کہ اگر مصلحت تقاضا کرے تو ان پر تعزیری سزا دی جاسکتی ہے۔

جن فقہاء نے ارتکابِ مکروہ اور ترکِ مستحب پر تعزیر دینے کے جواز کا قول اختیار کیا ہے، ان کے نزدیک بھی یہ مطلق نہیں ہے بلکہ جب کسی شخص کی طرف سے ارتکابِ مکروہ اور ترکِ مستحب بار بار پایا جائے تو تعزیر جائز ہو جائے گی، ایک دو مرتبہ پر تعزیر دینا ان فقہاء کے نزدیک بھی جائز نہیں ہے۔

اس سے معلوم ہوا کہ اصل میں تعزیر اس فعل پر نہیں دی گئی بلکہ اسے عادت بنانے اور بار بار کرنے پر دی گئی، لہذا جرم عادت اور اس کی بار بار تکرار ہو گئی[1]۔

## اسلام میں سزا:

اسلامی شریعت میں سزا کا اولین مقصد لوگوں کو مجرم کی شرم انگیزیوں سے محفوظ رکھنا ہے۔ اس کے لیے اسلام نے بعض معصیتوں سے توبہ پر زور دیا ہے تاکہ انسان کی داخلی انقلاب کی وجہ سے انسان گناہ سے بچ سکے، البتہ بعض جرائم ایسے ہوتے ہیں جو معاشرے کے امن وامان پر اثر انداز ہوتے ہیں ایسے جرائم کے لیے شریعت نے ٹھوس سزا مقرر کی ہے تاکہ معاشرے میں امن وامان قائم رہ سکے۔

بہر حال اسلامی نظام کے تحت مختلف جرائم کے لیے مختلف سزائیں مقرر ہیں جو اپنی نوعیت، ہیئت اور اطلاق کے اعتبار سے ایک دوسرے سے مختلف ہیں۔ ان سزاؤں کو درج ذیل اقسام میں تقسیم کیا جاسکتا ہے:

۱: بدنی سزائیں ۲: آزادی پر پابندی لگانے والی سزائیں

۳: مالی سزائیں ۴: متفرق سزائیں

## بدنی سزائیں:

بدنی سزائیں مزید دو اقسام میں منقسم ہیں:

(الف) سزائے موت (ب) سزائے موت سے کم جسمانی سزائیں۔

**سزائے موت:** اسلام میں مفاد عامہ سب سے زیادہ مقدم ہے اور اسی وجہ سے سزائے موت کو جائز تسلیم کیا گیا ہے۔ درج ذیل جرائم میں سزائے موت دی جاسکتی ہے:

---

[1]، ڈاکٹر عبد القادر عودہ، **التشریع الجنائی الاسلامی مقارنا بالقانون الوضعی**، (بیروت: دار الکتاب العربی) ۱: ۹۱

## قتل کی سزا بصورت قصاص:

قتل عمد کی صورت میں قصاص لیا جائے گا اور قصاص یہ ہے کہ قاتل کو قتل کر دیا جائے۔ قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے: يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا كُتِبَ عَلَيْكُمُ الْقِصَاصُ فِي الْقَتْلَى [1] "" مؤمنو! تم کو مقتولوں کے بارے میں قصاص یعنی خون کے بدلے خون کا حکم دیا جاتا ہے [2]"۔

قصاص کا لفظ "قص" سے ماخوذ ہے، قص کے معنی دوسرے کے نقشِ قدم تلاش کرنے اور اس پر چلنے کے ہیں، اس کے معنی کاٹنے کے بھی آتے ہیں [3]۔ شریعت کی اصطلاح میں کسی شخص کو وہی جسمانی سزا دینا یا اسی طرح قتل کر دینا جس طرح اس نے کیا ہو "قصاص" ہے: القصاصُ هو أن يُفعل بالفاعل مثل ما فعلَ [4]۔

## زنا کی سزا:

اگر زانی و زانیہ غیر شادی شدہ ہوں تو ان کو کوڑے لگائے جائیں گے، چنانچہ قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے: الزَّانِيَةُ وَالزَّانِي فَاجْلِدُوا كُلَّ وَاحِدٍ مِنْهُمَا مِائَةَ جَلْدَةٍ وَلَا تَأْخُذْكُمْ بِهِمَا رَأْفَةٌ فِي دِينِ اللَّهِ إِنْ كُنْتُمْ تُؤْمِنُونَ بِاللَّهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ وَلْيَشْهَدْ عَذَابَهُمَا طَائِفَةٌ مِنَ الْمُؤْمِنِينَ [5]"۔

"زنا کرنے والی عورت اور زنا کرنے والے مرد دونوں کو سو سو کوڑے لگاؤ، اور اگر تم اللہ اور یوم آخرت پر ایمان رکھتے ہو، تو اللہ کے دین کے معاملے میں ان پر ترس کھانے کا کوئی جذبہ تم پر غالب نہ آئے۔ اور یہ بھی چاہیے کہ مؤمنوں کی ایک مجمع ان کی سزا کو کھلی آنکھوں دیکھے [6]۔"

اور اگر شادی شدہ ہوں تو دونوں کو رجم کیا جائے گا یعنی پتھر سے مار کر قتل کیا جائے گا۔ رجم کے متعلق سیدنا عمر رضی اللہ عنہ سے منقول ہے: عَبْدُ الرَّحْمَنِ بْنُ عَوْفٍ، أَنَّ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ، خَطَبَ النَّاسَ فَسَمِعَهُ يَقُولُ: أَلَا وَإِنَّ أُنَاسًا يَقُولُونَ مَا بَالُ الرَّجْمِ فِي كِتَابِ اللَّهِ الْجَلْدُ؟ «وَقَدْ رَجَمَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَرَجَمْنَا بَعْدَهُ» . وَلَوْلَا أَنْ يَقُولَ قَائِلُونَ أَوْ يَتَكَلَّمَ مُتَكَلِّمُونَ: أَنَّ عُمَرَ زَادَ فِي كِتَابِ اللَّهِ مَا لَيْسَ مِنْهُ لَأَثْبَتُّهَا كَمَا نُزِّلَتْ [7]"

---

[1] سورۃ البقرہ ۲: ۱۷۸

[2] اردو ترجمہ قرآن مولانا جالندھری: ۴۴

[3] تاج العروس ۱۸: ۹۸/ ۱۰۰

[4] التعریفات ۱: ۲۲۵

[5] سورۃ النور ۲۴: ۲

[6] مفتی محمد تقی عثمانی آسان ترجمہ قرآن،، (کراچی: مکتبہ معارف القرآن ۱۴۳۱ھ/ ۲۰۱۰ء) صفحہ ۷۴۳

[7] امام احمد بن حنبل المسند، بیروت: مؤسسۃ الرسالہ،، ۱۴۲۱ھ/ ۲۰۰۱ء، ج ۱: ۳۲۷،

عبدالرحمن بن عوفؓ سے منقول ہے کہ سیدنا عمر رضی اللہ عنہ نے لوگوں کو مخاطب کیا تو میں ان سے یہ کہتے ہوئے سنا کہ خبردار! (ممکن ہے کہ) لوگ کہیں کہ رجم کہاں سے آیا، اللہ کی کتاب میں تو جلد یعنی کوڑوں کا ذکر آیا ہے؟۔ (جان لو کہ) رسول اللہ ﷺ نے رجم کیا ہے اور ہم نے بھی آپ ﷺ کے بعد رجم کیا ہے۔ اور اگر کہنے والے یہ نہ کہے کہ عمر نے کتاب اللہ میں ایسی چیز کی زیادتی کی جو کہ اس میں نہیں ہے تو میں رجم کو ضرور کتاب اللہ میں لکھ دیتا جیسا کہ نازل ہوا ہے۔

**غارت گری کی سزا:**

رہزنی، ڈاکہ زنی اور غارت گری کی سزا موت ہے۔ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے: إِنَّمَا جَزَاءُ الَّذِينَ يُحَارِبُونَ اللَّهَ وَرَسُولَهُ وَيَسْعَوْنَ فِي الْأَرْضِ فَسَادًا أَنْ يُقَتَّلُوا أَوْ يُصَلَّبُوا أَوْ تُقَطَّعَ أَيْدِيهِمْ وَأَرْجُلُهُمْ مِنْ خِلَافٍ أَوْ يُنْفَوْا مِنَ الْأَرْضِ ذَلِكَ لَهُمْ خِزْيٌ فِي الدُّنْيَا وَلَهُمْ فِي الْآخِرَةِ عَذَابٌ عَظِيمٌ [1] "" "جو لوگ اللہ اور اس کے رسول سے لڑائی کرتے اور زمین میں فساد مچاتے پھرتے ہیں، ان کی سزا یہی ہے کہ انہیں قتل کر دیا جائے، یا سولی پر چڑھا دیا جائے، یا ان کے ہاتھ پاؤں مخالف سمتوں سے کاٹ ڈالے جائیں، یا انہیں زمین سے دور کر دیا جائے، یہ تو دنیا میں ان کی رسوائی ہے اور آخرت میں ان کے لیے زبردست عذاب ہے [2]۔"

**مرتد کی سزا موت ہے:**

مرتد یعنی وہ شخص جو دین اسلام سے پھر جائے، کی سزا موت ہے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہ کی روایت میں آپ ﷺ سے منقول ہے کہ جو اپنے دین (اسلام) کو بدل ڈالے تو اسے قتل کر دو: مَنْ بَدَّلَ دِينَهُ فَاقْتُلُوه [3]۔"

**بغاوت کی سزا:**

دین اسلام میں بغاوت کی سزا موت ہے۔ قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے: وَإِنْ طَائِفَتَانِ مِنَ الْمُؤْمِنِينَ اقْتَتَلُوا فَأَصْلِحُوا بَيْنَهُمَا فَإِنْ بَغَتْ إِحْدَاهُمَا عَلَى الْأُخْرَى فَقَاتِلُوا الَّتِي تَبْغِي حَتَّى تَفِيءَ إِلَى أَمْرِ اللَّهِ فَإِنْ فَاءَتْ فَأَصْلِحُوا بَيْنَهُمَا بِالْعَدْلِ وَأَقْسِطُوا إِنَّ اللَّهَ يُحِبُّ الْمُقْسِطِينَ [4] "" "اور اگر مسلمانوں کے دو گروہ آپس میں لڑ پڑیں تو ان کے درمیان صلح کراؤ۔ پھر اگر ان میں سے ایک گروہ دوسرے کے ساتھ زیادتی کرے تو اس گروہ سے لڑو جو زیادتی کر رہا ہو، یہاں تک کہ وہ اللہ کے حکم کی طرف لوٹ آئے۔ چنانچہ اگر وہ لوٹ آئے تو ان کے درمیان انصاف

---

[1] سورۃ المائدہ۵: ۳۳

[2] آسان ترجمہ قرآن: ۲۴۸

[3] صحیح بخاری، کتاب الجہاد والسیر [۵۶]، باب: لا یعذب بعذاب اللہ، حدیث ۳۰۱۷

[4] سورۃ الحجرات۴۹: ۹

کے ساتھ صلح کرادو، اور (ہر معاملے میں) انصاف سے کام لیا کرو، بیشک اللہ انصاف کرنے والوں سے محبت کرتا ہے[1]۔"

**جاسوسی کی سزا:**

جمہور فقہاء کے نزدیک جاسوسی کی سزا موت ہے، چنانچہ علامہ ابن فرحونؒ فرماتے ہیں: وَعِنْدَنَا يَجُوزُ قَتْلُ الْجَاسُوسِ الْمُسْلِمِ إِذَا كَانَ يَتَجَسَّسُ بِالْعَدُوِّ[2]" یعنی ہمارے نزدیک مسلمان جاسوس کو قتل کرنا جائز ہے بشرطیکہ وہ دشمن کو جاسوسی کرے۔

**بدعت کی طرف داعی کی سزا:**

بدعت کی طرف دعوت دینے والا جو کہ مسلمان کے درمیان پھوٹ ڈال رہا ہو، اس سے توبہ کے لیے کہا جائے گا، اگر توبہ نکالا تو بہتر ہے ورنہ قتل کیا جائے گا: وَأَمَّا الدَّاعِيَةُ إِلَى الْبِدْعَةِ الْمُفَرِّقُ لِجَمَاعَةِ الْمُسْلِمِينَ فَإِنَّهُ يُسْتَتَابُ، فَإِنْ تَابَ وَإِلَّا قُتِلَ[3]"

یہ وہ صورتیں ہیں جن میں جانی کو قتل کیا جائے گا البتہ اس کے علاوہ بھی قاضی بعض صورتوں میں بطورِ تعزیر سزائے موت دے سکتا ہے۔

**جسمانی سزائیں:**

جسمانی سزا سے مراد یہ ہے کہ مجرم کو ایسی سزا دی جائے جس کا اطلاق مجرم کے جسم پر ہو۔ جسمانی سزا کا جواز مختلف صورتوں میں اسلام میں ثابت ہے۔ جیسا کہ:

**زنا کی سزا:**

اگر غیر شادی شدہ مرد و عورت زنا کرے تو ان کو کوڑے لگائے جائیں گے: الزَّانِيَةُ وَالزَّانِي فَاجْلِدُوا كُلَّ وَاحِدٍ مِنْهُمَا مِائَةَ جَلْدَةٍ وَلَا تَأْخُذْكُمْ بِهِمَا رَأْفَةٌ فِي دِينِ اللَّهِ إِنْ كُنْتُمْ تُؤْمِنُونَ بِاللَّهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ وَلْيَشْهَدْ عَذَابَهُمَا طَائِفَةٌ مِنَ الْمُؤْمِنِينَ[4]"۔ "زنا کرنے والی عورت اور زنا کرنے والے مرد دونوں کو سو سو کوڑے لگاؤ، اور اگر

---

[1] آسان ترجمہ قرآن: ۱۰۸۶

[2] علامہ ابن فرحون، تبصرۃ الحکام فی اصول الاقضیہ و مناہج الاحکام، مکتبۃ الکلیات الازہریہ، ۱۴۰۶ھ/۱۹۸۶ء، ج ۲: ۲۹۷

[3] تبصرۃ الحکام ۲: ۲۹۷

[4] سورۃ النور ۲۴: ۲

تم اللہ اور یوم آخرت پر ایمان رکھتے ہو، تو اللہ کے دین کے معاملے میں ان پر ترس کھانے کا کوئی جذبہ تم پر غالب نہ آئے۔ اور یہ بھی چاہیے کہ مؤمنوں کی ایک مجمع ان کی سزا کو کھلی آنکھوں دیکھے [1]۔"

**قذف کی سزا:**

ایسے شخص کو ۸۰ کوڑے مارے جائیں گے جو کسی پاک دامن عورت پر تہمت لگادے۔ قرآن کریم میں اللہ تعالٰی کا فرمان ہے: اور جو لوگ پاکباز عورتوں پر زنا کی تہمت لگائیں اور پھر چار گواہ نہ لا سکیں تو ایسے لوگوں کو اسی کوڑے لگاؤ [2]۔

**عورت کی تادیب:**

ایسی عورت جو خاوند سے بدگمان ہو اس کو خاوند بطور تادیب مار سکتا ہے۔ قرآن کریم میں اللہ تعالٰی کا ارشاد ہے: اگر تم عورتوں کی سرکشی سے ڈرتے ہو تو انہیں نصیحت کرو، اور سونے کی جگہوں کو ان سے الگ کردو اور انہیں (بطور تادیب) مارو، پس اگر وہ تمہاری بات مان لیں تو ان کے خلاف (پریشان کرنے کی) راہ نہ ڈھونڈو [3]۔

مذکورہ سزاؤں کے علاوہ بھی بعض تعزیر کے طور پر جسمانی سزا دی جاسکتی ہے، جس کی تفصیل فقہاء نے اپنی کتابوں میں ذکر کی ہے۔

**حبس اور قید کی سزا:**

**قید کے لغوی اور اصطلاحی معنی:**

سزائے قید کو شریعت میں حبس سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ حبس کے لغوی معنی روکنے کے ہیں، یہی وجہ کہ وقف کو بھی حبس سے تعبیر کیا جاتا ہے کیونکہ اس میں موقوف شیٔ مالک کے تصرفات سے روک دی جاتی ہے [4]۔

حبس کی اصطلاحی تعریف کے بارے میں امام ابن تیمیہؒ فرماتے ہیں کہ شرعی اصطلاح میں حبس کسی آدمی کو بذاتِ خود تصرف کرنے سے منع کرنے کو کہتے ہیں: هُوَ تَعْوِيقُ الشَّخْصِ وَمَنْعُهُ مِنْ التَّصَرُّفِ بِنَفْسِهِ، اس میں ضروری نہیں کہ کسی تنگ کوٹھری میں ڈال دیا جائے بلکہ کسی مسجد یا گھر میں روکے رکھنے پر بھی حبس کا اطلاق ہوتا ہے [5]۔

---

[1] آسان ترجمہ قرآن: ۷۴۳

[2] سورۃ النور: ۴

[3] سورۃ النساء: ۳۴

[4] تاج العروس ۱۵: ۵۲۰و۵۲۲

[5] ابن تیمیہ، احمد بن عبد الحلیم، **مجموع فتاوی ابن تیمیہ** (دار الوفاء، ۱۴۲۶ھ/۲۰۰۵ء)، ۳۵: ۳۹۸،

## سزائے قید کی مشروعیت قرآن وحدیث کی روشنی میں:

قرآن کریم کی بعض آیات سے سزائے قید کی مشروعیت ثابت ہوتی ہے، چنانچہ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے: وَاللاتِي يَأْتِينَ الْفَاحِشَةَ مِنْ نِسَائِكُمْ فَاسْتَشْهِدُوا عَلَيْهِنَّ أَرْبَعَةً مِنْكُمْ فَإِنْ شَهِدُوا فَأَمْسِكُوهُنَّ فِي الْبُيُوتِ حَتَّى يَتَوَفَّاهُنَّ الْمَوْتُ أَوْ يَجْعَلَ اللَّهُ لَهُنَّ سَبِيلا [1] "مسلمانو! تمہاری عورتوں میں جو بدکاری کا ارتکاب کر بیٹھیں ان پر اپنے لوگوں میں سے چار شخصوں کی شہادت لو اگر وہ ان کی بدکاری کی گواہی دیں تو ان عورتوں کو گھروں میں بند رکھو یہاں تک کہ موت ان کا کام تمام کردے یا اللہ ان کے لیے کوئی اور سبیل پیدا کرے[2]۔

"تَحْبِسُونَهُمَا مِنْ بَعْدِ الصَّلاةِ فَيُقْسِمَانِ بِاللَّهِ [3]" "ان کو عصر کی نماز کے بعد کھڑا کرواور دونوں اللہ کی قسمیں کھائیں[4]۔"

"فَإِذَا لَقِيتُمُ الَّذِينَ كَفَرُوا فَضَرْبَ الرِّقَابِ حَتَّى إِذَا أَثْخَنْتُمُوهُمْ فَشُدُّوا الْوَثَاقَ [5]" "پس جب تم کافروں سے بھڑ جاؤ تو ان کی گردنیں اڑادو یہاں تک کہ جب ان کو خوب قتل کرچکو تو جو زندہ پکڑے جائیں ان کو مضبوطی سے قید کرلو[6]۔"

### احادیث سے قید کے ثبوت کی سزا:

احادیث نبویہ سے بھی سزائے قید کی مشروعیت ثابت ہوتی ہے، چنانچہ آپ ﷺ کا فرمان ہے: إذا أمسك الرجل الرجل وقتله الآخر يقتل الذي قتل ويحبس الذي أمسك[7]" یعنی جب ایک آدمی دوسرے کو پکڑلے اور تیسرا اسے قتل کردے تو جس نے قتل کیا ہے اسے قتل کیا جائے اور جس نے پکڑا ہے اسے قید کردیا جائے۔ دوسری حدیث میں آپ ﷺ سے منقول ہے: حبس رجلا في تهمة ثم خلى عنه [8]" کہ آپ ﷺ نے ایک آدمی کو کسی

---

[1] سورۃ النساء۴: ۱۵

[2] جالندھری، مولانا فتح محمد، اردو ترجمہ قرآن (لاہور: فاران فاؤنڈیشن، ۱۴۳۰ھ/۲۰۰۹ء)۱۲۹

[3] سورۃ المائدہ۵: ۱۰۶

[4] اردو ترجمہ قرآن مولانا فتح محمد جالندھری: ۸۷۴

[5] سورۃ محمد۴۷: ۴

[6] اردو ترجمہ قرآن مولانا فتح محمد جالندھری:

[7] بیہقی، احمد بن حسین، السنن الکبریٰ (مکہ مکرمہ: مکتبہ دار الباز، ۱۴۱۴ھ/۱۹۹۴ء)۸: ۵۰

[8] سنن ترمذی، کتاب الدیات[۱۴]، باب: الحبس فی التھمۃ[۲۱]، حدیث ۱۴۱۷

تہمت میں قید کیا اور (جرم نہ ثابت ہونے پر) رہا فرمایا، اسی طرح روایت ہے کہ غطفان[1] کے کچھ لوگوں سے دو اونٹ گم ہو گئے، انہیں غفار[2] کے دو آدمیوں پر شک ہوا اور ان کو پکڑ کر نبی کریم ﷺ کی خدمت میں پیش کر کے سارا معاملہ ذکر کر دیا۔ نبی کریم ﷺ نے ایک کو قید کیا اور دوسرے کو کہا کہ جا کر (اونٹوں کو) ڈھونڈ لاؤ، ابھی تھوڑا وقت ہی گزرا تھا کہ وہ دونوں اونٹوں کو لے کر لوٹ آیا[3]۔

صحابہ کی زندگی سے بھی قید کرنے کی سزا ثابت ہے، چنانچہ سیدنا عمر رضی اللہ عنہ نے سیدنا صفوان بن امیہ رضی اللہ عنہ[4] کا گھر چار سو یا چار ہزار دراہم کے بدلے مکہ میں جیل بنانے کے لیے خریدا تھا[5]۔

سیدنا علی رضی اللہ عنہ کے بارے میں منقول ہے کہ ان کے پاس ایک چور لایا گیا، انہوں نے اس کا ہاتھ کاٹ دیا، پھر دوبارہ لایا گیا تو اس کا پیر کاٹ دیا، جب سہ بارہ لایا گیا تو انہوں نے فرمایا کہ اگر میں اس کا (دوسرا) ہاتھ بھی کاٹ دوں تو وہ کیسے چوے گا اور کیسے کھائے گا اور اگر میں اس کا (دوسرا) پیر کاٹ دوں تو وہ کیسے چلے گا، مجھے (ایسا کرتے ہوئے) اللہ سے شرم آتا ہے، پھر اسے کوڑے لگائے اور ہمیشہ کے لیے جیل میں ڈال دیا[6]۔

حافظ ابن القیمؒ فرماتے ہیں کہ میرے شیخ امام ابن تیمیہؒ فرماتے ہیں کہ میں ائمہ مسلمین میں سے کسی کو نہیں جانتا جو یہ کہتا ہو کہ مدعی علیہ سے قسم لی جائے گی اور (قسم کھانے پر) بلا کسی قید و ضرب کے چھوڑ دیا جائے گا، ائمہ اربعہ اور باقی ائمہ

---

[1] غَطفان قیس عیلان کا قبیلہ ہے، جو کہ غطفان بن سعد بن قیس عیلان کی طرف منسوب ہے۔ یہ قبیلہ کوفہ میں رہائش پذیر تھا۔ اس کی طرف نسبت کر کے غَطفانی بولا جاتا ہے۔ غطفان کے ہم نام ایک دوسرا قبیلہ غطفان جذام ہے جس کا سلسلہ نسب غطفان ابن سعد بن ایاس بن ربیل بن حرام بن جذام کے ساتھ جڑا ہوا ہے۔ [الانساب ۱۰: ۵۹، اللباب فی تہذیب الانساب ۲: ۳۸۶]

[2] قبیلہ غِفار، غفار بن ملیل بن ضمرہ بن بکر ابن عبد مناۃ بن کنانۃ بن خزیمہ بن مدرکہ بن الیاس بن مضر بن نزار کی طرف منسوب ہے۔ سیدنا ابوذر غفاریؓ اسی قبیلہ سے ہیں۔ اس قبیلہ کو سیدنا نبی کریم ﷺ نے مغفرت کی دعا فرمائی ہے۔ نیز فرمایا ہے کہ قریش، انصار، جہینہ، مزینہ، اسلم، غفار اور اشجع ایک دوسرے کے موالی ہیں، جن کا اللہ اور اس کے رسول کے سوا کوئی مولی نہیں۔ [الانساب ۱۰: ۴۵، اللباب ۲: ۳۸۷]

[3] صنعانی، ابو بکر، عبدالرزاق بن ہمام، المصنف (بیروت: المکتب الاسلامی، ۱۴۰۳ھ) ۱۰: ۲۱۶

[4] صفوان بن امیہ [... - ۴۱ھ = ... - ۶۶۱ء] بن خلف بن وہب، جمحی، قرشی، مکی، ابو وہب، ایک فصیح صحابی ہیں۔ جاہلیت اور اسلام دونوں ادوار میں قریش کے معزز افراد میں سے تھے۔ فتح مکہ کے بعد مشرف باسلام ہوئے۔ مؤلفۃ قلوب میں سے تھے۔ یرموک میں شرکت کی۔ مکہ مکرمہ میں وفات پائی۔ ان سے ۱۱۳ احادیث منقول ہیں۔ [الاصابہ ۳: ۴۳۲، الاعلام ۳: ۲۰۵]

[5] سنن کبری بیہقی ۶: ۳۴

[6] سنن کبری بیہقی ۸: ۲۷۵

میں سے کسی کے نزدیک بھی یہ حکم مطلق نہیں ہے، جس نے یہ گمان رکھا کہ شریعت اس حکم کے اطلاق اور عموم پر ہے تو وہ انتہائی شدید اور ایسی غلطی میں مبتلا ہے جو رسول اللہ ﷺ کی نصوص اور اجماعِ امت کے خلاف ہے [1]۔

مذکورہ تمام نصوص سے ثابت ہوا کہ خاص نوعیت کے حالات میں مجرم کو قید کرنا قرآن وحدیث اور اجماعِ امت کی رو سے جائز ہے۔ البتہ مجرم کو کتنے وقت کے لیے قید میں رکھا جائے؟ تو اس کی تفصیل ذیل میں دی جاتی ہے۔

**قید کرنے کی مدت:**

چونکہ حبس ایک تعزیری سزا ہے اس لیے اس کے بارے میں کوئی خاص مدت منقول نہیں ہے بلکہ جج جرم، مجرم اور حالات کی نوعیت کے اعتبار سے اس میں اختیار رکھتا ہے اور ایک منٹ سے لے کر عمر قید تک سزا دے سکتا ہے۔ مندرجہ ذیل نصوص اس پر دال ہیں:

علامہ ابن عابدین شامیؒ فرماتے ہیں: "ومن يتهم بالقتل والسرقة يحبس ويخلد في السجن إلى أن يظهر التوبة [2]" یعنی جو شخص قتل اور چوری سے متہم ہو تو وہ ہمیشہ کے لیے قید میں ڈال دیا جائے گا جب تک کہ توبہ کا اظہار نہ کردے۔

علامہ حصکفیؒ ایسے شخص کے بارے میں فرماتے ہیں جو چوری کا ارتکاب کرے جب کہ اس کا ایک ہاتھ کام نہیں کر رہا ہو، کہ توبہ کرنے تک اسے قید میں رکھا جائے گا۔ اس کی تشریح میں علامہ ابن عابدین شامیؒ فرماتے ہیں کہ توبہ کی مدت قاضی اور امام کی رائے پر منحصر ہے، منقول ہے کہ توبہ اس وقت تک قبول نہیں کیا جائے گا جب تک اس کے چہرے میں صالحین کی روشنی نہ پائی جائے، بعض علماء فرماتے ہیں کہ ایک سال تک جب کہ بعض کے نزدیک موت تک (قید میں رکھا جائے گا) [3]۔

فقہ مالکیہ کے محقق علامہ ابن فرحونؒ فرماتے ہیں کہ قید کرنے کی سزا قاضی کی رائے کی تابع ہے، اگرچہ امام مالکؒ فرماتے ہیں کہ عمر قید کی سزا جائز نہیں ہے لیکن عمر بن عبد العزیزؒ سے عمر قید کی سزا کے بارے میں حکم دینا ثابت ہے [4]۔

علامہ ابن قدامہؒ فرماتے ہیں کہ ایک آدمی نے دوسرے کو پکڑا اور تیسرے نے اسے قتل کر دیا تو پکڑنے والے کے بارے میں امام احمدؒ سے مختلف روایات منقول ہیں، ایک روایت یہ ہے کہ اسے مرنے تک قید میں رکھا جائے [5]۔

---

[1] ابن القیم، محمد بن ابی بکر، الطرق الحکمیہ فی السیاسۃ الشرعیۃ (قاہرہ: مطبعۃ المدنی) ۱: ۱۵۱

[2] رد المحتار ۴: ۶۷

[3] رد المحتار ۴: 104

[4] تبصرۃ الحکام ۴: ۲۹۵

[5] المغنی ۸: ۳۶۴

سیدنا علی رضی اللہ عنہ کے بارے میں ذکر کیا گیا کہ انہوں نے چور کو تیسری مرتبہ چوری کرنے پر ہمیشہ کے لیے جیل میں ڈال دیا[1]۔

ابو جعفر قمی نے بھی مذکورہ روایت اپنی سند سے نقل کی ہے، اسی طرح نقل کیا ہے کہ سیدنا علی رضی اللہ عنہ سے کسی نے پوچھا کہ اگر ایک آدمی کسی کو پکڑ لے اور دوسرا اسے قتل کر دے تو انہوں نے فرمایا کہ قاتل کو قتل کیا جائے اور پکڑنے والے کو قید میں رکھا جائے یہاں تک کہ وہ پریشانی کی وجہ سے مر جائے[2]۔

اسی طرح سیدنا عثمان رضی اللہ عنہ[3] کے بارے میں بھی منقول ہے کہ انہوں نے ایک چالاک چور ضابیٔ بن الحارث برجمی[4] کو قید خانے میں مرنے دیا[5]۔

**مالی سزا:**

**مالی تعزیر کی شرعی حیثیت:**

فقہاء احناف میں سے امام ابو حنیفہؒ اور امام محمدؒ کے نزدیک مالی تعزیر جائز نہیں ہے جب کہ امام ابو یوسفؒ کے نزدیک جائز ہے، علامہ ابن عابدینؒ فرماتے ہیں کہ امام ابو یوسفؒ سے روایت ہے کہ حاکم کے لیے بطورِ تعزیر مال لینا جائز ہے، طرفین اور باقی ائمہ کے نزدیک جائز نہیں ہے، پھر فرماتے ہیں کہ امام ابو یوسفؒ سے یہ روایت ضعیف ہے، شرنبلالیہ میں ہے کہ اس پر فتوی نہیں دیا جائے گا کیونکہ ظالم حکمران لوگوں کے مال لینے پر مسلط ہو کر اسے کھا جائیں گے۔ علامہ ابن عابدینؒ نے امام ابو یوسفؒ کے مالی تعزیر کے جواز کا مطلب یہ بیان کیا ہے کہ حاکم اسے کچھ وقت اپنے پاس روک کر واپس کر دے، یہ مطلب نہیں کہ کسی کا مال اپنے لیے چھین لے یا بیت المال میں ڈال دے[6]۔

---

[1] سنن کبری بیہقی ۸: ۲۷۵، الموسوعۃ الفقہیہ الکویتیہ ۱۶: ۲۸۹

[2] من لا یحضرہ الفقیہ ۴: ۵۱/ ۹۱

[3] سیدنا عثمان بن عفان [۴۷ ق ھ۔ ۳۵ھ] بن ابی العاص بن امیہ، قرشی۔ تیسرے خلیفہ راشد ہیں۔ ذوالنورین لقب سے ملقب تھے۔ جاہلیت میں شریف اور معزز تھے۔ سابقین اولین سے ہیں۔ سب سے پہلے سیدہ رقیہؓ کے ساتھ حبشہ کی ہجرت کی۔ اسلام کے لیے کئی مالی قربانیاں دیں۔ کوفہ، بصرہ اور مصر کے بلوائیوں نے شہید کیا۔ [الاصابہ ۴: ۴۵۶، الاعلام ۴: ۲۱۰]

[4] ضابیٔ بن حارث [... - ۳۰ھ = ... - ۶۵۰ء] بن ارطاہ تمیمی، برجمی، جاہلیت کا ایک معروف اور بدزبان شاعر ہے۔ اسلام کا زمانہ بھی پایا اور سیدنا عثمان رضی اللہ عنہ کی خلافت تک زندہ رہا۔ شکار کا حد درجہ شوقین تھا۔ سیدنا عثمانؓ نے اسے ایک بچے کے گھوڑے کے نیچے روندے کی پاداش میں جیل میں بھیج دیا، آزاد کرنے پر اس نے پھر جرم کیا تو دوبارہ مرنے تک قید میں سڑنے دیا۔ [عبدالرحیم بن عبد الرحمن، **معاہدا لتنصیص علی شواہدا لتلخیص**، بیروت دار لکتب العلمیہ، ۱: ۶۵ الاعلام ۳: ۲۱۲]

[5] سنن کبری بیہقی ۸: ۲۷۵، تبصرۃ الحکام ۲: ۳۱۰

[6] ردالمحتار ۴: ۶۱

فقہاءِ مالکیہ کا مشہور قول یہ ہے کہ مالی تعزیر جائز ہے، چنانچہ علامہ ابن فرحونؒ فرماتے ہیں کہ مالی تعزیر مالکیہ کے ہاں جائز ہے[1]۔

امام شافعیؒ سے دو اقوال منقول ہیں، قدیم قول یہ ہے کہ مالی تعزیر جائز ہے۔

عمومی طور پر فقہاء حنابلہ کے نزدیک مالی تعزیر جائز نہیں ہے اسلیے کہ شریعت میں کسی بھی مقتدٰی شخصیت سے یہ ثابت نہیں ہے، البتہ امام ابن تیمیہؒ اور حافظ ابن القیمؒ بعض مواقع پر بطور تعزیر مال کو ضبط کر کے روکنے اور خرچ کرنے کے قائل ہیں، حافظ ابن القیمؒ نے اس کے ثبوت کے لیے کئی شواہد سے استدلال کیا ہے مثلاً آپ ﷺ نے شراب کے برتن توڑنے کا حکم دیا تھا، سیدنا عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کو اس کپڑے کے پھاڑنے کا حکم دیا تھا جس پر عصفر یعنی زرد رنگ لگا ہوا تھا، جنگ خیبر کے موقع پر ان برتنوں کو توڑنے کا حکم دیا جن میں پالتو گدھے پکائے گئے تھے، حالانکہ جب صحابہ رضی اللہ عنہم نے ان کو دھونے کی اجازت مانگی تو آپ ﷺ نے ان کو اجازت دے دی، اس سے معلوم ہوا کہ توڑنا واجب نہیں تھا (لیکن اس کے باوجود آپ ﷺ نے برتنوں کو توڑنے کا حکم دیا) اور مسجدِ ضرار کو ڈھانے کا حکم دیا تھا وغیرہ۔

امام ابن تیمیہؒ نے جنگ کے دوران بھاگنے والے کی تنخواہ کاٹنے کا ذکر کیا ہے[2]۔

---

[1] تبصرۃ الحکام ۵: ۲۷۲

[2] کشاف القناع ۶: ۱۲۴، الطرق الحکمیہ ۱: ۳۸۶، السیاسۃ الشرعیہ ۱: ۱۰۴

# فصل اول

# ہندومت میں جرم وسزا کا تصور واطلاقات

**ہندومت کا تعارف:**

مختلف محققین نے ہندومت کی مختلف تعریفیں کی ہیں۔ وجہ اس کی یہ ہے کہ ہر مذہب میں کوئی مرکزی عقیدہ ہوتا ہے جس پر اس مذہب کی بنیاد ہوتی ہے مگر ہندومت میں ہمیں کوئی ایسا عقیدہ نہیں ملتا بلکہ مختلف طبقے اور گروہ یکجا ہو گئے ہیں جن کے عقیدے اور عبادات ایک دوسرے سے یکسر مختلف ہیں اور ہندو کہلاتے ہیں۔

گرو پرساد کہتے ہیں: ہندو مذہب وہی ہے جو ایک ہندو کرتا ہے[1]۔"

لائیال کہتا ہے: ہندومت ان رسومات، عبادات، عقائد، روایات اور ضمیات کا مجموعہ ہے جن کو برہمنوں کے احکام اور ان کی متبرک کتابوں کی تصدیق حاصل ہے[2]۔"

ہندومت کو مذہبی روایات کی بنیاد پر دو حصوں میں تقسیم کیا جا سکتا ہے:

۱: برہمنی مت ۲: ہندومت

**برہمنی مت:**

برہمنی مت سے مراد وہ روایات ہیں جن کا دور ہندوستان میں آریاؤں کی آمد تقریباً ۱۵۰۰ ق م کے بعد سے لے کر بدھ، جین مذاہب کی عام اشاعت تقریباً ۴۰۰ ق م تک رہا۔ ان مذہبی روایات کو ویدک مت کا نام دیا جاتا ہے[3]۔

**ویدک ادب:**

برہمنی مت کے سنہری دور ۱۵۰۰ ق م سے ۴۰۰ ق م میں جو مذہبی ادب وجود میں آیا وہ سب کا سب ویدک ادب کہلانے کے مستحق ہے۔ اس کو شرتی (الہامی) کے نام سے یاد کیا جاتا ہے۔ وید کے بارے میں خیال کیا جاتا ہے کہ اس میں بیان کردہ سچائیاں ابدی حقائق ہیں۔ قدیم رشیوں (روحانی شخصیتوں) نے اپنے اعلیٰ روحانی مقامات کی بنا پر ان کو سن لیا تھا اور پھر ان کو الفاظ کا جامہ پہنا دیا۔ وید خدا یا انسان کسی کا تصنیف کردہ نہیں ہے[4]۔

ویدوں کی تعداد چار ہے:

۱: رگ وید ۲: سام وید ۳: یجر وید ۴: اتھر وید

ان چاروں ویدوں کا پہلا حصہ سمہتا، دوسرا برہمن، تیسرا آرنیکا اور چوتھا اپنشد کہلاتا ہے۔



---

[1] گرو پرشاد انٹروڈکشن ٹو دی سٹڈی آف ہندوازم: ۹

[2] لائیال، دی ریلیجس سسٹم آف دی ورلڈ: ۱۱۴

[3] ایڈورڈ واشبرن ہوپکنس: ۸۰

[4] سوامی پربھاوانند، دی اسپریچول ہیریٹیج آف انڈیا: ۲۷

**ویدکاموضوع:**

ویدکی مستندترین لغت "نرکت" میں مذکورہے کہ جس مقصدکو جس دیوتاکے ذریعے رشی نے پوراہوتاہوا جان کراس کی تعریف کی ہے وہی اس منترکادیوتاہے۔اس طرح گوناگوں مقاصدسے رشیوں نے منترلکھے ہیں۔ نرکت میں ہے:رشی مقاصدکولے کردیوتاوں کی طرف بھاگے۔گویاویدوں کاموضوع اپنے مقاصداورضروریات کے لیے دیوتاوں کی تعریف اورالتجائیں کرناہے۔"

**ویدوں کی تصنیف کی غرض وغایت:**

ہرکتاب کے آغازمیں ہرمصنف اپنی تصنیف کی غرض وغایت لکھتاہے۔چاروں ویدوں کاآغازبالترتیب اگنی (آگ)وایو(ہوا)سوریہ(سورج)اوراپہ(پانی)سے ہوتاہے۔اگنی مہربانی سے پرستش کرنے والے کودولت ملتی ہے جو دن بدن ترقی کرتی جاتی ہے۔اگنی کے بعددوسرے نمبرپراندردیوتاکی تعریف کی گئی ہے۔اندردیوتاآریاوں کے لیےان کے مخالفین سے دولت غصب کرکے لاتاہے۔سوریہ ان کی ہری بھری کھیتوں کوپکاتاہے۔اپہ کھیتوں اورلوگوں کی پیاس بجھاتاہے۔گویاویدوں کی تصنیف کی غرض وغایت آگ،ہوا،سورج اورپانی کی پرستش کرناہے۔

**اپنشد:**

اپنشدویدک کاچوتھااورآخری حصہ ہے۔یہ ویدک ادب کی معراج سمجھے جاتے ہیں۔اس نام کے حامل تقریباچودہ مجموعے بہت اہم سمجھے جاتے ہیں۔اپنشدکاانداز اکثرغیرمنطقی اورغیرمنظم ہے۔اپنشدکے اندرغالب رجحان اورجس چیزکی طرف سب سے زیادہ توجہ دی گئی ہے وہ فلسفہ وحدۃالوجودکانظریہ ہے۔اپنشدمیں برہمن کوبذات خود کائنات کی حقیقت کے طورسے بیان کیاگیاہے:تمام کائنات اسی سے وجودمیں آئی اوراسی کی روح ساری کائنات میں جاری وساری ہے۔اسی کے قبضہ میں بجلی کی کڑک ہے جواس کی معرفت حاصل کرلیتاہے وہ لافانی ہوجاتاہے[1]۔"

**سمرتی:**

اپنشدکے ساتھ ہی ویدک ادب،جوکہ ہندومذہب میں الہامی ہونے کادرجہ رکھتاہے،کاخاتمہ ہوجاتاہے۔اس کے بعدتصنیف کردہ ادب سمرتی کہلاتاہے اوراسے وہ درجہ حاصل نہیں ہے جوکہ ویدک ادب کوحاصل ہے۔سمرتی انسانوں کاتصنیف کردہ خیال کیاجاتاہے۔جس سے ثابت ہوتاہے کہ ۱۵۰۰ق م سے جب کہ رگ وید سمہتاکے مرتب ہونے کی شروعات ہوئی ۵۰۰ق م تک جب کہ اپنشدوجودمیں آچکے تھے،تقریبا۱۰۰۰سال پرمحیط عرصے میں اسے مفکرین وجودمیں آئے جنہوں نے ہندومت میں اپنااظہارخیال کیااورجستجوکے نئے دروازے کھولے۔

---

[1] جان مسکارو،دی اپنشدس:٦۵

**ہندو مت (رامائن اور مہابھارت کا زمانہ):**

۵۰۰ ق م کے لگ بھگ ویدگ دور کے ختم ہونے سے لے کر ۴۰۰ عیسوی تک کے دور کو رزمیہ نظموں کا یا رامائن اور مہابھارت کا زمانہ کہا جاسکتا ہے۔ رزمیہ نظموں کے دور میں ویدک عہد سے کافی مختلف آریائی سماج اور بدلی ہوئی برہمنی روایت کا وجود ملتا ہے۔ رزمیہ دور کے سماج اور مذہبی رجحانات کا واضح اندازہ ہندوستان کے دو عظیم رزمیہ نظموں رامائن اور مہابھارت سے بخوبی لگایا جاسکتا ہے۔ ان دونوں کا مختصر تعارف مندرجہ ذیل ہے[1]۔

**مہابھارت:**

ہندو لٹریچر میں مہابھارت سب سے طویل تالیف ہے۔ ان میں دو لاکھ پندرہ ہزار اشعار ہیں۔ اس کا ایک مولف نہیں ہے بلکہ اس کے مصنف مختلف زمانوں میں مختلف رہے ہیں۔ یہ نظم سنسکرت میں لکھی ہوئی ہے اور اپنے دور کے ہندوستان کی بھرپور عکاسی کرتی ہے۔ اس کا مرکزی قصہ کورو اور پانڈو (چچازاد بھائیوں) میں جنگ ہے۔ اس کا مصنف روایتی اعتبار سے ویاس کو بتایا جاتا ہے[2]۔

مہابھارت ہندوؤں میں بہت اعلیٰ مقام رکھتا ہے۔ کہا جاتا ہے کہ دیوتاؤں کے سامنے چاروں وید ایک پلہ اور مہابھارت دوسرے پلہ میں رکھا گیا اور فیصلہ یہ ہوا کہ مہابھارت کا پلہ بھاری ہے۔ یہ بھی کہا جاتا ہے کہ یہ کتاب آسمان پر تالیف ہوئی اور بطور انسانی ضابطہ حیات زمین پر بھیجی گئی۔

**رامائن:**

رامائن کئی صدی قبل مسیح میں تالیف ہوئی۔ اس میں چوبیس ہزار اشعار ہیں اور اس کے سات حصے ہیں۔ اس کے دوسرے حصے سے لے کر چھٹے حصے تک راجہ چندر جی کو ایک بہادر انسان کی حیثیت سے پیش کیا گیا ہے۔ ہندوؤں کے مطابق اس کے مصنف وشنو ہیں۔ چھٹے حصے میں رام چندر جی کو خدا (وشنو) کا اوتار مانا گیا ہے۔ رامائن میں شری رام چندر جی کی ان لڑائیوں کا ذکر ہے جو انہوں نے لنکا کے راکشس بادشاہ راون سے اپنی بیوی سیتا جی کو چھڑانے کے لیے لڑی تھیں۔ آج بھی اس واقعہ کی یاد میں دسہرے کا تہوار منایا جاتا ہے۔

**اہنسا:**

ہندوؤں نے بدھ مت اور جین مت سے متاثر ہو کر اہنسا (کسی کو نہ مارنا) کا اصول اپنالیا۔ اس اصول کو اپناتے ہوئے ہندوؤں کو جانوروں کی قربانیوں کو کم کرنا شروع کر دیا اور آہستہ آہستہ قربانیوں کا رواج بالکل ختم ہو گیا یہاں تک کہ ہندو گوشت خوری سے بھی پرہیز کرنے لگے۔

---

[1] پریتا بوس، ہندو ریلیجس ٹریڈیشن: ۳۰

[2] رمیش چندر دت، اے ہسٹری آف سویلائزیشن ان انشینٹ انڈیا: ۱۸۹

**عقیدہ تثلیث:**

ویسے تو ہندو مذہب میں بے شمار دیوتے اور دیویاں ہیں۔ دیوتاؤں کی کثرت ہمہ اوستی نظریہ سے گہرا تعلق رکھتا ہے۔ اس نظریے کے مطابق مظاہر فطرت کے عبادت خدا کی ہی عبادت ہے۔

البتہ ویدک کی غیر مقبولیت کے پیش نظر برہمنوں نے ویدک دیوتاؤں میں بنیادی تبدیلی کی اور تین بڑے خدا: براہمہ، وشنو اور شیو مقرر کیے۔ ان کو تری مورتی یعنی تین شکلیں کہتے ہیں۔

**براہمہ:**

یہ دیوتا دنیا کا خالق اور کائنات کا نقطہ آغاز تصور کیا جاتا ہے۔ ہندو تثلیث میں اس کا درجہ سب سے اعلی ہے۔ براہمہ کے متعلق ہندوؤں کا یہ نظریہ ہے کہ وہ ایک روح مطلق ہے جو قائم بالذات ہے اور تمام عالم میں سائر و دائر ہے۔ ہر ہندو نروان حاصل کرنے کے لیے اس میں جذب ہونے کی تمنا کرتا ہے۔ اس کے مجسمہ میں چار سر اور چار ہاتھ دکھائے جاتے ہیں۔ ایک ہاتھ میں چمچہ، دوسرے میں لوٹا، تیسرے میں تسبیح اور چوتھے میں وید ہوتا ہے۔ اس کی سواری ہنس ہے۔ اس کی بیوی سرسوتی ہے جو فنون لطیفہ کی دیوی ہے اور مور پر سوار ہوتی ہے۔

**وشنو:**

ہندوؤں کا دوسرا دیوتا وشنو ہے۔ یہ اشیا کی حفاظت اور بقا کا ذمہ دار ہے۔ یہ رحم کا بھی دیوتا ہے۔ اس کی اہمیت شیوا کی نسبت زیادہ ہے۔ اس کے پرستش کرنے والوں کی یہ علامت ہے کہ وہ ہر صبح سرخ گیروے سے اپنی پیشانی پر وشنو کی مثلث نما علامت لگا لیتے ہیں۔ وشنو کسی بڑے انسان کی شکل میں ظاہر ہوتا ہے اور معجزانہ کام کر دیتا ہے۔ ہندوؤں کے تمام بڑے ہیرو اصل میں وشنو کا ہی مظہر ہیں۔ وشنو کی روح صرف انسانوں کی ہی نہیں بلکہ جانوروں اور پودوں میں بھی حلول کر جاتی ہے[1]۔

**شیو:**

شیو بربادی کا دیوتا ہے۔ اس کی پیشانی پر ایک تیسری آنکھ (تری لوچن) ہے جب شیوا سے کھولتا ہے تو اس سے آگ اس طرح نکلنا شروع ہو جاتی ہے گویا آتش فشاں پھٹ پڑا ہے۔ اس کی بیوی کا نام کالی دیوی ہے۔ جو کہ زندگی اور موت کی دیوی سمجھی جاتی ہے۔ اوما کی حیثیت سے ایک حسین اور رحم دل ماں دکھائی گئی ہے۔ درگا کی حیثیت سے ایک غضبناک حسین عورت کی شکل میں شیر پر بٹھا یا دکھایا گیا ہے[2]۔

---

[1] جی ایس گھورے، گوڈس اینڈ مین: ۱۶۴

[2] رمیش چندر وت، ہندو ریلیجس ٹریڈیشن: ۲۵۱،۲۵۲

## ہندو قانون:

ہندوؤں کے نزدیک مذہبی حکم اور سنن یعنی اس کا عملی طریقہ رشی حکیموں کا بنایا ہوا اور بتلایا ہوا ہے۔ رسول صرف اس لیے آتا ہے کہ شر کے مادہ کو جو دنیا پر غالب آگیا ہے فنا کرے یا کسی واقع شدہ نقصان کی اصلاح کرے۔ سنن یعنی عملی قواعد و ضوابط کا کوئی بدل نہیں ہے بلکہ وہ ویسے کے ویسے ہی ان پر عمل کیا جائے گا (۱۸)۔

مجموعہ قوانین منو پہلی کتاب ہے جس پر یورپ کی توجہ مبذول ہوئی۔ اکثر لوگ اس کو ان معنوں میں کہنا چاہتے ہیں جن معنوں میں مجموعہ تعزیرات ہندو کو قانون کہا جاتا ہے۔

## ہندو قانون کے مآخذ:

ہندو قانون کے ماخذ میں ویدک ادب کے علاوہ دھرم سوتر (۶۰۰ ق م سے ۱۰۰ ق م کے دوران ویدوں سے ماخوذ بنیادی فقہی تصانیف) دھرم شاستر یا سمرتی (۱۰۰ ق م تا ۵۰۰ عیسوی کے دوران تصنیف شدہ تفصیلی فقہی کتابیں جیسے منو سمرتی) آچار (عرف، موروثی روایات) پرشید (چار یا زیادہ ہم عصر عالموں کا اجماع) ششٹنا (کسی عالم کا ذاتی اجتہاد) اور آتم تشتی (ذاتی تشفی ضمیر) شامل ہیں [1]۔

## ہندومت میں جرم و سزا:

قدیم ہندو تہذیب میں مذہبی، دیوانی، اور فوجداری قانون کا ایک نہایت ترقی یافتہ نظام پایا جاتا تھا۔ ہندو مذہب کی تعلیمات سنسکرت کی قدیم الہامی کتابوں بالخصوص اپنشد سے ماخوذ ہیں۔ اچھی زندگی گزارنے کے لیے اخلاقی ضوابط عظیم رزمیوں سے ماخوذ ہیں جن میں "بھگوت گیتا" جو مہابھارت کا حصہ ہے بطور خاص اہم ہے۔ مذہبی، دیوانی، اور فوجداری قانون کی تفصیل سنسکرتی ادب "منو کے قانون" کی شکل میں ملتی ہے۔

## ہندومت میں جرم و سزا:

ہندو مذہب میں پاکیزگی کو "دھرم" اور پاکیزہ زندگی گزارنے والے کو "دھارمک" کہا جاتا ہے۔ جب کہ قانون توڑنے والے کو "ادھرم" کہا جاتا ہے۔ لہذا قانون کی پاسداری "دھرم" اور اس کی خلاف ورزی "ادھرم" یا جرم کہلاتی ہے۔ منو میں لکھا ہے: دھرم جو تمام شان و شوکت کا بخشنے والا اور تمام راحتوں کا مینہ برسانے والا ہے جو شخص اس کو برباد کرتا ہے عام لوگ اسے ورشل، پنچ اور مجرم جانتے ہیں۔ اسی واسطے کسی آدمی کو دھرم کو کھونا واجب نہیں [2]۔ اسی

[1] تھیوڈور، ڈی۔ بیری، سروسز آف انڈین ٹریڈیشن: ۲۲۱

[2] منو۸: ۱۲، ۱۶

طرح جرائم سے بچاؤ کے بارے میں منو میں لکھتا ہے: لازم ہے کہ حواس کو مغلوب کر کے اپنے قابو میں رکھیں اور ہمیشہ دھرم پر عمل کریں اور ادھرم سے پرہیز کریں[1]۔

**منو کی تقسیم ذات:**

منو نے آریہ ہندوؤں کو چار ذاتوں میں تقسیم کیا: برہمن، چھتری، ویش اور شودر۔ برہمن تینوں ذاتوں کا سردار سمجھا جاتا تھا۔ جب کہ شودر طبقہ انتہائی ذلیل سمجھا جاتا تھا۔ اگر کوئی شودر کسی دوسری ذات والے کو گالی دیتا تو اس کی زبان کاٹ دی جاتی۔ اگر کسی مذہبی امور میں وہ برہمن کو مشورہ دیتا تو گرم تیل اس کے منہ اور کانوں میں ڈال دیا جاتا۔ اگر کوئی شخص برہمن کا روپیہ چراتا تو اس کے لیے سزائے موت تجویز دی جاتی تھی۔ اور اگر کوئی برہمن کسی ایسے جرم کا ارتکاب کرتا تو اس کا سر منڈوا کر ساز و سامان سمیت جلا وطن کر دیا جاتا لیکن اسے سزائے موت نہیں دی جاتی۔ ان چاروں ذاتوں سے نیچے ادنی درجے کے لوگ ذلیل شمار کیے جاتے تھے۔ جن کو کسی طبقہ کا نہ کہا جاتا تھا۔ بلکہ وہ صرف اپنے پیشے کی طرف منسوب کیے جاتے تھے۔ یہ لوگ انتز کہلاتے تھے۔ پیشہ کے اعتبار سے ان کے آٹھ فرقے تھے۔ یہ لوگ اپنے درجہ کے دوسرے پیشہ والوں میں جاتے تھے سوائے دھوبی، موچی اور جولاہے کے جن کے پیشہ میں دوسرے پیشہ والے تنزل نہیں کرتے تھے۔ ان آٹھ پیشوں کی تفصیل حسب ذیل ہے:

۱: کپڑا دھونے والا دھوبی ۲: موچی ۳: بازی گر یانٹ ۴: ٹوکریاں اور ڈھال بنانے والا ۵: کشتی چلانے والا ملاح

۶: مچھلی کا شکار کرنے والا مچھیرا ۷: وحشی جانوروں اور چڑیوں کا شکار کرنے والا چڑی مار ۸: کپڑا بنانے والا جولاہا

**ہندومت میں جرم:**

ہندومت میں جرائم یا معاملات کی خلاف ورزیوں کو تین حصوں میں تقسیم کیا جا سکتا ہے:

۱: جان کے خلاف جرائم ۲: مال کے خلاف جرائم ۳: عزت کے خلاف جرائم

**جان کے خلاف جرائم:**

ان جرائم میں وہ تمام جرائم شامل ہیں جن میں ایک انسان دوسرے کو جسمانی ضرر پہنچاتا ہے مثلاً مار پیٹ، جسمانی اعضاء کا کاٹ دینا یا زخمی کر دینا اور انسانی جان لینا یعنی قتل۔

---

[1] منو ۷: ۴۴

## قتل:

انسانی جان کے خلاف سب سے بڑا جرم قتل ہے لیکن ہندوؤں میں ذات پات کی تقسیم کی وجہ سے تمام انسانوں کی جان کی قیمت ایک جیسی نہیں تھی۔ چنانچہ منو میں قتل ایک بہت بڑا جرم ضرور ہے مگر تب جب وہ کسی برہمن کا ہو۔ سمرتی میں لکھا ہے: برہمن کے قتل سے زیادہ عظیم گناہ اور کوئی نہیں ہے"[1]۔

اس کے مقابلے میں عورتوں، شودروں، ویشوں اور کھشتریوں کا قتل ایک معمولی جرم تصور کیا جاتا ہے، جس کے بارے میں منو کہتا ہے: عورتوں، شودروں، ویشوں اور کھشتریوں کا قتل ایک خفیف جرم ہے جس سے ذات ضائع ہو جاتی ہے"[2]۔

نیز اگر قاتل برہمن ہو اور مقتول شودر تو جرم نہایت ہی خفیف سمجھا جاتا ہے کیونکہ شودر کی جان کی قیمت کسی حقیر جانور جیسی ہے، چنانچہ منو کہتا ہے: اگر کوئی برہمن کسی شودر کو جان سے مار ڈالے تو اس پر کوئی دوش نہ ہوگا البتہ اس پر سچت کرنا ہوگا جو کسی جاندار مثل نیولے، چھپکلی، چوہے یا سانپ کو مارنے کا ہے[3]۔" ایک دوسری جگہ لکھتا ہے: اگر کوئی برہمن شودر کو قتل کر دے تو کچھ کفارہ ادا کر دے اور کچھ جرمانہ ادا کر دے بس اتنا ہی کافی ہے[4]۔"

منو میں قتل کی دو قسام بیان کی گئی ہیں: (۱) قتل عمد (۲) قتل غیر عمد

### قتل عمد:

قتل عمد اس قتل کو تصور کیا جاتا ہے جو ارادتاً کیا جائے۔

### قتل غیر عمد:

قتل غیر عمد سے مراد وہ قتل ہے جو بلا ارادہ کیا جائے منو سمرتی کی درج ذیل عبارت میں برہمن کے قتل عمد کا ذکر ہے: اگر کوئی برہمن کسی کھشتری کو بلا ارادہ قتل کر دے تو وہ اپنے آپ کو گناہ سے پاک کرنے کے لیے ایک سانڈ اور ایک ہزار گائیں دے یا تین سال نفس کش ریاضتیں کرے اور اگر بلا ارادہ کسی نیکو کار ویش کو قتل کرے تو ایک سال نفس کش ریاضت کرے یا سو گائیں اور ایک سانڈ دان دے اور اگر شودر کو بلا ارادہ قتل کر دے تو یہی ریاضت چھ مہینے تک کرے یا دس سفید گائیں اور ایک سانڈھ برہمنوں کو دان کرے[5]۔"

---

[1] منو۸: ۳۸

[2] منو۸: ۶۷

[3] منو۸: ۶۷

[4] منو۱۱: ۱۳۰

[5] منو۱۱: ۱۳۷،۱۳۱

**جسمانی مضرت:**

جس طرح ہندو مت میں قتل برہمن ہی سب سے بڑا جرم ہے اسی طرح برہمن کو جسمانی مضرت پہنچانا بھی ممنوع ہے چنانچہ منو اس کے متعلق کہتا ہے: برہمن کو ہر گز بھی سلاخ سے زخمی ہن کرو نہ اور حربہ سے صدمہ پہنچائیں نہ کوں کو جسم سے نکالیں[1]۔"

اس کے برعکس اگر نچلی ذاتوں کے لوگ باہم لڑائی جھگڑا کریں اور ایک دوسرے کو جسمانی مضرت پہنچائیں تو ان کا یہ فعل جرم تصور کیا جاتا ہے، ان کے فیصلہ کے متعلق سربراہ مملکت کو حکم دیا گیا ہے کہ وہ ان متنازعہ امور میں رعایا کے درمیان دھرم شاستر کے اصول اور ملکی روسم ورواج کے تحت انصاف کے ساتھ فیصلہ کریں[2]۔

وہ متنازعہ امور یہ ہیں:

۱: وصول قرضہ: کسی سے قرض لینے کا تنازعہ

۲: ودیعت: کسی نے دوسرے کے پاس مال رکھا ہو اور وہ مانگنے پر دینے سے انکار کردے۔

۳: فروخت مال غیر: دوسرے کے مال کو کوئی دوسرا فروخت کردے۔

۴: شراکت: شراکت کر کے کسی پر زیادتی کرنا۔

۵: خلاف ورزی: ہبہ شدہ مال کا نہ دینا۔

۶: عدم ادائے اجرت: کسی کی تنخواہ سے لے لینا یا اسے کم دینا۔

۷: معاہدہ: اقرار کے خلاف عمل کرنا۔

۸: جانور کے مالک اور پالنے والے کا جھگڑا۔

۹: تنازعہ حدود ۱۰: کسی کو سخت ضرر پہنچانا ۱۱: سخت کلامی کرنا۔

۱۲: چوری ڈاکہ مارنا ۱۳: کسی کام کی بابت جبر کا عمل میں آنا ۱۴: کسی عورت یا مرد کی زناکاری

۱۵: بیوی یا خاوند کے فرائض میں خلاف ورزی۔

۱۶: تقسیم وراثت میں ورثاء کا تنازعہ

۱۷: قمار بازی بذریعہ بے جان اشیاء کے اور بذریعہ جاندار کے[3]۔

---

[1] منو۴: ۱۲۹

[2] منو۸: ۴

[3] منو۸: ۴، ۸

**مال کے خلاف جرائم:**

اس میں کسی کا مال چوری کرنا، ڈاکہ ڈالنا، ودیعت، شراکت، عدم ادائے اجرت، بیع وشراء کے جھگڑے وغیرہ شامل ہیں۔

**چوری ڈاکہ:**

ہندو دھرم میں کسی کے مال کو چھین لینا یا چوری کرنا جرم ہے اور اس کے لیے سزائیں مقرر ہیں لیکن باقی جرائم کی طرح برہمن کا کسی ادنی ذات کے شخص سے مال چوری کرنا جرم تصور نہیں کیا جاتا، چنانچہ منو میں ہے: برہمن کو اگر ضرورت ہو تو وہ شودر کا مال جبراً لے سکتا ہے، اس جبر سے برہمن پر کوئی جرم عائد نہ ہوگا[1]۔"
اور اس کی وجہ یہ ہے کہ دنیا میں جو کچھ بھی ہے وہ برہمن ہی کا ہے[2]۔
اس کے علاوہ باقی ذاتوں کے ایک دوسرے سے مال چوری کرنے کے لیے سزائیں مقرر ہیں البتہ بڑی ذات کے لوگ اگر چھوٹی ذات سے چوری کرے تو سزا کم دی جاتی ہے جب کہ چھوٹی ذات کے لوگ اگر بڑی ذات سے چوری کرے تو سزا زیادہ دی جاتی ہے۔

**عدم ادائے اجرت:**

ہندومت میں مزدوروں کے حقوق کے بارے میں کوئی یقین دہانی نہیں ہے اور نہ ہی ان کے بارے میں کوئی مقررہ قانون ہے۔ مزدور کو کچھ علم نہیں ہوتا ہے کہ انہیں مزدوی کب ملے گی اور کتنی ملے گی۔ مزدور کو منو ہدایت کرتا ہے: ملازم کو اپنی مزدوری پانے کے لیے صبر وسکون کے ساتھ انتظار کرنا چاہیے[3]۔"
اجرت کے بارے میں نچلی ذاتیں خصوصی طور پر ظلم کے شکار ہیں، چنانچہ جو شودر اعلی ذات کے ہاں کام کرتے ہیں انہیں منو ہدایت کرتا ہے: ان ملازموں کو پسماندہ اور پھٹے پرانے کپڑے اور بستر دینا چاہیے۔ یہ ان شودوروں سے متعلق ہے جو گھریلو ملازمین کی حیثیت سے کام کرتے ہیں[4]۔"

---

[1] منو۸: ۴۱۷

[2] منو۱: ۹۹، ۱۰۰

[3] منو۲: ۱۴۵

[4] منو۱۰: ۱۲۵

**عزت کے خلاف جرائم:**

ان جرائم میں سخت کلام کرنا، غیبت، بہتان، بے عزتی سے لے کر کسی عورت یا مرد کی زناکاری شامل ہے۔

**زناکاری:**

منو کے قانون میں جن اٹھارہ متنازعہ معاملات کا ذکر کیا گیا ہے ان میں ایک کسی عورت یا مرد کی زناکاری ہے، اس کے بارے منو کہتا ہے: دنیا میں اس زناکاری کے سبب سے اولاد دوغلی کی پیدائش ہوتی ہے، جس سے عالم ناش ہو جاتا ہے۔ یعنی اس کی وجہ یہ ہے کہ دوغلی اولاد کو دیوتا اور پوتر لوگ قبول نہیں کرتے اور اولاد صحیح النسب کو دیوتا پوتر لوگ قبول کر کے خوشنود ہوتے ہیں تب بارش ہوتی ہے اور بوجہ بارش ہونے کے غلہ و نباتات کی پیدائش ہوتی ہے اور اس سے حیوان ناطق اور مطلق کی پرورش ہوتی ہے اس لیے دوغلی اولاد سے نقصان کثیر جب کہ اولاد صحیح النسب سے فائدہ کثیر ہے۔ بایں وجہ آئین مقدس میں زناکاری منع ہے[1]۔"

اس اقتباس میں زناکاری سے منع کیا گیا ہے لیکن دوسری طرف ہندومت میں "نیوگ" کا فلسفہ قدیم زمانے سے جاری ہے کیونکہ ہندوؤں کے ہاں کسی کا بے اولاد مرنا سورگ سے محرومی ہے اس لیے "تنیت" جو کہ ایک غیر فطری عمل ہے ہندو دھرم میں قانونا تسلیم کیا گیا ہے۔ ستیار تھ پرکاش میں لکھا ہے: جب خاوند اولاد جنانے کے قابل نہ رہے اس وقت اپنی عورت کو حکم دے کہ بھاگوان تو کسی غیر مرد سے اپنی آرزو پوری کر لے میری آس مت رکھ۔ وہ عورت خواہ ایک سے خواہ دس سے دس تک بالک جن لے وہ اپنے خاوند کی خدمت میں حاضر رہے[2]۔"

اگر عورت اس طرح کی اولاد سے انکار کرتی ہے تو گنہگار تصور ہوتی ہے، ستیار تھ پرکاش میں ہے: اگر شوہر بیوی کو کسی دوسرے آدمی سے تعلقات پیدا کر کے اولاد پیدا کرنے کے لیے کہے اور بیوی اس سے انکار کرے تو وہ گناہ کی مرتکب سمجھی جائے گی اور نیوگ کر کے اولاد پیدا کرنا نہ اخلاقی جرم ہے اور نہ قانونی جرم ہے[3]۔"

ان دونوں اقتباسات سے معلوم ہوا کہ ہندومت میں زناکاری کے بارے میں تضاد ہے۔ ایک طرف زناکاری ممنوع تو دوسری طرف نیوگ کے سلسلے میں جائز ہے۔ منو شاستر کے مطابق عورت زنا کی مجرم صرف اسی صورت میں ہو سکتی ہے جب وہ حسب نسب کے گھمنڈ میں اپنے خاوند کے علاوہ کسی اور مرد سے زنا کرے، چنانچہ منو میں ہے: جو عورت

---

[1] منو۸: ۳۵۶

[2] ستیار تھ پرکاش: ۱۱۷

[3] ستیار تھ پرکاش: ۳۵۲

اپنے حسب نسب کے گھمنڈ سے اپنے شوہر کو چھوڑ کر زنا کرے اسے جیتے جی بہت عورتوں اور مردوں کے سامنے کتوں سے کٹوا کر مار ڈالے[1]۔"

زناکاری کا مذکورہ قانون بھی قتل کی طرح ذات پات کے نظام سے متاثر ہے۔ اگر کرنے والا برہمن ہے تو یہ جرم معمولی تصور کیا جائے گا اور اس کی سزا جرمانے یا قید کی صورت میں ہوگی۔ اور اگر یہی جرم کوئی نچلی قوم کا فرد کرتا ہے تو جرم سنگین متصور ہوگا اور اس کی سزا سزائے موت، لنگ چھیدن (عضو مخصوص کا) کتوں سے کٹوانا اور قید کی صورت میں دی جائے گی۔

نیز ہم قوم، اعلیٰ قوم اور نچلی قوم کی عورتوں سے زنا کی صورت میں زناکاری کا قانون متاثر ہوتا ہے۔ چنانچہ اعلیٰ قوم کی عورتوں سے زنا کرنا سنگین جرم متصور ہوتا ہے جب کہ نچلی قوم کی عورتوں سے زنا کرنا خفیف متاثر ہوتا ہے[2]۔

**سخت کلامی، غیبت اور بہتان وغیرہ:**

منو کے قانون میں سخت کلامی، غیبت اور بہتان وغیرہ بھی اٹھارہ متنازعہ امور میں شامل ہے لیکن یہ بھی ذات پات کے نظام سے متاثر ہے، چنانچہ برہمن کے خلاف یہ جرم سنگین جب کہ شودر کے خلاف خفیف متصور ہوتا ہے۔ منو میں ہے: برہمن کے ساتھ سخت کلامی کی سزا میں شودر کو قتل کر دینا چاہیے[3]۔" نیز منو کہتا ہے: برہمن کے ساتھ سخت کلامی کی سزا کھشتری کو سو روپیہ جرمانہ ویش کو دو سو جبکہ شودر کو قتل کر دینا چاہیے[4]۔"

سخت کلامی تو دور کی بات ہے۔ کسی شودر کا برہمن کے ساتھ بیٹھ جانا بھی بے ادبی اور قابل سزا جرم ہے، چنانچہ منو میں ہے: اگر کوئی شودر برہمن کے ساتھ بے ادبی سے ایک جگہ بیٹھ جائے تو اس کے پچھلے حصے پر نشان لگا کر راجا اسے ملک بدر کر دے[5]۔"

الغرض ہندومت میں جان، مال اور عزت برہمن کا ہی ہے۔ اس کے مقابلے میں دوسری ذاتوں کے جان، مال اور عزت کی حیثیت بتدریج کم ہوتی جاتی ہے۔

---

[1] منو ۸: ۳۷۱

[2] منو ۸: ۳۷۵

[3] منو ۸: ۲۶۷

[4] منو ۸: ۲۸۳

[5] منو ۸: ۲۸۱

## ہندومت میں سزا

### ہندومت میں سزا کا تصور:

ہندومت میں سزا کا تصور واضح طور پر موجود ہے۔ کاروبار سلطنت کو چلانے کے لیے ضروری ہے کہ مظلوم کی دادرسی ہو اور ظالم کو واقعی سزا ملے۔ اتھروید میں لکھا ہے: اے عالم وفاضل اراکین سبھا تم بے نظیر اعلی اصول جہانداری پر عمل کرو اور علم غیر متناہی کی ترقی واشاعت کرو۔ تمام کاروبار سلطنت کو سنبھالو اور صاحب علم وتہذیب کے رعایا کے درمیان عمدہ اور اعلی راج کرو اور ملک میں سورج کی روشنی کی مثال عدل وانصاف کا اجالا اور ظلم وتاریکی کا منہ کالا کرو اپنے زیر سایہ کل رعایا کو پورا پورا سکھ پہنچانے کے لیے قلمرو کو ظالموں سے خالی اور ہر قسم کے خلل سے پرامن کرو[1]۔"

### سزا دینے میں انصاف:

ہندو دھرم میں راجا کو ہدایت کی گئی ہے کہ وہ سزا دے لیکن سزا دینے میں انصاف سے کام لے ورنہ اس جنم میں بھی اس کی بدنامی ہوگی اور آئندہ جنم میں بھی تکلیف پائے گا۔ منوسمرتی میں ہے: اس دنیا میں دھرم سے سزا دینا سابق عزت کو نیز زمانہ حال اور آئندہ میں۔ اور دوسرے جنم میں ملنے والی نیک نامی کو نیست ونابود کر دیتا ہے اور ادھرم سے سزا دینے والے کے لیے آئندہ جنم میں باعث تکلیف بھی ہوتا ہے اس واسطے کسی کو ادھرم سے سزا نہ دیوے[2]۔"

### انصاف کی حقیقت:

منو کے مذکورہ اقتباس سے معلوم ہوتا ہے کہ اس کے نزدیک عدل وانصاف کا ایک بہترین تصور موجود تھا لیکن اگر ہندو دھرم میں عدل وانصاف کا جائزہ لیا جائے تو یہاں انصاف کی ایک ہیئت پائی جاتی ہے، چنانچہ ایک ہی مذہب کے ماننے والوں کے لیے علیحدہ علیحدہ انصاف کے پیمانے ہیں۔ وجہ یہ ہے کہ اس مذہب نے اپنے ماننے والوں کو پہلے ہی سے مختلف طبقات میں تقسیم کر دیا ہے، ان کا تشخص، رہن سہن اور زندگی کے دیگر تمام شعبے یکسر طور پر ایک دوسرے سے علیحدہ ہیں۔ لہذا اگر ان کے لیے عدل وانصاف کے پیمانے جدا ہیں تو یہ کوئی تعجب کی بات نہیں کیونکہ مذہب کا تقاضا ہی یہی ہے کہ مختلف طبقات کے لیے عدل وانصاف بھی ان کے شایان شان ہو۔ یہی وجہ ہے کہ ہندو دھرم میں اعلی ذات یعنی برہمن کا تفوق واضح طور پر نظر آتا ہے۔ تمام عدل وانصاف کا محور ومرکز ہی اس کی ذات اقدس ہے۔ اس نظریے کے متعلق ڈاکٹر بان لی اس طرح رقمطراز ہیں: جرائم اور ان کی سزا کی اہمیت

---

[1] اتھروید ۱۰: ٦

[2] منو ۸: ۱۲۷، ۱۲۸

بلحاظ اس نقصان کے نہیں قرار دی جاتی جو اس سے منتج ہو بلکہ بلحاظ مجرم یا مظلوم کی ذات کے قرار دی جاتی ہے۔ مثلاً برہمن کو کسی بھی حالت میں ویسی سخت سزا نہیں دی جاتی جیسی اور ذات کے اشخاص کو[1]۔"

**سزا میں تدریج:**

منو کے مطابق مجرم کو فوراً سخت سزا نہیں دینی چاہیے بلکہ سزا میں تدریج اختیار کرنی چاہیے: پہلی سزا کلام ہے یعنی اس کو برا ٹھہرانا، دوسرا دھکار (لعنت) یعنی یہ کہنا کہ تجھ کو لعنت ہے تو نے ایسا برا کام کیوں کیا۔ تیسری اس سے جرمانہ لینا اور چوتھی سزائے جسمانی یعنی کوڑا یا بید مارنا یا سر کاٹ ڈالنا[2]۔"

**سزا کی اقسام:**

منو سمرتی کے مطابق سزاوؤں کو مندرجہ ذیل تین اقسام میں تقسیم کیا جا سکتا ہے:

(۱) جسمانی سزائیں (۲) آزادی سلب کرنے والی سزائیں (۳) مالی سزائیں

جسمانی سزائیں:

وہ جرائم جن میں جسمانی سزائیں تجویز کی گئی ہیں، منو سمرتی میں اعضائے تناسل، پیٹ، زبان، ہاتھ، پاوں، آنکھ، ناک، کان، دانت، اور جان دس مواقع انسانی جسم کے ایسے ہیں جن پر سزا دی جا سکتی ہے[3]۔ اب جن جرائم کے بارے میں منو سمرتی میں ذکر ہے، ان کا بیان کیا جاتا ہے۔

**قطع اعضاء کے بارے میں جنرل حکم:**

**اعضائے تناسل:**

منو سمرتی میں لکھا ہے: جو ادنی قوم کا شخص اعلی قوم کی عورت سے اس کی مرضی یا بلا مرضی کے زنا کرے تو بلا امتیاز قومیت کے لنگ چھیدن کے لائق ہوتا ہے۔"

"زن برہمن، چھتری، اور ویش غیر محفوظ ہے اگر شودر حرامکاری تو لنگ چھیدن کو کل جائیداد ضبط کرنا زیبا ہے[4]۔"

زبان: منو سمرتی میں ہے: اگر کوئی شودر کسی برہمن، کھشتری یا بیش کو گالی دے تو اس کی زبان کاٹ دینی چاہیے۔ اس لیے کہ شودر کی پیدائش ہی ناپاک ہے[5]۔"

---

[1] لی۔ بان، تمدن ہند ۲۲۷: ۲۷۵

[2] منو ۸: ۲۷۲

[3] منو ۸: ۱۲۵

[4] منو ۸: ۳۶۲، ۳۲۳

[5] منو ۸: ۲۶۹، ۲۷۱

ہاتھ پاوں: ہاتھ پاوں کاٹنے کاذکر ہے منو سمرتی میں اس طرح آیا ہے: اگر کوئی شودر کسی برہمن پر تھوکے تو اس کے ہونٹ کٹوادیے جائیں اگر وہ برہمن پر ہاتھ اٹھائے تو اس کا ہاتھ کاٹ دینا چاہیے اور وہ غصے میں آکر کسی کو لات مارے تو اس کا پاوں کاٹ دینا چاہیے[1]۔"

سزائے موت:

ہندو مذہب مختلف جرائم کے مرتکبین کو سزائے موت دی جاسکتی ہے جیسا کہ اشلوک ۳۴۹ میں آیا ہے: مرشد، بالغ، پیر، برہمن یہ تمام اگر افعال قبیحہ یعنی آگ لگادیں یا غیر کا مال غصب کریں یا غیر کی عورت پر قابض یا متصرف ہوں تو بلا سوچ وبچار قتل کرنا بجا ہے۔ ان جرائم میں قتل کرنے میں قتل کنندہ کو گناہ نہیں ہو سکتا اگرچہ وہ ظاہر یا بطور مخفی ان افعال قبیحہ کا مرتکب ہوا ہو[2]۔"

اسی طرح زنا کے بارے میں آیا ہے: جو عورت اپنے حسب نسب کے گھمنڈ میں شوہر کو چھوڑ کر زنا کرے اس کو جیتے جی بہت عورتوں اور مردوں کے سامنے کتوں سے کٹوا کر مروا ڈالے۔ اسی طرح اپنی عورت کو چھوڑ کر دوسری عورت سے خواہ رنڈی سے زنا کرے تو لوہے کے پلنگ کو آگ میں تپا کر سرخ کر کے اس پر اس گنہگار کو سلا کر بہت سے آدمیوں کے سامنے جلا دیوے[3]۔"

البتہ برہمن اس سزا سے مستثنی ہے، چنانچہ منو سمرتی میں ہے: سزائے موت برہمن کے لیے نہیں بجائے اس کے سر منڈوا دینا ہی واجب ہے دیگر اقوام کو سزائے قتل کا حکم ہے۔" وجہ یہ ہے: کیونکہ دنیا میں قتل برہمن سے زیادہ کوئی گناہ نہیں اس لیے راجہ کے لیے مناسب ہے کہ قتل برہمن کے لیے ارادہ بھی نہ کرے[4]۔"

آزادی سلب کرنے والی سزائیں:

وہ سزائیں جن میں کسی کی آزادی سلب کی جاتی ہے منو سمرتی میں اس کی دو صورتیں بیان ہوئی ہیں:

قید: منو سمرتی میں دیگر سزاوں کے ساتھ قید کرنے کا بھی ذکر آیا ہے: بیش اگر محفوظ منکوحہ برہمن سے زنا کرتا ہے تو ایک سال جیل خانے میں قید رہے اور اس کی کل جائیداد کو ضبط کر لیا جائے[5]۔"

---

[1] منو ۸: ۲۸۳

[2] منو ۸: ۳۴۹، ۳۵۰

[3] منو ۸: ۱۲۹

[4] منو ۸: ۳۷۸، ۳۸۰

[5] منو ۸: ۳۷۴

## جلاوطنی:

قید کی طرح جلاوطنی بھی ایک سزا ہے اس میں جرم کرنے والے کو شہر یا ملک بدر کر دیا جاتا ہے تاکہ دوسرے اس کی شرارتوں سے محفوظ رہ سکیں۔ منوسمرتی میں جلاوطنی کو ایک سزا کے طور پر استعمال کیا گیا ہے: جو شخص غیر کی عورت پر متصرف ہو کر زنا کرتے ہیں ان کے جسم پر کوئی ایسا نشان تکلیف دہ کر کے جلاوطن کر دیں۔"اسی طرح آیا ہے: اگرچہ کوئی برہمن کل جرائم صغیرہ و کبیرہ کا مرتکب ہوئے تاہم سزائے قتل نہ دینا چاہیے مگر اس کو راج سے نکال دینا چاہیے [1]۔"

## مالی سزائیں:

منوسمرتی میں تجویز کردہ مالی سزوؤں کو دو حصوں میں تقسیم کیا جا سکتا ہے:

### ا: جرمانے:

شوہر وغیرہ سے محفوظ برہمنی کے ساتھ زبردستی زنا کرنے والے برہمن کو ہزار پن دینے کی سزا ہے، برہمنی کی خواہش سے زنا کرنے والے برہمن کو ۵۰۰ پن ڈنڈ دینا چاہیے [2]۔"اسی طرح آیا ہے: برہمن کے ساتھ سخت کلامی کی سزا کھشتری کو سو پن اور بیش کو دو سو پن کے ساتھ جرمانہ ادا کرنا ہوگا [3]۔"

### جائیداد کی ضبطی:

منوسمرتی میں بعض جرائم کی سزا کے بارے میں جائیداد کی ضبطی کی تجویز دی گئی ہے، چنانچہ منوسمرتی میں ہے: زن برہمن، چھتری، ویش اگر اپنے شوہر کی حفاظت میں نہ ہو مگر اس سے شودر زنا کرے تو کل جائیداد ضبط کر کے بدہ ڈنڈ سے سرفراز کرنا مناسب ہے۔ مگر واضح ہو کہ زن غیر محفوظ ہے اگر وہ حرامکاری کرے تو لنگ چھیدن کر کل جائیداد ضبط کرنا زیبا ہے [4]۔"

اس کے علاوہ ہندومت میں بعض جرائم کے لیے خصوصی طور پر سزاؤں کا ذکر ہے جس کی تفصیل ان کی مختلف کتابوں میں موجود ہے۔

---

[1] منو: ۸: ۳۵۱،۳۷۹

[2] منو: ۸: ۳۷۸

[3] منو: ۸: ۲۸۳

[4] منو: ۸: ۳۷۴،۳۷۵

**بدھ مت کا تعارف:**

ادیان عالم کی تاریخ میں چھٹی قبل مسیح اس اعتبار سے انتہائی اہمیت کی حامل ہے کہ اس میں کئی ایک مذہبی شخصیات پیدا ہوئی۔ ایک طرف ایران میں زرتشت نے ایک نئے مذہب کی داغ بیل رکھی تو چین میں لاوتزو اور کنفیوشس نے نئی مذہبی تحریکات شروع کیں اور ہندوستان میں مہاتابدھ کے بدھ مت کی ابتدا ہوئی[1]۔

بدھ مت سے پہلے ہندوستان میں ویدوں کا زمانہ جاری تھا۔ ان کے بعد دوسری درجہ کی کتابیں اپنشد مانی جاتی تھیں جو کہ ہندو فلسفہ اور اخلاقیات پر مبنی کتابیں تھیں۔ ہندو معاشرہ اس اعتبار سے قابل رحم تھا کہ اس میں ذات پات کی تقسیم نے ایک طوفان کھڑا کر دیا تھا۔

**گوتم بدھ کے سوانح:**

بدھ مت کے بانی کا نام سدھارتھ تھا۔ گوتم آپ کا خاندانی نام اور شاکیہ آپ کا قبیلہ تھا۔ عرفان حاصل کرنے کے بعد آپ کو بدھ کے نام سے پکارا جانے لگا۔ آپ کے والد سدھودھنا سکیاس نیپال کے راجہ تھے جس کی راجدھانی کپل وستو تھی۔ کپل وستو دریائے رومنی کے کنارے بنارس سے سو میل کے فاصلے پر شمال مشرق میں واقع ہے۔ آپ کی ماں کا نام مہایا تھا۔ آپ ذات کے اعتبار سے کھشتری تھے۔

گوتم بدھ کے والد کی دو بیویاں تھیں۔ پینتالیس تک ان کی کوئی نہ ہوئی۔ آخر کار جب بڑی ملکہ حامل ہوئیں تو ان کو اس وقت کے رواج کے مطابق اپنے والدین کے گھر بھیج دیا گیا۔ لیکن گوتم بدھ کی پیدائش لبنتی باغ میں چند بلند درختوں کے نیچے ہوئی۔ اس واقعہ کے ۳۱۰ سال بعد اشوک نے اس جگہ پتھر کا ایک ستون نسب کر کے اس کی تاریخی حیثیت کو مستند بنا دیا۔

گوتم بدھ کے بارے میں اس وقت کے برہمنوں نے پیشنگوئی کر دی کہ یہ بچہ عظیم آدمی ہوگا۔ آپ کی عمر سات روز ہی تھی کہ آپ کی والدہ وفات پا گئیں اور آپ کی خالہ مہاپراجہ پتی نے آپ کو پالا جو بعد میں ملکہ بھی بنی[2]۔

بچہ کی عظمت کا سن کر سدودھن نے گوتم بدھ کے لیے ایک انتہائی شاندار اور محفوظ محل تیار کر کے آپ کی پرورش اور تعلیم و تربیت کا انتظام کر دیا گیا۔ اس میں ہر قسم کے شغل کا سامان موجود تھا۔ سولہ سال کی عمر میں آپ کی شادی ننھیال کی ایک تقریباً ہم عمر راجکماری یشودھرا سے کر دی گئی۔ لیکن یہ تمام گوتم بدھ کو حقیقت کے ادراک سے روک نہ سکیں۔

---

[1] انسائیکلوپیڈیا بریٹانیکا، بدھ ازم

[2] Edward Conze, Scriptures P-III

گوتم بدھ نے اپنے والد کے حکم کی خلاف ورزی کرتے ہوئے ایک دن اپنے رتھ بان سے باہر کی دنیا دیکھنے کا اصرار کیا۔ راستے میں ایک مفلوک الحال بڑھے، ایک ضعیف البنیان بیمار اور ایک مردے کی مشاہدہ کیا اور ہر بار اپنے رتھ بان سے پوچھا ایسا کیوں ہے مگر وہ تسلی بخش جواب نہ دے سکا[1]۔

اس کے ساتھ ایک فقیر درویش صاف باطن کو دیکھا جس کا چہرہ نور کی شعاعوں سے چمک رہا تھا اور وہ قناعت کی دولت مالا مال نظر آرہا تھا۔ گوتم ان تمام افراد کے بارے میں سوچتا رہا اور ان کے دل میں دنیا کی محبت کی آگ سرد ہو گئی۔ آخر کار دل میں خیال آیا کہ کیوں نہ وہ بھی اس فقیر صاف باطن کی طرح بن جائے۔

آپ گھر آئے۔ آپ کو لڑکے کی پیدائش کی اطلاع ملی۔ اس کا نام راجولا رکھا گیا۔ آپ نے اپنے ارادوں کو عملی جامہ پہنانے کے لیے مزید تاخیر کی گنجائش مناسب نہ سمجھی۔ چنانچہ اسی رات اپنے رتھ بان کے ساتھ سوار ہو کر شہر کے باہر جنگل کی سرحد تک پہنچ گئے۔ جنگل کی سرحد پر پہنچ گوتم نے اپنا شاہی لباس اور دوسرے شاہی لوازمات اپنے رتھ بان کے سپرد کر دیے اور ایک چرواہے سے اس کا لباس مانگ کر پہنا اور زندگی کے ہر تعلق کو الوداع کہہ کر جنگل کی تاریکیوں میں کھو گئے۔ اس وقت گوتم کی عمر 29 سال تھی۔

سنیاس بننے کے بعد گوتم نے اپنے وقت کے رائج علوم حاصل کرنے کی کوشش کی اور اس وقت کے مشہور عالم الاراکالاما کے پاس پہنچے اور اس سے رائج علوم کی تحصیل کی۔ مگر اس کی تعلیم سے تشفی نہ ہوئی تو ایک اور بڑے عالم عالم رامہ پتہ کے پاس پہنچے اور اس سے پورا استفادہ کیا۔ اس سے بھی تشفی نہ ہوئی تو کتابوں علوم کو چھوڑ کر اس وقت کے رائج خیال کے مطابق کہ تکلیفیں جھیلنے سے روحانی ترقی حاصل ہوتی ہے جسمانی ریاضتیں شروع کر دیں۔ اس گردش میں آپ اور ویلا نامی مقام پر پہنچ چکے اور وہاں پانچ بدھ آپ کے شاگرد بنے۔

اس طریقہ سے بھی آپ کو ابدی حاصل نہ ہوئی تو آپ نے اپنا بھرت توڑ دینے کا ارادہ کر لیا۔ اور جسم کی کم از کم ضروریات کا خیال رکھتے ہوئے ایک معتدل زندگی گزار دینے کا ارادہ کر لیا اور ایک پیپل کے پیڑ کے نیچے مخصوص مراقبے کے انداز میں بیٹھ گئے۔ اس ریاضیت کے دوران آپ کو معلوم ہوا کہ عرفان کا حصول کا راستہ اعتدال پر مبنی ہے۔ اس درمیانی راستہ کو مادھیا میکا کہا جاتا ہے۔ اس ریاضت میں آپ پر چار اعلی صداقتوں اور قانون حیات کا انکشاف ہوا۔ آپ نے مارہ یعنی خواہش پر فتح پالی۔ آپ نے ۳۵ سال کی عمر میں بیساکھ کے مہینے میں عرفان حاصل کر لیا۔ جس جگہ انہوں عرفان حاصل کیا اس کو بدھ گیا کہا جاتا ہے[2]۔

---

[1] Ibid, P- 134

[2] Sir Adrion Arnold, the light of Asia P-171

اس کے بعد آپ کی شہرت بڑھتی گئی اور آپ اپنے وقت کے مقتدا بن گئے۔ آپ کے والد، سوتیلی والدہ، سوتیلے بھائی بیٹے اور ساکیا قبیلے کے کئی نامور افراد بدھ مت میں شامل ہو گئے۔ سانا تھی میں آپ نے بھکشوؤں کی رہائش گاہ یا مٹھ تعمیر کیا۔ یہاں بھکشوؤں کا ایک سلسلہ بھی قائم کیا۔ عورتوں کو بھی اس سلسلے میں شامل کیا گیا[1]۔

۸۰ سال کی عمر میں آپ ویسالی چلے گئے۔ یہاں آپ بیمار ہو گئے۔ آپ نے اپنے شاگرد انند کو بتایا کہ بدھ (اپنی طرف اشارہ ہے) کے پاس اور کچھ بتانے کو نہیں بلکہ انہوں نے سب کچھ بتا دیا ہے۔ ویسالی سے کوچ کرتے ہوئے آپ نے پاوا کے مقام پر پڑاؤ ڈالا اور آخری دعوت تناول فرمایا۔ اب آپ کی صحت جواب دے چکی تھی۔ آپ بڑی مشکل سے کسی نارا (کشن نگر) گور کھپور پہنچے۔ یہاں ایک درخت کے نیچے لیٹ گئے اور ایک ہفتہ بعد ۴۸۳ ق م میں وفات پائی۔ آپ کا جسد خاکی جلا دیا گیا۔ آپ کی راکھ لینے کے لیے قریبی ریاستوں میں ایک تنازعہ اٹھ کھڑا ہوا لیکن اس وقت کے ایک عقلمند برہمن نے اس کے آٹھ حصے کر دیے تاکہ آٹھ سٹوپے بنا دیے جائیں[2]۔

**بدھ لٹریچر:**

مہاتما بدھ نے کوئی کتاب نہیں چھوڑی بلکہ انہوں اپنے پیروکاروں کو زبانی تعلیمات دیں۔ آپ کی وفات کے بعد آپ کی تعلیمات کو یکجا کرنے اور ضبط تحریر میں لانے کے لیے پانچ بڑی مجلسیں منعقد ہوئیں۔ ان مجلسوں کے بارے میں روایات متضاد ہیں تاہم بڑی بڑی مجلسیں مندرجہ ذیل ہیں:

۱: پہلی مجلس راج گڑھ میں گوتم بدھ کی وفات کے بعد ۴۸۳ ق م کے بعد منعقد ہوئی اس میں ۱۵۰۰ صاحبان عرفان نے شرکت کی اور ونایا بدھ معبدوں کے اصول ضبط تحریر میں لائے۔

۲: دوسری مجلس ویسالی میں ۱۱۰ سال بعد منعقد ہوئی۔ اس میں بدھ کے مختلف فرقوں کے رسوم اور عبادات کا جائزہ لیا گیا اور دس نکات لیے گئے۔

۳: تیسری مجلس ۲۵۰ ق م میں پاٹلی پتر (پٹنہ) میں موریہ سلطنت کے فرمانروا اشوک نے منعقد کی تاکہ فرقہ ورانہ تنازعات ختم کیے جائیں۔

۴: دوسری صدی ق م کے وسط میں ونایا کی تعلیمات پر ایک اجتماع سنہالا (سری لنکا) میں منعقد ہوا۔ یہ باقاعدہ مجلس یا کانفرنس نہیں تھی۔

۵: پہلی صدی ق م میں چوتھی مجلس ملمالے (سری لنکا) میں ہوئی۔ اس کا ذکر ہنایان فرقے کی مقدس کتب میں ہیں۔

---

[1] Ibid, P- 138

[2] انسائیکلوپیڈیا بریٹانیکا، بدھ ازم

۶: پانچویں مجلس پہلی صدی عیسوی میں راجہ کنشک نے کشمیر ہاپساپور (پشاور) میں منعقد کی۔اس کی مجلس کی کارروائی تانبے کے ٹکڑوں پر کندہ کر کے ایک سٹوپے میں دفن کر دی گئی۔
ان مجالس کے نتیجے میں بدھ مت کے اٹھارہ فرقوں میں صرف پانچ باقی رہ گئے جب کہ باقی ایک دوسرے میں ضم ہو گئے۔ بدھ سنگھ قائم ہوئے اور بدھ مجسمہ سازی کو فروغ ملا۔ پہلی سے پانچویں عیسوی کے درمیان بدھ مت ایشیائی ممالک میں پھیل گیا۔

**تری پٹاکا:**

بدھ مت کی مقدس کتابیں تری پٹاکا (تین ٹوکریاں) ہیں۔ یہ پالی زبان میں ہیں اور تھری واڈا یا ہنایان فرقے کی مدون کردہ ہیں۔ یہ کتابیں مختلف مجالس کے درمیان مرتب کی گئیں۔ تری پٹاکا کی تفصیلات درج ذیل ہیں:

۱: ستاپٹاکا: بدھ کے ملفوظات اور وعظ۔اس کے پانچ باب ہیں۔

۲: ونایاپٹاکا: بدھ مت ضوابط و قوانین جو ۳۵۰ق م اور ۲۵۰ق م کے درمیان مرتب ہوئے۔

۳: ابھی دیم پٹاکا: مذہبی فلسفہ اور دھامار کا اعلی اصول[1]۔

تری پٹاکا میں سب سے زیادہ اہمیت ستاپٹاکا کو حاصل ہے۔اس میں بدھ کے اقوال درج ہیں، بدھ بھکشوان کو یاد کرتے ہیں۔اس کا ایک خلاصہ درم پد آسانی سے یاد کر لیا جاتا ہے۔اسے اشوک کے عہد میں تیار کیا گیا۔

**بدھ مت میں جرائم:**

بدھ مت میں خدا کی ذات کا تصور موجود نہیں ہے۔اس میں زندگی کا تجربہ تحریر سے ماورا ہوتا ہے۔بقول بدھی دھرما:
اصل سچائی الفاظ سے ماورا ہے، اصول الفاظ ہیں یہ راستہ نہیں ہیں۔راستہ بے الفاظ ہے[2]۔"

بدھ مت میں پہلا اہم تربیتی اصول یہ ہے کہ کسی کی جان لینے سے احتراز کریں، دوسرا اصول یہ ہے کہ جو شے دی نہ جائے اس کے لینے سے اجتناب کیا جائے، تیسرا اصول یہ ہے کہ جنسی بدفعلی سے بچا جائے، چوتھا اصول کذب (جھوٹ) پر مبنی گفتگو سے بچنا اور پانچواں اصول نشہ آور اشیاء سے پرہیز کرنا ہے۔

**جرائم کی اقسام:**

بدھ مت کی تعلیمات میں جو اخلاقی نصائح دیے گئے ہیں ان سے روگردانی کی صورت میں مندرجہ ذیل جرائم رونما ہوتے ہیں:

---

[1] Richard Gard, Buddhism, P-25

[2] The American Journal of Jurisprudence, Vol: 41, P- 271

۱: قتل ۲: چوری ۳: زناکاری

اس کے علاوہ دروغ گوئی یعنی جھوٹ بولنا اور نشہ آور اشیاء کا استعمال بھی ممنوع ہے۔

**قتل:**

بدھ مت ایک اہنسا مذہب ہے۔ اہنسا کا مذہب عدم تشدد ہے۔ اس میں ہر ذی روح شے کو معصوم قرار دیا گیا ہے۔ انسان سے لے کر ہر چھوٹے سے چھوٹے کیڑے تک ہر جاندار کی حفاظت اس معنی میں تسلیم کی گئی ہے کہ اس پر کسی حال میں تجاوز نہیں کیا جا سکتا۔ بدھ کے احکام عشرہ میں شامل سب سے پہلا تاکید حکم یہ ہے: کسی جاندار کو ہلاک نہ کرو[1]۔" اسی طرح آیا ہے: جو بھکشو کسی جاندار کو عمداً اس کی زندگی سے محروم کرتا ہے وہ ناقابل عفو جرم کا مرتکب ہوتا ہے[2]۔"

دھماپدھا کے باب ۱۵ میں قتل کا یوں ذکر ہے: ہر شخص سزا سے ڈرتا ہے ہر شخص موت سے ڈرتا ہے۔ بالکل ایسے جیسے آپ ڈرتے ہیں پس دوسروں کو نہ ہلاک کریں اور نہ ان کے قتل کا باعث بنیں، ہر کوئی سزا سے ڈرتا ہے ہر کوئی زندگی سے محبت کرتا ہے جیسا کہ آپ کرتے ہیں۔ پس دوسروں کو نہ ہلاک کیجیے اور نہ ان کی ہلاکت کا باعث بنیے۔"

**چوری:**

بدھ تعلیمات کے مطابق روزی کمانے کے تمام ناجائز ذرائع ممنوع ہیں۔ کسی بدھ کے لیے یہ روا نہیں کہ وہ دوسروں سے زبردستی یا دھوکہ دہی سے کوئی چیز لے۔ بدھ بھکشو اپنا گزارہ بھیک مانگ کر کرتے تھے اور اس مقصد کے لیے ہر گھر کے سامنے جا کر بھیک مانگتے۔ اگر کچھ مل جاتا تو لے لیتے ورنہ آگے بڑھ جاتے۔ لیکن عام بدھ جن کو دنیادار کہتے ہیں ان کے لیے دولت کمانے کی کوئی قید نہ تھی، ان کے لیے پابندی صرف اس بات کی تھی کہ وہ خود چوری نہ کریں اور نہ کسی دوسرے کو چرانے دیں۔

بدھ کے احکام عشرہ میں دوسرے نمبر پر یہ حکم آیا ہے: چوری نہ کرو اور نہ کرنے دو[3]۔"

اس کے مقابلے میں بدھ بھکشوؤں کے لیے حکم ہے: لکڑی کا چنبل لے کر خاموشی کے ساتھ دربدر بھیک مانگو کیونکہ بھیک کی روزی سب سے زیادہ پاک ہے[4]۔"

---

[1] Vinaya Texts, P 1/221

[2] Ibid, P- 1/46

[3] Ibid, P- 1/211

[4] Sant Hilaire, Buddha and his religion P- 101

## زناکاری:

بدھ تعلیمات کے مطابق انسان کو اچھے کام کرنے چاہییں تاکہ وہ اچھا کرما کما سکیں اور روحانی ترقی کرے۔ جنسی بدفعلی برے کرما کو جنم دیتی ہے اس سے روحانیت میں تنزلی ہوتی ہے، چنانچہ بدھ بھکشوؤں کے لیے عورتوں پر نگاہ دوڑانا حرام قرار دیا گیا ہے۔ اسی طرح دنیاداروں کے لیے جو پانچ ضابطہ اخلاق مرتب کیا گیا ہے اس میں زناکاری کو حرام قرار دیا گیا ہے۔ بدھ کے کئی وعظوں میں ناجائز افعال کی صراحت آئی ہے۔ بدھ کے ایک وعظ میں اس طرح آیا ہے: کسی عورت کی طرف ناپاک نگاہ سے مت دیکھو جو شخص کسی دوسرے شخص کی عورت کی طرف ناپاک نگاہ سے دیکھتا ہے وہ پاکیزگی کے قانون کو توڑنے کا مرتکب ہوتا ہے [1]۔"

ایک اور وعظ میں آیا ہے: بجائے اس کے کہ تم اپنے دل میں نفسانی خیالات کو ترقی دو یا کسی غیر عورت کی شکل وصورت کو کام کی خواہش سے متحرک ہو کر دیکھو تمہارے لیے بہتر ہے کہ تم اپنی دونوں آنکھوں کو جلتے جلتے سرخ لوہے سے نکال لو [2]۔"

بدھ بھکشوؤں کے لیے اپنی بیویوں سے بھی جائز تعلق رکھنا بھی ممنوع ہے، جیسا کہ خود بدھ مت نے اپنی بیوی اور بچے کو چھوڑ کر جنگل کا راستہ اختیار کیا۔ ونایا پتک میں لکھا ہے: ایک بھکشو نے مذہبی زندگی اختیار کرنے کے بعد جب اپنی منکوحہ بیوی سے خلوت کا تعلق باقی رکھنا چاہا تو بدھ نے اس فعل سے سختی سے منع کر دیا [3]۔"

اس سے ثابت ہوا کہ بدھ مت ایک غیر فطری مذہب ہے جو کہ اپنے پیرووں کو جائز خواہشات سے بھی روکتا ہے۔

### بدھ مت میں سزا:

بدھ مت کی تعلیم کے مطابق تمام بنی نوع انسان میں یہ صلاحیت موجود ہے کہ وہ اخلاقی اور روحانی سعی سے گیان پا سکتے ہیں۔ تکلیف انسانی زندگی کا خاصہ ہے اور ہم زندگی، موت اور جنم مکرر سے تکلیف کے دائمی چکر میں بندھے ہوئے ہیں۔ صرف روحانی اور اخلاقی طور ایک مناسب انسانی زندگی ہم مصیبت کے دائمی پہیہ سے راہ فرار اختیار کر سکتے ہیں اور دوبارہ پیدا ہونے کے بجائے نروان (روشن ضمیری) کی حالت کے اندر داخل ہو سکتے ہیں جہاں تکالیف ختم ہو جاتی ہیں۔ بدھ مت کے مطابق ایک کے بعد دوسری زندگی کے درمیان کے تعلق کو کرما کہتے ہیں۔ کرما انسان کے ان کاموں کا نتیجہ ہے جو وہ زندگی میں کرتا ہے۔ کرما ہی اس بات کا تعین کرتا ہے کہ اگلی زندگی میں انسان کی جنم جانداروں کے سکیل

---

[1] Carus, The Gospil of Buddha P- 8/22

[2] ایضا

[3] Vinaya Texts, P 1/234

کے نیچے درجوں پر ہو گی یا اونچے درجوں پر یعنی وہ "نروان" سے قریب ہو گی یا دور۔ انسان پیدا ہونا اعلی درجوں میں آتا ہے اور یہ ان اچھے کاموں کا نتیجہ ہے جو وہ پچھلی جنم میں کر چکا ہے۔

نیک کام انسان کو کرما کے قریب لے جاتا ہے جبکہ برے کام انسان کو کرما سے دور کر دیتا ہے۔ اس طرح برے خیالات کی اپنی ایک سزا ہے جو یہ ہے کہ غلط کار مصیبت اور جنم مکرر کے پہیہ سے زیادہ مضبوطی سے بندھ جاتا ہے۔ کرما کا اچھا اور برا ہونا فیصلہ کرنے یا سزا دینے کے لیے ناگزیر ہے۔ اس کے لیے خدا کی ہر گز ضرورت نہیں۔

جہاں تک اس دنیا میں انصاف کرنے اور ظالم کو ظلم سے روکنے کا معاملہ ہے تو بدھ مت کو اس سے کوئی سروکار نہیں۔ بلکہ اس نے شیطانی قوت کے مقابلہ میں عجز وانکسار اور ظلم کے مقابلہ میں مجبورانہ برداشت کی تعلیم دی ہے۔ یہاں تک کہ اس کا پیرو سخت سے سخت ظلم پر بھی اف نہیں کر سکتا۔ اس کا قول ہے: انسان پر اس زندگی میں جتنے مصائب نازل ہوتے ہیں سب ان گناہوں کا نتیجہ ہے جو اس نے اپنی پہلی زندگی میں کئے تھے، لہذا جب کسی شخص پر کوئی دشمن ظلم کرے تو اسے سمجھنا چاہیے کہ یہ ظالم قصور وار نہیں ہے بلکہ خود قصور وار ہوں۔ کیونکہ میں نے گذشتہ جنم میں کوئی ایسا گناہ کیا ہو گا جس کی یہ سزا مجھے مل رہی ہے[1]۔"

اس سے ثابت ہوا کہ بدھ مت میں سرے سے سزا کا کوئی تصور موجود ہی نہیں ہے کیونکہ سزا تو متعین کی جاتی ہے جہاں پر ظلم اور زیادتی کا تصور موجود ہوتا ہے۔ لیکن بدھ مت میں تو ظلم و زیادتی پچھلے جنم میں کئے گئے گناہوں کا نتیجہ ہے۔ اس اعتبار سے دیکھا جائے تو ظالم ان کا خیر خواہ ہے کیونکہ پچھلے جنم میں کئے گئے گناہوں کے کفارے کا سبب بن رہا ہے۔

**بدھ مت میں سزا کا تصور:**

بدھ مت کی تعلیمات کے مطابق زندگی اور خوشی صرف انسان تک محدود نہیں ہے بلکہ ہر چیز زندگی اور خوشی کی خواہش رکھتی ہے۔ یہی اخلاقی مفروضہ ہے جس پر بدھ کا انسانی حقوق کا تصور استوار ہے۔ مثال کے طور دھماپدھا میں صاف صاف لکھا ہے: ہر ذی روح خوشی کی تمنا کرتا ہے" اور یہ کہ: زندگی ہر جاندار کو پیاری ہے"۔ لہذا جینے کا حق صرف انسان تک محدود نہیں ہے بلکہ ہر جاندار جینا چاہتا ہے۔ اسی سے میتری (آفاقی محبت) اور اہوی ہمسا (عدم تشدد) کے فلسفہ کی افادیت ابھرتی ہے۔

بدھ مت میں کسی حقیر ترین جاندار کی جان لینا بھی ناقابل معافی جرم ہے، اس لیے سزا خصوصا سزائے موت انتہائی ناقابل نفرت امر شمار ہوتا ہے۔ دھماپدھا میں لکھا ہے: نفرت نفرت سے ختم نہیں ہوتی نفرت صرف محبت سے ختم

[1] Ibid Buddha and his religion, P-150-151

ہوتی ہے۔" یہی ابدی قانون ہے۔ یہی وجہ ہے کہ بدھ مت میں سزا کا تصور موجود نہیں ہے بلکہ انتہائی سنگین جرائم کرنے والوں کو بھی معاف کرنے کی ترغیب دی گئی ہے[1]۔

بدھ مت کے ایک بادشاہ کی نیک نامی عوام کی مدد کرنے اور نہیں آرام پہنچانے اور ان کو سکھ دینے میں ہے نہ کہ ان کو تکلیف پہنچانے میں۔ چنانچہ جاتکا گوتم بدھ کی زندگی کی سابقہ پیدائشوں سے متعلق لوک کہانیوں پر مشتمل ادبی کام ہے۔ یہ کہانی بدھ نے کوسالا بادشاہ کو بیان کی۔ اس میں جاناسانڈھا نامی شہزادہ جو بادشاہ براھمادتا کا بیٹا تھا، کا قصہ بیان کیا گیا ہے۔

اب جب شہزادہ جاناسانڈھا جوان ہو کر تعلیم مکمل کر کے واپس آتا ہے تو بادشاہ تمام قیدیوں کو عام معافی دیتا ہے اور اسے نائب بادشاہ بنا دیتا ہے۔ بعد میں جب باپ کے مرنے کے بعد خود شہزادہ بادشاہ بن جاتا ہے تو وہ چھ خیرات گاہیں تعمیر کرتا ہے، جہاں وہ لوگوں میں روزانہ چھ سو سکے خیرات کرتا ہے اور یوں وہ ہندوستان کے لوگوں سے اپنی خیرات کا سکہ منواتا ہے۔ قید خانوں کے دروازوں کو ہمیشہ بند کر دیتا ہے اور قتل گاہوں کو نیست و نابود کر دیتا ہے۔

اس طرح ایک کہانی انگلی مالا نامی ایک خوفناک قاتل کی ہے جس میں اس کی اصلاح کا ذکر ہے۔ انگلی مالا کا لفظی معنی انگلیوں کا مالا ہے۔ انگلی مالا کا یہ نام اس وجہ سے تھا کہ اس نے مقتولوں کی انگلیوں کا ہار پہنا رکھا تھا۔ مقامی لوگ اس سے خوف زدہ تھے لیکن بدھ جو اس وقت اس جگہ رہتا تھا اس بات پر مصر تھا کہ وہ اکیلا سڑک کے جانب جائے گا جہاں انگلی مالا چھپا ہوا تھا۔ چنانچہ اپنی بے مثال شخصیت کے ذریعے بدھ انگلی مالا کی اصلاح میں کامیاب ہوا اور اسے تربیت دے کر راہب بنا دیا۔

اس دوران بادشاہ انگلی مالا کی تلاش میں بدھ کے پاس پہنچ گیا اور اس نے بدھ تمام صورتحال سے آگاہ کر دیا۔ بدھ نے انگلی مالا کو جو کہ بالکل بدل چکا تھا اور راہب بن چکا تھا، بادشاہ کے حضور میں پیش کر دیا۔ بادشاہ اسے دیکھ کر انگشت بدندان ہوا اور انتہائی حیران تھا کہ بدھ نے انگلی مالا کو کیسے بدل دیا۔

اس کہانی سے اشارہ ملتا ہے کہ مجرموں کی اصلاح ضرور کرنی چاہیے لیکن سزا سے نہیں بلکہ ان کی تربیت سے۔ چنانچہ تربیت سے مجرم اپنی غلطیوں کو محسوس کرے گا اور آئندہ غلطیوں سے بچا رہے گا۔ اور یوں وہ اپنی فطرت کو پہچان سکے گا اور معاشرے کے لیے مفید شخص بن جائے گا۔

اب اس مقالے کا ذکر کیا جاتا ہے جو مشہور ہندوستانی "ناگرجونا" نامی بدھ فلاسفر سے منسوب ہے جو "ساتاواہانا" شاہی سلسلہ کے "اودائی" نامی بادشاہ کو مختلف امور پر ہدایات دیتا ہے۔ سزا کے بارے میں ہدایت دے کر کہتا ہے: اے بادشاہ رحمدلی سے کام لیتے ہوئے تمہیں ہمیشہ معاونت کا رویہ اختیار کرنا چاہیے حتی کہ خوفناک جرائم کے مرتکب

---

[1] ایضا

اشخاص کے لیے بھی تمہارا رویہ یہی ہونا چاہیے۔ان قاتلوں کے لیے جن کے گناہ خوفناک ہیں بطور خاص رحمدلی پیدا کر۔پست فطرت لوگ اعلی فطرت لوگوں کے رحم اور ترس کے لیے کوٹھریوں کی حیثیت رکھتے ہیں۔ایک بار جب تم غصیلے قاتلوں کا تجزیہ کر چکو اور انہیں اچھی طرح پہنچان لو تو تمہیں چاہیے کہ انہیں بغیر ایذا پہنچائے جلاوطن کر دو[1]۔
الغرض بدھ مت ایک اخلاقی مذہب ہے۔بدھ کی تعلیمات فرد پر مرکوز ہونے کی بنا پر اس سے کوئی سروکار نہیں رکھتی کہ معاشرے کو جرائم سے کیسے محفوظ کرنا ہے بلکہ بدھ کا مقصد بغیر اذیت دیے عوام الناس کے اخلاق کو سنوارنا ہے۔ البتہ ایسا کرنا قصوں اور کہانیوں میں تو ممکن ہے لیکن عملی زندگی میں مجرم کو جرم سے روکنے اور دوسروں کے عبرت بنانے کے لیے سزا دینا لازمی ہے۔
بدھ کے مطابق ظلم کرنے والا ظالم نہیں بلکہ یہ تکلیف مظلوم اپنے پچھلے جنم میں کئے گئے کسی گناہ کا نتیجہ ہے لہذا بدھ کے پیرووں کے لیے اس پر اف کرنا بھی جائز نہیں۔یہی وہ نظریہ ہے جو ظالم و جابر بادشاہوں کو بہت پسند آیا اور انہوں نے بدھ مت کی اشاعت و فروغ میں بڑی تیزی سے حصہ لیا اور بدھ مت بڑی تیزی سے ملکوں میں پھیلتا رہا۔

[1] A Buddhist Perspective on the Death Penlaty (http://cebs.ntu.edu.tw/full text/ jr-phil-/ damin2.htm

## کنفیوشس مت:

چین پر کیفیوشس مت نے دیرپا اثرات چھوڑے ہیں۔ اہل مغرب کا خیال ہے کہ کنفیوشس اور ان کے شاگردوں کی تعلیمات مذہب نہیں ہیں اور یہ کہ کنفیوشس غالبا ملحد تھا اور دیوی دیوتاوں کی پرستش کو بے سود سمجھتا تھا۔ اور اس کا بنیادی مسئلہ انسانی معاشرے کی نوعیت تھی۔ اور اگر کنفیوشس واقعی مذہب ہے تو یہ انتہائی مختلف قسم کا مذہب ہے۔ اس میں پیشوائی نہیں ہے۔ اور اسکی مقدس تحریروں کو کبھی بھی دیوتاون کی طرف سے الہام نہیں سمجھا گیا۔ کنفیوشس ریاضت و رہبانیت کو ناپسند کرتے ہیں اور حیات بعد الممات یقین نہیں رکھتا۔ ان تمام غیر مذہبی پہلووں کی بجائے کنفیوشس کی تاریخ میں کچھ عقائدانہ ترقی بھی ہوئی ہے اور اس کے فلسفے چینی کردار پر گہرے اثرات مرتب کئے ہیں۔ لہذا کنفیوشس مت ممکنہ مذہب کے طور پر شناخت کئے جانے کا حقدار ہے۔

کنفیوشس مت کے بارے میں انسائیکلوپیڈیا بریٹانیکا لکھتا ہے: کنفیوشس ازم کا لفظ اتنا گہرا ہے کہ اگر کسی شخص سے کہا جائے کہ وہ ایک لفظ میں روایتی چینی زندگی اور ثقافت کو بیان کرے تو وہ لفظ ہوگا: کنفیوشس [1]۔"

### کنفیوشس کے حالات زندگی:

کنفیوشس ۵۵۰ق م یا ۵۵۱ق م میں موضع "کوفو" (Chufu) میں جو سلطنت "لیو" (Lu) موجود صوبہ شیانتگ میں ہے، میں پیدا ہوا۔ وہ ایک شاہی خاندان کا فرد تھا جو دور انتشار میں چین کی جاگیرداری ریاستوں کے زوال میں اپنی دولت اور اختیار کھو چکا تھا۔ کہا جاتا ہے کہ اس کا باپ مضبوط اور بھاری بھر کم جسامت کا مالک ایک جنگجو تھا جو کہ کنفیوشس کی پیدائش کے وقت ستر برس کا تھا۔ باپ بچے کی پیدائش سے کچھ پہلے یا تین سال بعد وفات پا گیا۔ کنفیوشس نے اپنی ماں کے سایہ میں غربت میں پرورش پائی۔ اگرچہ اس کی ماں سخت جدوجہد کرنی پڑی مگر وہ اپنے بیٹے کو تعلیم دینے کا تہیہ کر چکی تھی۔ لہذا بیٹے نے گاوں کے استاد سے تعلیم کے حصول کا آغاز کیا۔ اس نے اس وقت کے چینی طلباء کے روایتی مضامین مثلا شاعری، چینی، تاریخ، موسیقی، شکار، ماہی گیری اور تیر اندازی کی تعلیم حاصل کی۔ وہ نوجوانی میں معاشرے کی داخلی کارکردگی میں انتہائی دلچسپی لیتا تھا۔ خصوصا اچھی حکومت کے آئین مرتب کرنے میں باقی زندگی کے لیے اس کا یہی بنیادی نظریہ تھا[2]۔

کنفیوشس نے انیس برس کی عمر میں شادی کی اور ایک بچے کا باپ بنا لیکن چار سال بعد انہوں نے اپنی بیوی کو طلاق دیدی اور اس کے بعد کوئی شادی نہیں کی۔ سب سے پہلے حکومت کے مال خانہ میں ملازمت اختیار کی لیکن ایک سال

---

[1] Ibid 4/1091

[2] بحوالہ مذکورہ: مذاہب عالم کا انسائیکلوپیڈیا: ۲۹۶

کے اندر ہی اپنی اعلیٰ کارکردگی کے باعث زراعت اور جانوروں کے چرواہوں کا نگران مقرر کیا گیا۔ ملازمت کے دوران تاریخ، ادب، شاعری اور سیاست کا خوب مطالعہ کیا۔ سائیس برس کا ہوا تو اس کی والدہ انتقال کر گئی۔ پھر اس نے ملازمت سے استعفیٰ دے تعلیم وتدریس کا پیشہ اختیار کیا اور جلد ہی ہزاروں شاگردوں کا ہادی بن گیا۔ اس کی تعلیم سقراط کی طرح زبانی ہوا کرتی تھی۔ اس کی تعلیم کا اتنا چرچا ہوا کہ صوبہ "لو" کے وزیر اعظم نے اپنے بستر مرگ پر اپنے بیٹے کو وصیت کی تھی کہ وہ کنفیوشس سے تعلیم حاصل کرے۔

اس زمانے میں ریاست کے تین مقتدر خاندانوں میں خانہ جنگی شروع ہو گئی اور آخر کار وہ امیر جس کی ملازمت میں کنفیوشس تھا شہر بدر کر دیا گیا۔ کنفیوشس بھی اس کے ساتھ قریبی صوبے "ٹسی" میں چلا گیا۔ کچھ عرصہ بعد واپس لو میں آ گیا لیکن مناسب ملازمت حاصل کرنے میں پندرہ سال لگے۔ اکاون برس کی عمر میں شہر "چنگ ٹو" کا قاضی بن گیا۔ اس نے نہایت ایمانداری سے اپنے فرائض سرانجام دیے اور ایک مثالی انتظامیہ اور عدلیہ قائم کرنے میں کامیابی حاصل کی۔ امراء کی بالادستی اور رشوت خوری ماند پڑ گئی اور ملک میں امن وامان کا پرچم لہرانے لگا۔

کنفیوشس اپنی ملازمت کے دوران ان ہی اصولوں کا پابند تھا جن کی وہ تعلیم دیتا تھا۔ عدل وانصاف کے مبنی طرز عمل سے اس کے بدخواہ پیدا ہو گئے۔ چنانچہ انہوں نے جواں سال امیر ریاست کے دربار میں حسین رقاصائیں پیش کیں اور بادشاہ عیاشی کا شکار ہوا۔ کنفیوشس کا اسے سمجھانا ناگزیر امر تھا۔ اس وجہ سے امیر اور اس کے درمیان اختلافات پیدا ہو گئے اور اس قدر بڑھ گئے کہ کنفیوشس کو ملک بدر ہونا پڑا۔

کنفیوشس اپنے چند شاگردوں کے ساتھ جگہ جگہ غریب الوطنی کی زندگی بسر کرتا رہا۔ لیکن آخر کار کسمپرسی کے دن ختم ہوئے چنانچہ ڈیوک "لو" کی حکومت پر قابض ہوا اور اس نے ۴۸۳ ق م میں کنفیوشس کو اپنے شہر میں واپس بلایا اور اصلاح وتعلیم کا سلسلہ از سر نو شروع کر دیا۔ ۴۷۸ ق م میں کنفیوشس نے وفات پائی[1]۔

## کنفیوشس کی تعلیمات:

**اللہ تعالیٰ کے متعلق نظریہ:** کنفیوشس کا قول ہے: پندرہ سال کی عمر میں مجھے مطالعے کا شوق ہوا، تیس سال کی عمر میں مجھے کردار کی پختگی حاصل ہو گئی، چالیس سال کی عمر تک سب ذہنی الجھنوں پر غلبہ پالیا اور پچاس سال کی عمر میں خدا کا عرفان حاصل کر لیا۔(Analects) خدا نے مجھے ون وانگ (Wenn wang) کی قدیم دانائی بخشی لہٰذا کوئی گزند نہیں پہنچا سکتا۔(Analects) نور وہدایت ہمیں خدا کی طرف سے حاصل ہوئے ہیں جن کے ذریعے سے ہم اپنا اور نسل آدم کا احیاء کر کے انسانی کمال تک پہنچ جاتے ہیں۔"

[1] Giles Herbert A religious of Ancient China, P-47

کنفیوشس کا یہ قول ہی مغربی محققین کی تمام آراء کے ازالہ کرنے کے لیے کافی ہے کیونکہ ان کا خیال ہے کہ کنفیوشس خدا کی ہستی کا معتقد نہ تھا بلکہ صرف ایک لامذہب استاد تھا۔

چینی زبان میں دو الفاظ اللہ تعالیٰ کی ہستی کے تصور کو ظاہر کرتے ہیں۔ "شنگٹی"(Shangti) بمعنی حاکم مطلق اور "ٹی-این"(T-ien) یعنی آسمان۔ کنفیوشس نے اپنی تقریروں میں "ٹی این" کا لفظ استعمال کیا ہے۔ "ٹی این" خدا کی پروردگاری اور لامحدودیت کو ظاہر کرتی ہے۔ کنفیوشس کی تعلیمات کے مطابق خدا ایسے قوانین وضع اور نافذ کرتا ہے جس کے ذریعے کائنات وجود میں آئی ہے اور اپنے مقررہ وقت تک قائم رہے گی۔ اللہ تعالیٰ اپنی شریعت انسان پر عیاں کرتا ہے جس پر عمل کر کے انسان مقصد حیات اور ابدی زندگی حاصل کر سکتا ہے۔ (Analects) یہ بات واضح ہوتی ہے کہ کنفیوشس نے ایسے زمانے میں خدائے واحد کا نام سربلند کیا جب کہ چین میں فطرتی مظاہر، ارواح خبیثہ اور باپ دادا کی روحوں کی پرستش کی جاتی تھی۔

اس زمانے میں کنفیوشس نے کہا: خدا ہی حقیقی پناہ گاہ ہے جس کی تلاش ہمیشہ سے جاری ہے جو خدا کو ناراض کرتا ہے اس کی نجات مشکل ہے۔" وہ خدا پر واضح ایمان اور توکل رکھتا تھا، چنانچہ وہ کہتا ہے: اگر خدا چاہتا کہ یہ عمدہ تمدن اٹھ جائے تو ایک ذی روح بھی اس زمین پر نہ چھوڑتا جو اس تمدن کو قائم رکھ سکے اور کسی کو اس کی جانب توجہ کرنے کی توفیق دیتا، کیونکہ خدا نے اسے مٹنے نہیں دیا، لہذا "کوانگ" کے باشندے میرا کچھ بگاڑ نہیں سکتے۔" کنفیوشس کے مطابق صراط مستقیم تقویٰ اور راضی بر رضاء الٰہی ہونا ہے [1]۔

**حیات بعد الممات:**

کنفیوشس کی تعلیمات میں جزا و سزا اور حیات بعد الممات کا واضح ثبوت نہیں ملتا لیکن کچھ ایسے اشارے ضرور ملتے ہیں جس سے واضح ہو جاتا ہے کہ وہ حیات بعد الممات کا معتقد تھا۔ چنانچہ ایک موقع پر اس نے کہا: اچھے بادشاہ اور نیکوکار عہدیدار جنہوں نے اپنی زندگی میں نمایاں کام کیے ہوں گے مرنے کے بعد انہیں آسمان پر خدا کی قربت ہوگی اور ان کو اختیار ہوگا کہ جب چاہیں زمین پر آئیں جائیں اور اپنے عزیزوں کی مدد کریں جو ان کو نیاز پیش کرتے ہیں۔" لیکن ظالم بادشاہ اور بدکار اعمال حکومت کے ساتھ کیا سلوک کیا جائے گا اس کے بارے میں کنفیوشس بالکل خاموش ہے۔

**کنفیوشس کے مقولے:**

"انسان اعلیٰ اپنی روح کو عزیز رکھتا ہے اور پست آدمی اپنی دولت اور جائیداد کو۔ انسان اعلیٰ کو یاد رہتا ہے کہ اس کس طرح اور کب کوتاہیوں کی سزا ملی لیکن پست آدمی صرف یہ یاد رکھتا ہے کہ اسے کیا کیا

---

[1] Yang Y.C China's Religious Heritage, P-126

انعامات ملے۔ انسان اعلیٰ کوتاہی کا الزام اپنے ذمہ لیتا ہے اور کمتر آدمی دوسر کے سر تھونپتا ہے۔ انسان اعلیٰ باعظمت، باوقار اور مطمئن ہے اور مغرور نہیں ہوتا۔ پست آدمی مغرور ہوتا ہے اور ہر عظمت اور وقار سے خالی۔

انسان اعلیٰ کے کردار کی علامت بنی نوع انسان سے ہمدردی اور شفقت ہے، دوسروں کی نیکیوں اور قابلیتوں سے اس کو غصہ نہیں آتا بلکہ خود ان سے آگے بڑھنے کی کوشش کرتا ہے۔ جب وہ اپنے سے کمتر انسانوں کو دیکھتا ہے تو وہ اپنے اوپر نظر ڈالتا ہے اور دیکھتا ہے کہ جو برائیاں دوسروں میں نظر آتی ہیں مجھ میں تو نہیں، کیونکہ بہت سے ایسے نقائص ہیں جو دوسروں میں ہیں اور ہم میں بھی ہیں[1]۔

### کنفیوشس کا لٹریچر:

اس مذہب کو اکثر "مذہب کتب" کہا گیا ہے۔ اس کی متعدد کتب میں "لن یو" (Lun-yu) یعنی انالیٹکس اہم ترین ہے۔ کیونکہ اس کے مطالعہ سے کنفیوشس کی تعلیمات کو سمجھنا آسان ہے۔ ایک اور کتاب کنفیوشس کی طرف منسوب ہوتی ہے جس کا نام علم عظیم (Great Learning) ہے۔ ایک اور کتاب "نیام تعلیم آدمی" (Doctrine of the man) کنفیوشس کے پوتے ٹسرز کی طرف منسوب ہے۔ لیکن در حقیقت وہ "لی چی" (Li-Chi) اور "مین شس" (Mencious) کی کتابوں کا اکتالیسواں باب ہے۔ اس کے علاوہ بھی پانچ قدیم کتابیں ہیں جو قدیم روایات کے مطابق کنفیوشس کی ادارت میں لکھی گئیں۔ وہ یہ ہیں:

۱: شوچنگ (Shu – ching)

۲: شی چنگ (Shih – ching)

۳: لی چی (Li – chi)

۴: یی چنگ (Yi – ching)

۵: چون چن (Chun – chin)

### کنفیوشس مت میں جرم و سزا:

اہلِ مغرب کے نزدیک کنفیوشس مذہب نہیں ہے، کیونکہ ایسی کوئی شہادت نہیں ملتی کہ کنفیوشس کبھی کوئی مذہب شروع کرنے میں کوئی دلچسپی رکھتا تھا۔ یہ اخلاقیات نظریہ حکومت، شخصی اور سماجی مقاصد کا سیٹ ہے جس نے چینیوں کو بہت زیادہ متاثر کیا۔

---

[1] Encyclopedia Britannica 4/ 1193

اچھائی کو حاصل کرنے لیے لازمی حالات میں ایک اچھی حکومت لازمی ہے۔ کنفیوشس کا عقیدہ تھا کہ بڑے قوانین کے ساتھ ایک بری حکومت لوگوں کی برائی کا سبب بنتی ہے اور اچھی قیادت میں پرورش پانے والی نسل رعایا کی اکثر اخلاقی برائیوں کو سنوار سکتی ہے۔ حکمران طبقوں کی قائم کردہ اچھی مثال لوگوں کی حقیقی اخلاقیات کو پیدا کرتی ہے۔
انسانیت کی فطری اخلاقیات کی وجہ سے کنفیوشس کو یقین ہے کہ لوگوں کو اچھے کردار کے مالک بنانے کے لیے جزا یا سزا کی ضرورت نہیں ہے بلکہ اچھا کردار بذات خود ایک انعام ہے۔ لہذا کنفیوشس کا دیوتاؤں کے بارے میں جو بھی عقیدہ تھا لیکن اس نے کبھی جنت یا دوزخ میں جزاء یا برے کاموں کی سزا کے لیے حیات بعد الممات کا ذکر نہیں کیا۔ موزوں حالات کے تحت لوگ اس حالت میں سما جاتے ہیں جسے کنفیوشس اعلی انسان کہتا ہے۔ لہذا اس کے ہاں جرم کی سزا کا کوئی تصور نہیں پایا جاتا۔

## سزائے موت کیا ہے؟

سزائے موت دو الفاظ سزا اور موت سے مرکب ہے۔

سزا کو عربی میں العقوبة کہتے ہیں، جس کی تعریف ان الفاظ کے ساتھ کی گئی ہے:

"هي الجزاء المقرر لمصلحة الجماعة على عصيان امر الشارع[1]"

(سزا وہ مقرر کردہ بدلہ ہے جو شارع کے حکم کی مخالفت پر معاشرے کی مصلحت کے لئے دیا جاتا ہے۔)

انگریزی میں سزا کو (punishment) کہا جاتا ہے، جس کی تعریف مندرجہ ذیل الفاظ کے ساتھ کی گئی ہے:

"Pain inflicted by authority on a person for crime[2]"

کسی جرم پر حکومت کی طرف سے جو درد و تکلیف دی جاتی ہے اسے سزا کہتے ہیں۔"

اصطلاح میں سزائے موت سے مراد کسی جرم کے بدلے موت کے گھاٹ اتارنا ہے[3] یا معاشرے کی مصلحت کی خاطر مجرم کو بطور بدلہ، موت کے گھاٹ اتارنا بھی سزائے موت کہلاتا ہے[4]۔

## سزائے موت کی تاریخ:

امن و سکون سے رہنا ہر انسان کا بنیادی حق ہے۔اسی وجہ سے ہر زمانے میں ایسے قوانین اور سزائیں مقرر کی گئی، جو انسان کے اس بنیادی حق کی حفاظت کرتی ہیں۔ مختلف زمانوں اور معاشروں میں مختلف جرائم کی سزائیں معروضی حالات کی بنا پر مختلف رہی ہیں، لیکن انسان کو قتل کرنے کی سزا تقریباً ہر دور میں موت ہی رہی ہے۔اس کے قتل کے علاوہ بھی مختلف ادوار میں کئی دیگر جرائم کے لئے یہی سزا اپنائی گئی۔

معلوم تاریخ انسانی پر نظر دوڑائی جائے، تو اکثر مؤرخین اس بات پر متفق نظر آتے ہیں کہ سزائے موت کو پہلی مرتبہ آج سے تقریباً چار ہزار سال پہلے بابل کے بادشاہ ہیمورابی[5] (Hammurabi) نے بطور قانون نافذ کیا۔اس نے

---

(1) التشریع الجنائی مقارنا بالقانون الوضعی، عبدالقادر عودة، ا: ۶۰۹، دارالکاتب العربی، بیروت، س ن

(2) Gem advanced practical dictionary, s.a bhatti , m.s.bhatti, 1035,azhar publishers,lahor

(3) فیروز اللغات، مولوی فیروز الدین، ۷۹۹، فیروز سنز، لاہور، ۲۰۱۰ء

(4) المعجم الوسیط، ابراہیم مصطفی، احمد زیات، حامد عبدالقادر، محمد عبدالنجار، ۳۹، دارالدعوة، س ن

(5) ہیمورابی (Hammurabi) ایمورائٹ سلسلہ کے چھٹے بادشاہ تھے۔ ہیمورابی نے ۷۸۲ اق م سے ۷۵۰ اق م تک حکومت کی۔ معلوم تاریخ انسانی میں وہ اولین بادشاہ تھے، جس نے قوانین کی باقاعدہ فہرست بنوا کر تمام سلطنت کو اس ایک قانون پر جمع کیا۔اس کے قانون میں سزائے موت، بطور سزا اعضاء کاٹنے کے ساتھ دیگر سزائیں بھی موجود تھی۔

پچیس جرائم کی سزا موت مقرر کی تھی۔اس کے بنائے گئے قوانین کی فہرست(The of Hammurabi[1] Code)آج بھی دستیاب ہے۔

ہیمورابی قوانین کے بعد پندہوریں صدی قبل مسیح میں[2]Hittiteزمانہ سلطنت کے مروجہ قانون( Hittites code)میں بھی مختلف جرائم پر موت کی سزا موجود ہے۔

مصری تہذیب کے ابتدائی دور کے قانون سے متعلق اگرچہ کوئی دستاویز موجود نہیں لیکن پھر بھی مؤرخین کے نزدیک فراعنہ مصر کے زمانے میں بھی مختلف جرائم پر موت کی سزا دی جاتی تھی۔اس نظریئے کو تقویت ان آثار سے ملتی ہے جو فراعنہ کے قبرستانوں سے دریافت ہوئے، جن سے معلوم ہوتا ہے کہ اس دور میں پھانسی کی سزا موجود تھی[3]۔اسی طرح قرآن کریم میں سیدنا موسیٰ علیہ السلام کے دور میں موجود فرعون کو ذوالاتاد(میخوں والا ) کا لقب دیا گیا[4]۔مفسرین نے اس کی وجہ یہ بیان کی ہے کہ اس کے دور میں جس نے بھی اس کی خدائی کا انکار کیا، فرعون نے اس کے ہاتھ اور پیروں میں کیلیں ٹھونک کر انتہائی اذیت ناک موت کی سزا دی۔اس سے یہ بات ثابت ہوئی ہے کہ ان کے

---

(Punishment In Islam Their Classification & Philosophy ,Dr Muhammad Tahir ul Qadri ,xii,Punjab university,1984)

(1) ہیمورابی کے نافذ کردہ قوانین The code of Hammurabi کے نام سے مشہور ہیں۔یہ قوانین ۱۷۵۰ق م میں مرتب کئے گئے۔ہیمورابی قوانین اکادی زبان میں لکھے گئے ہیں، جو ۲۸۲ شقوں پر مشتمل ہیں۔اس میں دیگر قوانین ساتھ جرائم اور ان کی سزاؤں کا بھی بیان ہوا۔ان قوانین میں ۲۵ جرائم کی سزا موت مقرر کی گئی ہے، جن میں چوری، اغواء، بھاگے ہوئے غلام کو پناہ دینے اور چوری کے اشیاء خریدنے جیسے جرائم شامل ہیں۔ہیمورابی کے دور حکومت میں یہ قوانین پورے سلطنت میں نافذ رہے۔(محاضرات فی تاریخ القانون، عبدالسلام الترینی، ۵۲، کلیۃ الحقوق جامعۃ حلب، شام، ۱۹۶۴ء)

(2) Hittiteدور حکومت سترہویں صدی قبل مسیح سے شروع ہو کر بارہویں صدی ق م تک رہی۔مؤرخین Hittite دور حکومت کو دو حصوں میں تقسیم کرتے ہیں پہلا حصہ ۱۷۰۰ق م سے ۱۵۰۰ق م تک ہے۔جب کہ دوسرا حصہ ۱۴۰۰ق م سے ۱۲۰۰ق م پر مشتمل ہے۔اس دور حکومت کا سب سے سنہرا دور ۱۳۴۴ق م سے ۱۲۹۵ق م تک رہا۔اس عرصہ میں Suppiluliumaاول اور اس کا بیٹا Mursilli دوم حکمران رہے۔۱۲۰۰ق م میں یہ دور حکومت اپنے اختتام کو پہنچی۔

(The Death penalty,Michigan State University and Death penalty Information Center ,2006)

(3) المحاماۃ: تنفیذ عقوبۃ الاعدام، ہشام عبدالفتاح بازرعہ، ۲۴، بدون الطبع، ۲۰۰۷ء

(4) الفجر: ۱۰

قانون میں بادشاہ کی نافرمانی کرنے والے کے لئے موت کی سزا موجود تھی[1]۔شریعت موسوی کے قوانین بھی اسی دور سے تعلق رکھتے ہیں، لیکن ان کا تذکرہ آئندہ ابواب میں مستقل طور پر کیا جائے گا۔

ساتویں صدی قبل مسیح میں ایک یونانی قانون دان ڈراکو(Draco) نے قوانین متعارف کرائے جو ڈریکونین قوانین(Draconian code) کے نام سے مشہور ہیں۔ان قوانین میں تقریباً تمام جرائم کی سزا موت مقرر کی گئی ہے[2]۔

پانچویں صدی قبل مسیح میں رومن قانون کو پہلی بار ایک جدول کی شکل میں لکھا گیا۔یہ قانون کل بارہ جدولوں پر مشتمل ہے اور(The Twelve Tables) کے نام سے مشہور ہیں۔اس قانون میں کئی جرائم کی سزا موت رکھی گئی ہے[3]۔اس کے بعد عیسوی شریعت تک موت بطور سزا قوانین کا حصہ رہی۔شریعتِ عیسوی میں بھی سزائے موت کو بحال رکھا گیا، جس کے متعلق آئندہ ابواب میں تفصیل سے بحث کی جائے گی۔

گیارہویں صدی عیسوی میں برطانیہ میں جنگی جرائم کے علاوہ تمام جرائم پر سزائے موت ختم کی گئی لیکن سولہویں صدی میں ہنری ہشتم نے یہ سزا بحال کی اور اپنے دورِ حکومت میں ۷۲۰۰۰ ہزار لوگوں کو سزائے موت دے دی[4]۔

## موجودہ زمانے میں سزائے موت کی صورتحال

دورِ حاضر میں انسانی حقوق کی عالمی تنظیمیں یہ کوشش کر رہی ہے کہ سزائے موت کو مکمل طور پر ختم کیا جائے۔اس سلسلے میں اگر سزائے موت معطل کرنے کی تاریخ پر نظر دورائی جائے تو یہ بات سامنے آتی ہے کہ سزائے موت کو بطور قانون ختم کرنے کی ابتداء امریکی ریاست مشی گن سے ہوئی۔اس امریکی ریاست نے ۱۸۴۶ء میں سزائے موت کا قانون ختم کر کے اس مہم کو پذیرائی بخشی۔

ایمنسٹی انٹرنیشنل کی سالانہ رپورٹ ۲۰۱۳ء کے مطابق کل ۱۴۰ ممالک میں سزائے موت کا قانون معطل کیا گیا۔ان میں سے ۹۸ ممالک سزائے موت کا قانون مکمل طور پر ختم کر چکے ہیں۔۷ ممالک میں عام جرائم پر سزائے موت پر پابندی ہیں اور ۳۵ ممالک ایسے ہیں جن میں سزائے موت کا قانون تو موجود ہے مگر عملاً یہ سزا معطل ہے۔

---

(1) تفسیر الطبری، ۲۴: ۴۰۹

(2) ڈاکٹر بارعہ قدسی، عقوبۃ الاعدام فی القوانین الوضعیۃ والشرائع السماویۃ، ۱۰، (دمشق: مجلۃ جامعہ، ۲۰۰۳ء)

(3) The Twelve Tables, Translated by Coleman Norton, Princeton University, 2005

(4) Society's final solution: A history discussion of the death penalty, 3

۵۸ ممالک اب بھی ایسے ہیں جن میں سزائے موت کا قانون موجود ہے اور اس پر عملدر آمد بھی ہوتا ہے۔ان ممالک میں عوامی جمہوریہ چین ایسا ملک ہے جہاں اس سزا پر سب سے زیادہ علمدر آمد ہوتا ہے، یہاں تک کہ چین میں دیئے جانے والی سزائے موت کی تعداد باقی تمام ممالک کی کل تعداد سے بڑھ کر ہے۔اس کے علاوہ امریکہ، ایران، عراق اور سعودی عرب بھی اس سزا کے نفاذ میں دیگر ممالک سے آگے ہیں[1]۔

ایمنسٹی انٹر نیشنل کی سالانہ رپورٹ ۲۰۱۴ء کے مطابق سال ۲۰۱۴ء میں کل ۲۲ ممالک میں ۶۰۷ افراد کو سزائے موت دی گئی۔اس رپورٹ میں یہ بات تسلیم کی گئی ہے کہ سزائے موت پانے والوں کی ختمی تعداد نہیں کیونکہ عوامی جمہوریہ چین، شام اور دیگر کئی ممالک ایسے ہیں، جن کے متعلق آزاد ذرائع سے معلوم نہیں ہوتا کہ وہاں سزائے موت کی اصل تعداد کیا ہے[2]۔

سال ۲۰۱۴ء میں سات ایسے ممالک میں بھی سزائے موت کی سزائیں دی گئی جہاں سال ۲۰۱۳ء میں کوئی سزائے موت نہیں دی گئی۔ان ممالک میں اسلامی جمہوریہ پاکستان بھی شامل ہے، جہاں دہشت گردی کے ایک بھیانک واقعے کے بعد سزائے موت پر عائد چھ سالہ غیر اعلانیہ پابندی ختم کر دی گئی اور سال کے آخر تک سات افراد کو سزائے موت دی گئی[3]۔

## سزائے موت کے طریقے

سزائے موت کے بعض طریقے ایسے ہیں جو مختلف شریعتوں میں رائج رہے ہیں اور ان کی مذہبی کتب سے اس کا ثبوت ملتا ہے، ذیل میں سزائے موت کے چند ایسے طرق ذکر کئے جائیں گے، جو مختلف ادیان میں مشروع رہے ہیں:

### ا۔ تلوار سے سر کاٹنا

اس طریقے میں جلاد تلوار کے ایک ہی وار سے مجرم کا سر تن سے الگ کر دیتا ہے۔یہودیت میں تلوار سے سزائے موت کا طریقہ رائج رہا۔عہد نامہ عتیق میں عاملوں کے سامنے جھکنے والے اور ان کی طرف رجوع کرنے والے کے متعلق کیا گیا:

---

(1) Amnesty international report: The death sentences and execution, 2013

(2) Amnesty international report: The death sentences and execution, 2014

(3) As above

"میں اسے اس کے لوگوں میں سے کاٹ ڈالوں گا[1]"۔

اس میں صراحۃً تو تلوار کا ذکر نہیں مگر کاٹ ڈالنے سے شاید تلوار کی طرف اشارہ ہے۔

اسی طرح شریعتِ اسلامی میں اس طریقے کے اجراء کے متعلق واضح احکامات موجود ہیں۔ رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے:

لا قود الا بالسیف[2]

ترجمہ: قصاص تلوار ہی سے لیا جائے گا۔

انجیل میں شامل کتاب رومیوں میں "حکومت کی اطاعت" کے تحت لکھا ہے: خدا نے حاکم کو تیری بھلائی کے لئے خادم مقرر کیا ہے لیکن اگر تو بدی کرنے لگے تو اس بات سے ڈر کہ اس کے ہاتھ میں تلوار کسی مقصد کے لئے دی گئی ہے۔ وہ خدا کا خادم ہے اور اس کے حکم سے ہر بدکار کو سزا دیتا ہے[3]۔ اس قول میں واضح طور پر تلوار کا ذکر موجود ہے، جو اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ مسیحیت میں بھی تلوار کے ذریعے سزائے موت تصور موجود ہے۔

ہندو مت کے قوانین میں بھی مجرم کو تیز دھار آلے سے قتل کرنے کے متعلق احکامات موجود ہیں:

"A gold smith found guilty of treading the path of iniquity i.e, of stealing gold ,should be put to death by cutting him to pieces with a razor [4]."

ترجمہ: اگر کسی سنار کو سونا چوری کرنے میں ملوث پایا گیا، تو اس کو ایک تیز دھار آلے سے ٹکڑے کر کے موت کی سزا دی جائے۔

**۲۔ رجم (سنگسار کرنا)**

سزائے موت کے اس طریقہ میں لوگ اس وقت تک مجرم کو پتھر مارتے ہیں جب تک وہ مر نہیں جاتا۔ تورات میں اس طریقے کے متعلق واضح احکامات موجود ہیں چنانچہ استثنیٰ میں ایسی عورت جس کی نسبت کسی سے طے ہوئی اور کسی نے

---

(1) احبار، ۲۰: ۶

(2) ابن ماجہ، سنن ابن ماجہ، کتاب الدیات، باب لا قود الا بالسیف، حدیث: ۲۶۶۷، (حلب، دار احیاء الکتب العربیۃ، س ن)

(3) رومیوں، ۱۳: ۴

(4) دھرما شاستر: 22

اس کے ساتھ منہ کالا کیا، تو زانی کو اس عورت سمیت سنگسار کرنے کا حکم ہوا[1]۔ اسی طرح استثنیٰ میں ماں باپ کی نافرمانی کرنے والے کو سنگسار کرنے کا حکم دیا گیا[2]۔

شریعتِ اسلامی یہ طریقہ صرف ان شادی شدہ مرد و عورتوں کے ساتھ خاص ہے جو شادی کے بعد بدکاری کے مرتکب ہوتے ہیں۔ رسول اللہ ﷺ نے خود سیدنا ماعزؓ کو رجم کرنے کا حکم دیتے ہوئے فرمایا:

اذهبوا به فارجموه[3]

ترجمہ: اس (ماعزؓ) کو لے جاؤ اور سنگسار کر دو۔

**۳۔ سولی پر چڑھانا:**

اس طریقے میں مجرم کو لکڑی کے ایک صلیب نما تختے سے باندھ کر یا اس کے جسم پر کیل ٹھونک کر اس وقت تک اس حالت میں رکھا جاتا، جب تک مر نہیں جاتا، بعض اوقات نیزے سے اس کے پیٹ کو چیرا بھی جاتا ہے۔

تورات میں کئی مقامات پر مجرموں کو سولی پر چڑھانے کا حکم دیا گیا ہے، جیسے استثنیٰ میں ہے: جب کوئی ملزم جس سے کوئی سنگین جرم سرزد ہوا ہو، مار ڈالا جائے اور اس کی لاش درخت سے لٹکائی جائے[4]۔ اسی طرح گنتی میں خداوند کے علاوہ کسی اور کے سامنے سجدہ کرنے والوں کو دھوپ میں سولی پر چڑھانے کا حکم دیا گیا[5]۔

شریعتِ اسلامی میں بھی سولی پر چڑھانے کا حکم موجود ہے لیکن یہ حکم ڈاکو کے ساتھ خاص ہے، جیسے اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:

إِنَّمَا جَزَاءُ الَّذِينَ يُحَارِبُونَ اللَّهَ وَرَسُولَهُ وَيَسْعَوْنَ فِي الْأَرْضِ فَسَادًا أَنْ يُقَتَّلُوا أَوْ يُصَلَّبُوا[6]۔

اگرچہ اس آیت میں مختلف سزاؤں کا ذکر ہے مگر امام مالکؒ کے نزدیک ان سزاؤں میں حاکم کو اختیار ہے، جو بھی سزا چاہے نافذ کرے۔ احناف کے نزدیک اگر دو جرائم کا مرتکب ہو یعنی قتل بھی کیا اور مال بھی لوٹا ہو، تو سولی پر چڑھایا جائے گا اور صرف قتل کیا ہو تو قتل کیا جائے گا اور اگر صرف مال لوٹا ہو تو ایک ہاتھ اور ایک پیر کاٹا جائے گا[7]۔

---

(1) استثنیٰ، ۲۲: ۲۲

(2) استثنیٰ، ۲۱: ۲۱

(3) بخاری، صحیح البخاری، کتاب الحدود، باب سؤال الامام المقر هل احصنت، حدیث: ۶۸۲۵، (بیروت، دار طوق النجاۃ، ۱۴۲۲ھ)

(4) استثنیٰ، ۲۱: ۲۲

(5) گنتی، ۲۵: ۴

(6) المائدۃ: ۳۳

(7) بدائع الصنائع، ۷: ۹۳

### ۴۔آگ میں جلانا

تورات میں ماں اور بیٹی کو ایک ہی وقت نکاح میں رکھنے والے کے متعلق حکم دیا ہے کہ اس شخص اور اس کی نکاح میں موجود ماں بیٹی کو آگ میں جلا دیا جائے[1]۔

ہندومت میں بعض جرائم میں سزائے موت آگ میں جلانے کی صورت دی جاتی ہے، جیسے کسی کے گھر کو آگ لگانے والے کے متعلق ارتھ شاستر میں یہ حکم دیا گیا کہ اسے اسی آگ میں جونک دیا جائے گا[2]۔اسی طرح راجہ سے بغاوت کرنے والے اور لوگوں کی املاک کو جلانے والے مجرم کو آگ میں جلانے کی صورت سزائے موت دینے کا حکم دیا گیا ہے[3]۔

یہودیت اور ہندومت میں اگرچہ آگ میں جلا کر سزائے موت دینا مشروع رہا ہے، لیکن شریعتِ اسلامی میں آگ میں جلانے کی ممانعت آئی ہے جیسے حدیث مبارک میں آیا ہے:

لا يعذب بالنار إلا رب النار[4]

اللہ تعالیٰ کے علاوہ کسی کے لئے آگ کے ذریعے عذاب دینا جائز نہیں۔

### پھانسی

ہندومت میں کئی جرائم ایسے بھی ہیں جن میں سزائے موت پھانسی کی صورت میں دیئے جانے کا حکم ہے، جیسے شاہی سواری کے جانوروں چوری کرنا یا انہیں نقصان پہنچانا، ڈاکہ، نقب لگانا، رنڈیوں کے پاس جانا اور کسی کو ضرب شدید سے قتل کرنا[5]۔

### پانی میں ڈبو کر ہلاک کرنا

ہندومت میں پانی میں ڈبو کر سزائے موت دینے کا طریقہ بھی موجود ہے۔ارتھ شاستر میں ہے کہ اگر کوئی مرد کسی عورت کو یا عورت کسی مرد کو زہر دے ہلاک کر دے تو قاتل کو پانی میں ڈبو کر سزائے موت دی جائے گی[6]۔

---

(1) احبار،۲۰ : ۱۴

(2) مترجم: سلیم اختر، ارتھ شاستر، کوتلیہ چانکیہ،،۲۹۸،ن،(لاہور: گارشات پبلشرز، ۲۰۰۴ء)

(3) ارتھ شاستر،۳۰۰

(4) ابوداود: سنن ابی داود، کتاب الجہاد، باب کراہیۃ حرق العدو بالنار، حدیث: ۲۶۷۳،(بیروت: مکتبۃ العصریۃ، صیدا،، س ن)

(5) ارتھ شاستر،۲۹۹

(6) ارتھ شاستر،۳۰۰

## بیلوں کے پاؤں تلے کچلنا

اگر کوئی عورت اپنے شوہر، اولاد یا گرو کو مار ڈالے، تو ہندومت میں اس کی سزا یہ مقرر ہے کہ اس کو بیلوں کے پاؤں تلے کچل کر سزائے موت دی جائے[1]۔

## سزائے موت کے غیر روایتی طریقے

اب تک سزائے موت کے ان طریقوں کا ذکر ہوا، جو کسی نہ کسی مذہب کا حصہ رہے ہیں آئندہ سطور میں کچھ ایسے طریقوں کا بیان کیا جائے گا جو کسی بھی مذہب کا حصہ نہیں رہے لیکن پھر بھی بادشاہوں اور امراء نے اپنے دشمنوں کو نمونۂ عبرت بنانے کے لئے ان کا استعمال کیا۔ یہ طریقے اکثر انتہائی اذیت ناک اور بہیمانہ تھے۔ ان میں سے چند طریقے مندرجہ ذیل ہیں:

- مجرم کے تمام جسم پر شہد اور دیگر میٹھی اشیاء مل کر اس کو آدھے جسم تک زمین میں دفن کر کے حشرات کی خوراک بنایا جاتا تھا۔
- بھوکے درندے کے سامنے پھینک دیا جاتا۔
- کھولتے پانی یا انتہائی گرم تیل میں ڈال دیا جاتا۔
- رسیوں سے باندھ کر یا اس کی پاؤں میں بھاری پتھر ڈال کر دریا بُرد کر دیا جاتا۔
- ہاتھی سے کچل دیا جاتا۔
- موت سے پہلے تمام جسم سے چمڑا ادھیڑ لیا جاتا۔
- سانپ سے ڈسوایا جاتا۔[2]

سزائے موت کے چند قدیم طریقوں کا قرآن کریم میں ذکر موجود ہے:

ا۔ آگ سے بھری خندق میں پھینکنا[3]

۲۔ جسم میں کیل ٹھونکنا[4]

---

(1) ایضاً

(2) http://en.wikipedia.org/wiki/List_of_methods_of_capital_punishment

(3) البروج: ۴، ۵

(4) ص: ۱۲

## دور حاضر میں سزائے موت کے طریقے

موجودہ دور میں جو ممالک سزائے موت پر علمدر آمد کرتے ہیں، ان میں اس کا اجراء کے مختلف طریقوں سے ہوتا ہے۔ ان طریقوں میں چند درج ذیل ہے:

### پھانسی:

پھانسی کے ذریعے سزائے موت کا طریقہ کافی پُرانا ہے اور فراعنہ مصر کے آثار سے بھی ثابت ہوتا ہے کہ پھانسی کا طریقہ ان کے زمانے میں استعمال ہوتا تھا۔ برطانیہ میں دسویں صدی عیسویں سے یہ طریقہ رائج رہا ہے[1] اور اب بھی پاکستان، بھارت اور ایران سمیت ۷۸ ممالک میں پھانسی کے ذریعے سزائے موت کا قانون موجود ہے[2]۔

### تلوار سے سر کاٹنا:

تلوار سے سر کاٹ کر سزائے موت دینے کا طریقہ بھی قدیم طریقوں میں ہے۔ عصر حاضر میں پوری دنیا میں صرف چھ (۶) ممالک ایسے ہیں، جن میں یہ طریقہ رائج ہے۔ ان ممالک میں سعودی عرب، قطر، متحدہ عرب امارات، موریطانیہ، کانگو اور یمن شامل ہیں۔

### رجم:

رجم کے ذریعے سزائے موت کا طریقہ شریعتِ اسلامی اور یہودیت سے ثابت اور قدیم طریقوں میں شامل ہے۔ اس وقت صرف سات (۷) ممالک ایسے ہیں جہاں رجم کو قانونی حیثیت حاصل ہے۔ ان ممالک میں ایران، سعودی عرب، سوڈان شامل ہیں۔

### گولی مار کر سزائے موت دینا:

گولی مار کر سزائے موت دو طریقوں سے دیا جاتا۔ ایک یہ کہ ایک ہی جلاد مجرم کو سر میں گولی مار کر موت کے گھاٹ اتار دے اور دوسرا طریقہ یہ ہے کہ مجرم کو فائرنگ سکواڈ کے سامنے کھڑا کر کے گولیوں سے چھلنی کر دیا جاتا ہے۔ عصر

---

(1) The death penalty, Michigan state university and death penalty information center, 2006

(2) The possible pain experienced during execution by different methods , Harold Hillman,page:745-753, published in perception, volume :22 , 1993

حاضر میں فائرنگ سکواڈ کا طریقہ زیادہ ممالک میں رائج ہے۔اس طریقے کو استعمال کرنے والے ممالک کی تعداد تقریباً ۸۶ ہے[1]۔

**برقی کرسی:**

سزائے موت کے جدید طریقوں میں سے ایک برقی کرسی کے ذریعے سزائے موت دینا ہے۔یہ طریقہ پہلی مرتبہ ۱۸۹۰ میں نیویارک میں استعمال ہوا۔اس طریقے میں مجرم کو کرسی پر بٹھا کر باندھ دیا جاتا ہے اور بجلی کے کرنٹ کے ذریعے اس کی زندگی کا خاتمہ کیا جاتا ہے۔

**گیس چیمبر:**

یہ طریقہ ۱۹۲۴ میں پہلی بار امریکہ میں استعمال ہوا اور ابھی رائج ہے۔اس طریقے میں مجرم کو کرسی سے باندھ کر گیس چیمبر میں بند کر کے مختلف گیس چھوڑی جاتی ہیں جو مجرم کی موت کا سبب بنتی ہے۔

**زہریلا انجکشن:**

یہ طریقہ ۱۹۷۷ء میں پہلی بار امریکہ میں استعمال ہوا۔اس طریقے میں مجرم کو ایک زہریلے انجکشن کے ذریعے سزائے موت دی جاتی ہے۔

آخرالذکر تینوں طریقے(برقی کرسی، گیس چیمبر،اور انجکشن)صرف امریکہ میں استعمال ہوتے ہیں[2]۔

**شریعت اسلامی میں قصاص طریقہ:**

دنیا کے جن ۵۸ ممالک میں سزائے موت ابھی تک قانون کا حصہ اور عملاً نافذ ہے،ان میں اگرچہ وہ جرائم مختلف ہے جن کی سزا موت ہے، مگر قتلِ عمد ایسا جرم ہے جو تمام ممالک میں سزائے موت کا سبب ہے۔اس لئے یہاں قتلِ عمد کے بدلے میں دی جانے والی سزائے موت(قصاص)کا شرعی طریقہ بیان کیا جاتا ہے۔

شریعتِ اسلامی میں قاتل کو قصاصاً سزائے موت تلوار سے دینے یا نہ دینے کے متعلق ائمہ اہلِ سنت والجماعت میں اختلاف ہے:

---

(1) The possible pain experienced during execution by different methods, Harold Hillman,pages745-753, published in perception, volume :22 , 1993

(2) The death penalty, Michigan state university and death penalty information center, 2006

احناف کے نزدیک قصاص صرف تلوار ہی سے لیا جائے گا۔ جب کہ شوافع قصاص بالمثل کے قائل ہیں یعنی جس طرح قاتل نے قتل کیا ہے، اسی انداز و طریقے سے قاتل سے قصاص لیا جائے۔

**احناف کے دلائل:**

احناف قصاص کو تلوار ہی سے لئے جانے پر درج ذیل دلائل پیش کرتے ہیں:

**پہلی دلیل:**

حدیث مبارک میں واضح طور پر آیا ہے:

لا قود الا بالسیف[1]

ترجمہ: قصاص تلوار ہی سے لیا جائے گا۔

**دوسری دلیل:**

ایک اور حدیث مبارک میں میں بھی تلوار ہی سے قصاص لینے کا حکم دیا گیا:

لکل شيء خطأ إلا السیف[2]

ترجمہ: ہر ایک چیز کے لئے خطا ہے سوائے تلوار کے۔

**تیسری دلیل:**

اسی طرح ایک اور حدیث مبارک اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ قصاص بالمثل نہیں ہوگا:

لا قود الا بسلاح[3]۔

ترجمہ: قصاص صرف اسلحہ (تلوار) کے ساتھ لیا جائے گا۔

ان تینوں احادیث سے ثابت ہوتا ہے کہ قصاص تلوار ہی سے لیا جائے گا۔

**شوافع کے دلائل:**

شوافع قصاص بالمثل کے قائل ہیں اور اس پر درج ذیل دلائل پیش کرتے ہیں:

**پہلی دلیل:**

صحیح البخاری کی حدیث ہے جس میں ایک یہودی کے متعلق خود رسول اللہ ﷺ نے قصاص بالمثل کا فیصلہ دیا۔[4]

---

1 سنن ابن ماجہ، کتاب الدیات، باب لا قود الا بالسیف، حدیث: ۲۶۶۷

2 احمد بن محمد بن حنبل، مسند احمد، مسند الکوفیین، حدیث النعمان بن بشیر، حدیث: ۱۸۳۹۵، مؤسسۃ الرسالۃ، بیروت، ۱۴۲۱ھ

3 دار القطنی، سنن الدار قطنی، کتاب الحدود والدیات، حدیث: ۳۱۱۲، مؤسسۃ الرسالۃ، بیروت، ۱۴۲۴ھ/۲۰۰۴ء

4 محمد بن اسمٰعیل، **صحیح البخاری**، کتاب الدیات، باب سؤال القاتل حتی یقر والاقرار فی الحدود، حدیث: ۶۸۷۶

دوسری دلیل:

سنن ابی داؤد میں حدیث منقول ہے کہ قبیلہ عرینہ کے کچھ لوگ جو رسول اللہ ﷺ کی اجازت سے مدینہ کے باہر رہ رہے تھے اور انہوں نے رسول اللہ ﷺ کے چرواہوں کو قتل کر کے اونٹ ہانک لے گئے۔ رسول اللہ ﷺ نے ان کے متعلق حکم دیا کہ ان کے ہاتھ پاؤں کاٹ کر گرم ریت پر ڈالا جائے۔[1]

**شوافع کے دلائل سے جوابات:**

پہلی دلیل کا جواب:

چونکہ یہ یہودی کی عادت تھی کہ وہ راستہ میں چھوٹے بچوں کو قتل کرتا تھا، اس لئے وہ ڈاکو اور فساد کرنے والا تھا اور رسول اللہ ﷺ نے یہ سزا سیاسۃً دی تھی اور اس یہودی کے ساتھ خاص ہے۔[2]

دوسری دلیل کا جواب:

اس وقت مثلہ کی حرمت نہیں آئی تھی اس لئے رسول اللہ ﷺ نے یہ حکم دیا تھا۔ چونکہ مثلہ بعد میں مثلہ کی حرمت آئی اس لئے اب ایسا کرنا جائز نہیں۔[3]

1 سنن ابی داؤد، کتاب الحدود، باب ماجاء فی المحاربۃ، حدیث: ۴۳۶۴

2 بدرالدین العینی محمود بن احمد: **البنایۃ شرح الہدایۃ**، ۱۳ : ۸۶، (بیروت: دارالکتب العلمیۃ، ۱۴۲۰ھ/۲۰۰۰ء)

3 نفس مصدر

عصر حاضر میں تین الہامی مذاہب کے ماننے والے روئے زمین پر موجود ہیں،ان الہامی مذاہب میں یہودیت، عیسائیت اور اسلام شامل ہیں۔ ذیل میں ان مذاہب کے نصوص میں موجود، سزائے موت سے متعلق آیات کو ذکر کیا جائے گا۔ سب سے پہلے یہودیت، پھر عیسائیت اور آخر میں شریعت اسلامی میں سزائے موت کی تعلیمات کا جائزہ لیا جائے گا۔

## یہودیت کی کتب مقدسہ میں سزائے موت:

تورات اور تلمود ایسی کتابیں ہیں جو یہود کے ہاں مقدس سمجھی جاتی ہیں اور انہیں دونوں کتب کے قوانین یہودیوں کے ہاں رائج ہیں۔ان دونوں کتب میں کل ۳۵ جرائم کو سزائے موت کا سبب بتایا گیا ہے۔ان میں کچھ یہاں ذکر کی گئی ہیں۔

### ۱: قتل:

اگر کوئی کسی آدمی کو ایسا مارے کہ وہ مر جائے تو لازماً جان سے مارا جائے گا[1]۔

یہود کے لئے قصاص کا یہی حکم قرآن کریم سے بھی ثابت ہوتا ہے۔ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:

" وَكَتَبْنَا عَلَيْهِمْ فِيهَا أَنَّ النَّفْسَ بِالنَّفْسِ[2]"

ترجمہ: اور ہم نے ان لوگوں کے لیے تورات میں یہ حکم لکھ دیا تھا کہ بے شک جان کے بدلے جان ہے۔

قصاص کی اسی صورت کو توریت میں اس انداز سے بیان کیا گیا ہے کہ

"بیٹوں کے بدلے باپ نہ مارے جائیں نہ باپ کے بدلے بیٹے مارے جائیں ہر ایک اپنے ہی گناہ کے سبب مارا جائے۔"[3]

توریت میں دوسری جگہ قتل عمد[4] کی سزا کے حوالے سے مذکور ہے کہ

"اور اگر کوئی کسی کو لوہے کے ہتھیار سے ایسا مارے کہ وہ مر جائے تو وہ خونی ٹھہرے گا اور وہ خونی ضرور مارا جائے یا اگر کوئی ایسا پتھر ہاتھ میں لے جس سے آدمی مر سکتا ہو کسی کو مارے اور وہ مر جائے تو وہ خونی ٹھہرے گا اور وہ خونی ضرور مارا جائے گا یا اگر کوئی چوبی آلہ ہاتھ میں لے کر جس سے آدمی مر سکتا ہو کسی کو مارے اور وہ مر جائے تو وہ

---

1 خروج، ۱۲:۲۱

2 المائدۃ، ۵:۴۵

3 توریت استثناء، باب ۱۹، ۱۰

4 مذہب یہود میں قتل عمد کی مختلف صورتوں کی تفصیل باب دوم فصل اول میں گزر چکی ہے۔

خونی ٹھہرے گا اور وہ خونی ضرور مارا جائے خون کے انتقام لینے والا خونی کو آپ ہی قتل کرے جب وہ اسے ملے تب ہی اسے مار ڈالے۔"[1]

یہودی تعلیمات میں اسی انسانی جان کے احترام کے حوالے سے جگہ بجگہ سزائے موت کا تذکرہ ملتا ہے چنانچہ توریت میں مذکور ہے کہ

"اور جو کوئی کسی آدمی کو مار ڈالے وہ ضرور جان سے مارا جائے"[2]

اسی طرح عہد نامہ قدیم میں قتل عمد کا کفارہ لینے سے سخت ممانعت کی گئی ہے کہ قتل عمد کے مرتکب سے کفارہ لینا حرام ہے چنانچہ توریت میں ہے

"سو تم اس ملک کو جہاں تم رہو گے ناپاک نہ کرنا کیونکہ خون ملک کو ناپاک کر دیتا ہے اور اس ملک کے لیے جس میں خون بہایا جائے سو قاتل کے خون کے اور کسی چیز کا کفارہ نہیں لیا جا سکتا اور تم اپنی بود و باش کے ملک کو جس کے اند میں رہو نگا گندہ بھی نہ کرنا کیونکہ میں جو خداوند ہوں سو بنی اسرائیل کے درمیان رہتا ہوں۔"[3]

**۲: چوری**

مذہب یہود میں چوری کی مختلف صورتوں کا تذکرہ ملتا ہے اور ہر صورت کے لیے الگ الگ سزا مقرر کی گئی ہے تاہم بعض صورتیں ایسی ہیں جس میں چور کے لیے موت کی سزا مذکور ہے چنانچہ عہد نامہ قدیم میں کسی انسان کو چوری کر کے غلام بنانے کی سزا قتل کرنا ہے توریت کتاب استثناء میں ہے

"اگر کوئی اپنے اسرائیلی بھائیوں سے کسی کو غلام بنانے یا بیچنے کی نیت سے چراتا ہوا پکڑا جائے تو وہ ضرور جان سے مارا ڈالا جائے اور تو ایسی برائی اپنے درمیان سے دفع کرنا۔"[4]

**۳: جانور کے ساتھ بدفعلی**

جانور کے ساتھ بدفعلی کرنے والا بھی تورات میں سزائے موت کا مستحق ہے

"جو کوئی جانور سے مباشرت کرے وہ قطعی جان سے مارا جائے[5]۔

اسی طرح دوسری جگہ آتا ہے

[1] توریت، گنتی، باب ۳۵، ۱۶تا۱۹

[2] توریت، احبار، باب ۱۷: ۲۴

[3] توریت، گنتی، ۳۵: ۳۳تا۳۴

[4] استثناء، ۷: ۲۴

[5] خروج، ۱۸: ۲۲

"اگر کوئی شخص کسی جانور سے بد فعلی کرے تو وہ ضرور جان سے مارا جائے اور اس جانور کو بھی مارا جائے اور اگر کسی عورت نے جانور سے بد فعلی کی تو اس عورت اور جانور دونوں کو مار اڈالا جائے اور وہ ضرور جان سے مارے جائے ان کا خون انہی کے گردن پہ ہو گا"۔[1]

اسی طرح دوسری جگہ آتا ہے

"تو اپنے آپ کو ناپاک کرنے کے لیے کسی جانور سے صحبت نہ کرنا اور نہ کوئی عورت کسی جانور سے صحبت کرنے کے لیے اس کے آگے کھڑی ہو کیونکہ یہ اوندھی بات ہے"۔[2]

**۴: جادو گری:**

جادو کے سزا کے متعلق خروج میں مذکور ہے

"تُو جادو گرنی کو زندہ نہ رہنے دینا"[3]۔

**۵: لواطت**

لواطت کی سزا بھی خروج میں قتل ہی ہے

"اگر کوئی آدمی کسی مرد سے صحبت کرے جیسے عورت سے کی جاتی ہے، توان دونوں نے انتہائی مکروہ کام کیا، لہٰذا وہ ضرور جان سے مار دیئے جائیں"[4]۔

**۶: خدا کے متعلق کفریہ کلمات کہنا:**

دین موسوی میں کفریہ کلمات کے مرتکب کے لیے سزائے موت ہے

"اور جو خداوند کے نام پر کفر بکے وہ ضرور جان سے مارا جائے ساری جماعت اسے قطعی سنگسار کرے، خواہ وہ دیسی ہو یا پردیسی جب وہ پاک نام پر بکے تو وہ ضرور جان سے مارا جائے۔"[5]۔

اس سے واضح ہوا کہ توہین خدا کے مرتکب کی سزائے موت ہے لیکن یہود خود بخود اپنے مذہبی کتاب کی ان نصوص کی خلاف ورزی کرتے ہیں اور حضرت عزیر کو اللہ کا بیٹا کہہ کر اللہ کے پاک نام پر کفر بکتے ہیں لہذا اس جرم کے پاداش میں وہ جان سے مارے ڈالے جانے اور سنگسار کے مستحق بن جاتے ہیں۔

---

[1] احبار ۲۰: ۱۶،۱۷

[2] احبار ۱۸: ۲۸،۲۹

[3] خروج، ۲۲: ۱۸

[4] احبار، ۱۳: ۲۰

[5] احبار، ۱۶: ۲۴

## ۷: محارم سے نکاح کرنا یا محارم کو نکاح میں جمع کر کے رکھنا

محرمات سے نکاح جس طرح شریعت اسلام میں حرام ہے اسی طرح دین موسوی میں بھی محارم کو نکاح میں جمع کرنا یا مطلق محارم سے نکاح کرنا حرام قرار دیا گیا ہے چنانچہ احبار میں ہے

اگر کوئی اپنی بہن سے شادی کر لے، جو اس کے باپ یا ماں کی بیٹی ہو، تو وہ اپنے لوگوں کے سامنے قتل کئے جائیں[1]۔

اسی طرح دوسری جگہ محرمات کو ایک نکاح میں جمع کرنے پر بھی موت کی سزا کا تذکرہ ملتا ہے

اگر کوئی آدمی کسی عورت اور اس کی ماں دونوں کو رکھے، تو یہ بڑی خباثت ہے۔ وہ تینوں آگ میں جلا دیئے جائیں[2]۔

## ۸: دورانِ حیض جماع کرنا

حیض کی حالت میں بیوی سے ہمبستری کرنے پر یہودی تعلیمات میں موت کی سزا ہے چنانچہ احبار میں ہے

"اگر کوئی آدمی دورانِ حیض عورت سے ہم بستر ہو، تو وہ دونوں اپنے لوگوں میں کاٹ دیئے جائیں"[3]۔

## ۹: سبت توڑنا

مذہب یہود میں سبت کا دن بڑا محترم اور مقدس سمجھا جاتا ہے اور جو بھی اس دن کی بے حرمتی کرے وہ سزا کا مستحق ہے چنانچہ کتاب خروج میں یوم سبت کی سزا کے متعلق مذکور ہے

پس تم یوم سبت کو ماننا کیونکہ وہ تمھارے لیے مقدس ہے اور جو کوئی اس کی بے حرمتی کرے گا وہ ضرور مار ڈالا جائے جو اس میں کچھ کام کرے وہ اپنی قوم سے کاٹ ڈالا جائے"۔[4]

خروج میں آگے آتا ہے

"چھ دن کام کاج کیا جائے لیکن ساتواں دن تمھارے لیے یوم مقدس یعنی خداوند کے آرام کا دن ہو جو کوئی اس میں کچھ کام کرے وہ مار اڈالا جائے"۔[5]

---

1 احبار، ۱۷:۲۰

2 احبار، ۱۴:۲۰

3 احبار، ۱۸:۲۰

4 خروج ۳۱: ۱۴

5 خروج ۳۵: ۲

اسی طرح دوسری جگہ ایک شخص کے بارے میں جو سبت کے دن لکڑیاں جمع کر رہا تھا اس کے متعلق حکم ہوا

"یہ آدمی مار ڈالا جائے۔ ساری جماعت لشکر گاہ کے باہر اسے سنگسار کرے"[1]۔

## ۱۰: شرک

شرکیہ افعال بھی دین یہود میں سزائے موت کا سبب ہے چنانچہ خروج میں مذکور ہے

"جو کوئی ایک خدا کے سوا دوسرے معبود کے آگے قربانی چڑھائے تو وہ بالکل نابود کر دیا جائے"[2]

شرک کے متعلق دوسری جگہ استثناء میں ذکر ہے

"جو کوئی خدا کے علاوہ دوسرے معبود کی عبادت کی طرف بلائے اسے ضرور قتل کر ڈالنا"[3]۔

## ۱۱: زنا بالجبر:

شریعت موسوی میں جس نے زبردستی کسی لڑکی سے زنا کیا تو صرف اسے مرد کو قتل کیا جائے گا جس نے زنا کی ہو اور لڑکی بے گناہ ٹھہرے گی چنانچہ استثناء میں ہے

اگر کسی شخص کو منگنی شدہ لڑکی کسی میدان یا کھیت میں مل جائے اور وہ زبردستی اس سے سے صحبت کرے تو صرف وہ آدمی ہی جس نے صحبت کی ہو قتل کیا جائے گا اور اس لڑکی کو کوئی سزا نہ دینا کیونکہ لڑکی کا ایسا جرم نہیں کہ وہ قتل کے لائق قرار دیا جائے اس لیے کہ یہ ایسی بات ہے کہ جیسا کوئی اپنے ہمسایہ پر حملہ کرے اور اسے مار ڈالے کیونکہ وہ لڑکی اس میدان میں ملی اور منسوبہ لڑکی چلائی بھی پر وہاں کوئی ایسا نہ تھا جو اسے چڑاتا۔"[4]۔

## ۱۲: زنا بالرضا

اگر زنا باہمی رضامندی سے ہو تو فاعل اور مفعول دونوں کو قتل کیا جائے گا

اگر کوئی آدمی کسی دوسرے آدمی یعنی اپنے پڑوسی کی بیوی سے زنا کرے، تو زانی اور زانیہ دونوں مار دیئے جائیں[5] [6]۔

---

1 گنتی، ۳۲: ۱۵۔۳۵

2 خروج، باب ۲۲ فقرہ ۱۹

3 استثنیٰ، ۱۳:۶۔۱۰

4 استثنیٰ، ۲۵: ۱۳

5 احبار، ۲۰: اول سے آخر تک

6 The babylonian Talmud,8 :160

### ۱۳: نبوت کا جھوٹا دعویٰ

دین یہود میں جھوٹی نبوت کا دعوی کرنے والا سزائے موت کا مستحق ہے جنانچہ استثناء میں ان کے بارے میں ہے۔

"وہ شخص جو جھوٹی نشانیاں دکھائے اور پھر دوسرے خدا کی عبادت کی طرف بھلائے، اس کے متعلق کہا گیا: وہ نبی یا خواب دیکھنے والا مار ڈالا جائے"۔[1]

### ۱۴: مارنے والے جانور کے مالک کو سزا

جو شخص کسی جانور کا مالک ہو اور اس کے جانور نے کسی کو مار ڈالا تو اس کے لیے بھی موت کی سزا ہو گی چنانچہ خروج میں ہے

"اگر بیل کسی مرد یا عورت کو ایسا مارے کہ وہ مر جائے تو وہ بیل سنگسار کیا جائے گا اور بیل کا گوشت نہ کھایا جائے اور اس صورت میں بیل کا مالک بے گناہ ٹھہرے گا لیکن اگر بیل کو سینگ مارنے کی عادت پہلے سے تھی اور اس کے مالک کو بتا دیا گیا تھا اور اس نے پھر بھی بیل کو باندھ کر نہیں رکھا تھا اور اس نے کسی مرد یا عورت کو مار دیا تو بیل بھی سنگسار کیا جائے اور اس کا مالک بھی مارا جائے اور اگر اس سے خون بہا مانگا جائے تو اسے اپنی جان کے بدلے جتنا فدیہ اس کے لیے ٹھہریا جائے اتنا ہی دینا ہو گا۔"[2]

### ۱۵: والدین کی نافرمانی

جو کوئی اپنے والدین کی نافرمانی کرے اس کی بھی سزا موت ہے چنانچہ استثناء میں ہے

"اگر کسی کا سرکش اور ضدی بیٹا ہو جو اپنے والدین کی بات نہیں مانتا اور والدین کی تنبیہ کرنے پر بھی انکی نہ سنتا ہو تو اس کے والدین اسے پکڑ کر شہر کے بزرگوں کے پاس اس جگہ کے پھاٹک پر لے جائیں اور وہ شہر کے بزرگوں سے عرض کریں کہ یہ ہمارا بیٹا سرکش اور ضدی ہے یہ ہماری بات نہیں مانتا اور شرابی ہے تب اس کے شہر کے سارے لوگ جمع ہو کر اسے سنگسار کریں کہ وہ مر جائے اور یوں تو ایسی برائی کو اپنے درمیان سے دور کر تب سب اسرائیلی سن کر ڈر جائیں گے۔"[3]

### ۱۶: والدین پر لعنت بھیجنا

اسی طرح جو شخص والدین پر لعنت بھیجتا ہے اس کے لیے بھی دین یہود میں موت کی سزا تجویز کی گئی ہے

---

[1] استثنیٰ، ۱۱: ۱۳-۵

[2] خروج، ۲۱: ۲۸، ۳۰

[3] استثناء ۱۸: ۲۱

جو کوئی اپنے باپ یا اپنی ماں پر لعنت کرے وہ قطعی مار ڈالا جائے گا[1]۔

## ۱۷: مرتد کی سزا

مرتد کے لیے بھی دین یہود میں قتل کی سزا ہے چنانچہ استثناء میں ہے کہ مرتد پر جب گواہی دی جائے تو اسے قتل کیا جائے گا۔

اگر تیرے درمیان تیری بستیوں میں جن کو خداوند خدا تجھ کو دے کوئی مرد یا عورت ملے جس نے تیرے خداوند خدا کے حضور یہ بدکاری کی ہو کہ اس کے حضور عہد توڑا ہو۔ اور جا کر اور معبودوں کی یا سورج یا چاند یا اجرام فلک میں کس کی جس کا حکم میں نے تجھ کو نہیں دیا اور پرستش کی ہو اور یہ بات تجھ کو بتائی جائے اور تیرے سننے میں آئے تو تو جانفشانی سے تحقیقات کرنا اور اگر یہ ٹھیک ہو اور قطعی طور پر ثابت ہو جائے کہ اسرائیل میں ایسا مکروہ کام ہوا تو تو اس مرد یا عورت جس نے یہ برا کام ہو باہر اپنے پھاٹکوں پر نکال لے جانا ان کو ایسا سنگسار کرنا کہ مر جائیں[2]۔

اسی طرح ایک دوسری جگہ ارتداکی سزا کے لیے گواہی دینے کے بارے میں مذکور ہے

"جو واجب القتل ٹھہرے وہ دو یا تین آدمیوں کی گواہی سے مارا جائے صرف ایک شخص کی گواہی سے مارا نہ جائے اس کو قتل کرتے وقت گواہان کے ہاتھ اس پر پہلے اٹھیں پھر اس کے بعد باقی لوگوں کے ہاتھ اور یوں تو اپنے درمیان برائی کو دور کر۔"[3]

## ۱۸: توہین مذہب اور رسالت

یہودی مذہب میں مذہبی عقائد و شعار کی توہین پر بڑی سخت سزا متعین تھی یہاں تک کہ انہیں سزائے موت کی سزائیں دی جاتیں اور سنگسار کر دیا جاتا چنانچہ عیسائیوں کے ایک مبلغ ستفنس پر یہودیوں نے حضرت موسیٰ کی توہین کا الزام لگایا اور اسی جرم کی وجہ سے اسے سنگسار کیا گیا تھا۔ بائبل کی کتاب اعمال میں تفصیل کے ساتھ یہ واقعہ مذکور ہے

"اس پر انہوں نے آدمیوں کو سکھا کر کہلوادیا کہ ہم نے اس شخص کو خدا اور موسیٰ کے خلاف کفر کی باتیں کرتے سنا پھر وہ عوام، بزرگوں اور فقیہوں کو ابھار کر اس پر چڑھ گئے اور پکڑ کر عدالت میں لے گئے اور گواہ کھڑے کیے جنہوں نے کہا کہ یہ شخص اس پاک مقام اور شریعت کے برخلاف بولنے سے باز نہیں آیا"۔[4]

---

[1] خروج،۱۷:۲۱

[2] استثنا۲: ۵

[3] استثناء۱۷: ۶،۷

[4] اعمال۶: ۱۳،۱۱

اسی طرح یہودیوں مذہب اور شریعت کی مخالفت پر حضرت عیسیٰ کے ایک اور حواری پولس کو بھی قتل کر دینے کا مطالبہ کیا تھا کہ وہ لوگوں کو یہودیت کے خلاف تعلیم دیتا ہے اور اس پر یہ الزام تھا کہ اس نے ہیکل کی توہین کی ہے چنانچہ بائبل کی کتاب اعمال میں یہ واقعہ تفصیل کے ساتھ مذکور ہے

"جب وہ سات دن پورے ہونے کو تھے تو ہیکل آسیہ کے کچھ یہودیوں نے پولس کو دیکھا وہ تمام لوگوں کی پریشانی کا سبب بنے اور پولس کو پکڑ لیا وہ چلائے اے یہودیوں ہماری مدد کرو یہ وہی آدمی ہے جو سب لوگوں کو موسیٰ کی شریعت کے خلاف کرنے کی تعلیم دیتا ہے اور ہمارے لوگوں کو اور ہمارے ہیکل کے خلاف باتیں کہتا ہے یہ اس قسم کی تعلیم ہر جگہ لوگوں کو دیتا ہے اور اب چند یونانی آدمیوں کو ہیکل کے صحن میں لایا ہے اور پاک جگہ کو ناپاک کر دیا ہے"۔[1]

ایک دوسری جگہ یہودیوں کا پولس کو مارنے کے منصوبے کا تذکرہ اس طرح ملتا ہے

"دوسری صبح کچھ یہودیوں نے پولس کو مار ڈالنے کی سازش بنائی انہوں نے وعدہ کیا کہ جب وہ پولس کو قتل نہیں کریں گے وہ کچھ بھی نہیں کھائیں گے اور نہ پئیں گے"۔[2]

ان نصوص سے واضح ہو کہ دین یہود میں توہین مذہب یا توہین رسالت کی سزا قتل ہی تھا

## انجیل میں سزائے موت

مسیحیت میں سزائے موت کے حوالے سے عیسائی دو طرح کے نظریات رکھتے ہیں: ایک یہ کہ انجیل میں سزائے موت پر کوئی دلیل نہیں، اس لئے بڑے سے بڑے جرم پر بھی سزائے موت نہیں دی جاسکتی۔ دوسرا یہ کہ انجیل میں ایسی آیات (Verses) موجود ہیں جو سزائے موت پر دلالت کرتی ہیں، ان آیات میں سے چند یہاں ذکر کئے جاتے ہیں:

**۱:** متی کے انجیل میں ''پاک اور ناپاک'' کے عنوان کے تحت سیدنا عیسیٰؑ سے منسوب یہ قول نقل ہے: جو کوئی ماں باپ کو بُرا کہے وہ ضرور مار ڈالا جائے[3]۔

**۲:** اعمال میں پولس کا قیصر کی دربار میں بولے گئے یہ کلمات منقول ہے کہ "اگر میں قصوروار ہوں اور موت کی سزا کے لائق ہوں تو مجھے مرنے سے انکار نہیں۔"

**۳:** رومیوں میں ''انسان کی ناراستی اور خدا کا غضب'' کے تحت چند گناہوں کے ذکر کے بعد لکھا ہے: "حالانکہ ان کو معلوم ہے کہ ایسے کام کرنے والے خدا کے عادلانہ حکم کے تحت موت کی سزا کے مستحق ہے۔"

---

[1] اعمال ۲۱: ۲۸،۲۷

[2] اعمال ۲۲: ۱۲

[3] متی، ۴: ۱۵

یہ اقوال اس بات پر دلالت کرتے ہیں کہ عیسائیت میں سزائے موت کا تصور موجود تھا۔

۴: متی کی انجیل میں ''شریعت کی تکمیل'' کے عنوان کے تحت منقول ہے۔ "یہ نہ سمجھو کہ میں توریت یا نبیوں کو رد کرنے آیا ہوں۔ میں انہیں رد نہیں بلکہ پورا کرنے آیا ہوں، کیونکہ میں تم سے سچ کہتا ہوں کہ جب تک آسمان اور زمین نابود نہیں ہو جاتے شریعت کا چھوٹا سا شوشہ تک مٹنے نہ پائے گا[1]۔"

اس قول سے ثابت ہوتا ہے کہ تورات میں جو احکامات موجود ہیں وہی عیسائیوں پر بھی لاگو ہوتے ہیں، اس لئے عیسائیت میں بھی مندرجہ بالا جرائم کی سزا موت ہونی چاہیئے۔

۵: رومیوں میں ''حکومت کی اطاعت" کے تحت لکھا ہے: خدا نے حاکم کو تیری بھلائی کے لئے خادم مقرر کیا ہے لیکن اگر تو بدی کرنے لگے تو اس بات سے ڈر کہ اس کے ہاتھ میں تلوار کسی مقصد کے لئے دی گئی ہے۔ وہ خدا کا خادم ہے اور اس کے حکم سے ہر بدکار کو سزا دیتا ہے[2]۔"

اس قول میں خاص طور پر تلوار کا ذکر کرنا بڑے جرائم پر سزائے موت کی طرف اشارہ ہے۔

### شریعتِ اسلامی میں سزائے موت

شریعتِ اسلامی میں کئی جرائم کی سزا موت مقرر ہے، صحیح البخاری میں رسول اللہ ﷺ سے روایت کیا گیا ہے:

"لا يحل دم امرئ مسلم يشهد أن لا إله إلا الله وأني رسول الله إلا بإحدى ثلاث النفس بالنفس والثيب الزاني والمارق من الدين التارك للجماعة[3]"

ترجمہ: کسی مسلمان، جو اللہ کی معبود ہونے اور میری رسالت کا اقرار کرتا ہو، کا خون جائز نہیں مگر تین وجوہات سے نفس کے بدلے نفس، شادی شدہ زانی اور اور دین چھوڑ کر جماعت سے الگ ہونے والا۔

اس حدیث مبارک میں تین جرائم کو سزائے موت کا سبب بتایا گیا۔ اس کی تفصیل مندرجہ ذیل ہے:

**۱: زنا بعد الاحصان:**

حدیث مبارک میں سب سے پہلے زنا بعد الاحصان کا ذکر ہے کہ اگر کوئی مرد یا عورت شادی کے بعد بدکاری کے مرتکب ہو، تو ان کو رجم کیا جائے گا، جیسے حدیث مبارک میں آیا ہے:

---

1 متی، ۱۷:۵، ۱۸

2 رومیوں، ۴:۱۳

3 صحیح البخاری، محمد بن اسمٰعیل البخاری، کتاب الدیات، باب قول اللہ تعالیٰ ان النفس بالنفس، حدیث: ۶۸۷۸

"خذ وا عني خذ وا عني قد جعل الله لهن سبيلا البكر بالبكر جلد مائة ونفي سنة والثيب بالثيب جلد مائة والرجم[1]"

ترجمہ: مجھ سے لو، مجھ سے لو اللہ تعالیٰ نے راہ نکال دی غیر شادی شدہ زانی کے لئے سَو کوڑے اور ایک سال جلاوطنی اور شادی شدی زانی کے لئے سَو کوڑے اور رجم ہے۔

**۲: قتلِ عمد:**

دوسرے نمبر پر قصاص کا بیان ہے کہ اگر کوئی کسی انسان کو عمداً قتل کرے اور مقتول کے اولیاء قاتل کو معاف نہ کرے، تو قاتل کو قصاص میں قتل کیا جائے گا۔ قرآن کریم میں ارشادِ ربانی ہے:

"يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا كُتِبَ عَلَيْكُمُ الْقِصَاصُ فِي الْقَتْلَى الْحُرُّ بِالْحُرِّ وَالْعَبْدُ بِالْعَبْدِ وَالْأُنْثَى بِالْأُنْثَى فَمَنْ عُفِيَ لَهُ مِنْ أَخِيهِ شَيْءٌ فَاتِّبَاعٌ بِالْمَعْرُوفِ وَأَدَاءٌ إِلَيْهِ بِإِحْسَانٍ ذَلِكَ تَخْفِيفٌ مِنْ رَبِّكُمْ وَرَحْمَةٌ فَمَنِ اعْتَدَى بَعْدَ ذَلِكَ فَلَهُ عَذَابٌ أَلِيمٌ[2]"

ترجمہ: مومنو! تم کو مقتولوں کے بارے میں قصاص (یعنی خون کے بدلے خون) کا حکم دیا جاتا ہے (اس طرح پر کہ) آزاد کے بدلے آزاد (مارا جائے) اور غلام کے بدلے غلام اور عورت کے بدلے عورت اور قاتل کو اس کے (مقتول) بھائی (کے قصاص میں) سے کچھ معاف کر دیا جائے تو (وارث مقتول) کو پسندیدہ طریق سے (قرار داد کی) پیروی (یعنی مطالبۂ خون بہا) کرنا اور (قاتل کو) خوش خوئی کے ساتھ ادا کرنا چاہیئے یہ پروردگار کی طرف سے تمہارے لئے آسانی اور مہربانی ہے جو اس کے بعد زیادتی کرے اس کے لئے دکھ کا عذاب ہے۔

**۳: ارتداد:**

تیسرے نمبر پر ارتداد کا ذکر ہے کہ اگر کوئی شخص دینِ اسلام قبول کرنے کے بعد واپس کافر ہو جائے تو اسے قتل کر دیا جائے گا، جیسے ایک اور حدیث مبارک میں بھی آیا ہے:

"من بدل دينه فاقتلوه[3]"

ترجمہ: جس نے اپنا دین تبدیل دیا، اسے قتل کر دو۔

---

1 صحیح مسلم، مسلم بن الحجاج القشیری النیسابوری، کتاب الحدود، باب حد الزنا، حدیث: ۱۶۹۰

2 البقرۃ، ۲:۱۷۸

3 صحیح البخاری، کتاب الدیات، باب حکم المرتد والمرتدۃ واستتابتھم، حدیث: ۶۹۲۲

فقہاء کے نزدیک مرتد کو تین دن قید میں رکھ کر اسلام کی دعوت دی جائے گی اگر وہ انکار کرے، تو قتل کر دیا جائے گا[1]۔

اس کے علاوہ بھی کئی جرائم کی سزا موت ہے:

**۴: ڈاکہ اور بغاوت:**

ڈاکہ ڈالنے اور بغاوت کی سزا موت ہے، جیسے اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:

"إِنَّمَا جَزَاءُ الَّذِينَ يُحَارِبُونَ اللَّهَ وَرَسُولَهُ وَيَسْعَوْنَ فِي الْأَرْضِ فَسَادًا أَنْ يُقَتَّلُوا أَوْ يُصَلَّبُوا[2]

ترجمہ: جو لوگ خدا اور اس کے رسول سے لڑائی کریں اور ملک میں فساد کرنے کو دوڑتے پھریں ان کی یہی سزا ہے کہ قتل کر دیئے جائیں یا سولی چڑھا دیئے جائیں۔

اس آیتِ کریمہ کے متعلق ابن حجر عسقلانیؒ فرماتے ہیں کہ جمہور فقہاء کرام کے نزدیک یہ ان لوگوں کے بارے میں نازل ہوئی، جو مسلمان ہونے کے باوجود زمین میں فساد پھیلانے کی کوشش کرتے ہیں اور رہزنی کے مرتکب ہوتے ہیں[3]۔

اگرچہ اس آیت میں مختلف سزاؤں کا ذکر ہے مگر امام مالکؒ[4] کے نزدیک ان سزاؤں میں حاکم کو اختیار ہے، جو بھی سزا چاہے نافذ کرے۔ احناف کے نزدیک اگر دو جرائم کا مرتکب ہو یعنی قتل بھی کیا اور مال بھی لوٹا ہو، تو سولی پر چڑھایا جائے گا اور صرف قتل کیا ہو تو قتل کیا جائے گا اور اگر صرف مال لوٹا ہو تو ایک ہاتھ اور ایک پیر کاٹا جائے گا[5]۔

**۵: جاسوسی کرنا:**

جو شخص کفار کے لئے جاسوسی کرے اور انہیں مسلمانوں کے راز پہنچائے یا ایسی کوشش کریں، تو اس کی سزا قتل ہے جیسا کہ ایک حدیث مبارک سے ثابت ہوتا ہے:

"أتى النبي صلى الله عليه وسلم عين من المشركين وهو في سفر فجلس عند أصحابه ثم انسل فقال النبي صلى الله عليه وسلم اطلبوه فاقتلوه[6]"

---

1 الہدایۃ فی شرح بدایۃ المبتدی، برہان الدین علی بن ابی بکر الفرغانی المرغینانی، ۲: ۴۰۶، دار احیاء التراث العربی، بیروت

2 المائدۃ، ۵:۳۳

3 فتح الباری، احمد بن علی بن حجر، ۱۲: ۱۱۰، دار المعرفۃ، بیروت، ۱۳۷۹ھ/۱۹۵۹ء

4 امام مالک بن انس ۹۳ھ کو مدینہ منورہ میں پیدا ہوئے۔ آپ کی کنیت ابو عبد اللہ اور لقب امام دار الہجرۃ تھا۔ خلفاء سے دور رہتے تھے۔ آپؒ نے ۱۷۹ ہجری میں وفات پائی۔ (وفیات الأعیان، ۴: ۱۳۵)

5 بدائع الصنائع، علاء الدین ابو بکر بن مسعود الکاسانی، ۷: ۹۳، دار الکتب العلمیہ، بیروت، ۱۴۰۶ھ/۱۹۸۶ء

6 سنن ابی داؤد، کتاب الجهاد، باب فی الجاسوس المستأمن، حدیث: ۲۶۵۳

ترجمہ: رسول اللہ ﷺ سفر میں تھے کہ آپ کے پاس مشرکین کا ایک جاسوس آیا اور صحابہؓ کے ساتھ بیٹھ گیا پھر وہاں سے کھسک گیا، تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اسے پکڑ کر قتل کر دو۔

اس حدیث مبارک میں مشرک کا حکم ثابت ہو چکا، لیکن ذمی اور مسلمان جاسوس کے متعلق ائمہ کا اختلاف ہے۔ اکثر ائمہ کے نزدیک ذمی جاسوس کی سزا بھی قتل ہے، جب کہ مسلمان جاسوس کے متعلق جمہور ائمہ قید اور دیگر سزاؤں کے قائل ہے اور امام مالکؒ کے نزدیک مسلمان بھی کفار کے لئے جاسوسی کرے تو اس کی سزا قتل ہے [1]۔

**٦: سیاسۃً قتل کرنا:**

حدود قصاص کے علاوہ اسلامی سزاؤں کی تیسری قسم تعزیر کہلاتی ہے، جس میں حاکمِ وقت کو ان جرائم میں مصلحت کے مطابق سزا کا اختیار دیا گیا ہے، جن میں حد واجب نہیں ہوتا۔

فقہاء کے نزدیک حاکم کو امن و امان اور جرائم کی روک تھام کے لئے مجرم کو بطورِ تعزیر سزائے موت دینے کا حق حاصل ہے، جیسے احناف مسلسل چوریاں کرنے اور حد جاری ہونے کے بعد بھی چوری سے باز نہ آنے کی صورت میں سیاسۃً قتل کرنے کے قائل ہیں اسی طرح شوافع بھی لواطت میں فاعل و مفعول دونوں کو سیاسۃً سزائے موت دینے کے قائل ہیں [2] [3]۔

[1] بین الاقوامی تعلقات، ڈاکٹر وہبہ الزحیلی، مترجم مولانا حکیم اللہ، ۸۲۔۸۷، شریعہ اکیڈمی، بین الاقوامی یونیورسٹی، اسلام آباد، ۲۰۱۰ء

[2] فتح القدیر، ابن ہمام محمد بن عبدالواحد، ۵ : ۳۹۷، دار الفکر، بیروت۔

[3] رد المحتار، ابن عابدین محمد بن عمر، ۴ : ۶۳، دار الفکر، بیروت، ۱۴۱۲ھ / ۱۹۹۲ء

سماوی شرائع کی طرح غیر سماوی مذاہب میں مختلف جرائم پر سزائے موت کا قانون رائج رہا ہے ذیل میں منتخب غیر سماوی مذاہب کے نصوص میں سزائے موت سے متعلق مباحث کا تذکرہ کیا جائے گا۔

### ہندومت میں سزائے موت:

ہندومت غیر سماوی ادیان میں ایک اہم مذہب ہے اور اس کے ماننے والے اب بھی دنیا میں کثیر تعداد میں موجود ہیں۔ اگرچہ دورِ جدید میں اس مذہب کے بعض ماننے والے اس بات کے قائل ہو گئے ہیں کہ ہندومت کی بنیاد عدم تشدد پر رکھی گئی ہے اور اس میں سزائے موت موجود نہیں۔ مگر ہندومت کے قوانین پر قدیم دور میں لکھی گئی کتابوں میں بہت سے جرائم کی سزا موت مقرر کی گئی۔ ذیل میں ہندومت کے قوانین پر لکھی گئی کتابوں منو سمرتی، دھرم شاستر اور ارتھ شاستر سے چند عبارات کا اردو ترجمہ نقل کیا جائے گا، جن میں سزائے موت کا سبب بننے والی جرائم کا ذکر موجود ہے:

**۱: قصاص:**

اگر کوئی کسی کو جان سے مار ڈال دے تو اسے اذیت ناک موت کی سزا دی جائے[1]۔

**۲: بغاوت:**

اگر کوئی قبائلیوں کو راجہ کے خلاف اکسائے یا راجہ کے خلاف بغاوت کا اعلان کرے، تو اس کو سر سے پاؤں تک زندہ جلا دیا جائے[2]۔

**۳: زنا:ا**

گر کوئی کسی اعلیٰ خاندان کی عورت سے زنا کرے، تو اسے موت کی سزا دی جائے گی[3]۔

**۴: چوری کرنا یا چوری میں مدد کرنا:**

اگر کوئی جوہرات یا اعلیٰ خاندان کی عورت کے زیورات چوری کرے، تو اسے موت کی سزا دی جائے گی[4] اسی طرح اس شخص کو بھی سزائے موت دی جائے گی جو چور کو کسی بھی طرح کی مدد فراہم کرتا ہے[5]۔

---

1 The Arthashastra,Kautilya Chankia,323,Government Press,Bangalore, 1915

2 The Arthashastra,323

3 The Dharma Shastra,Manmat Nath Dutt,306,Cosmo Publications,New Dehli,1979

4 The Dharma Shastra,301

5 Manu Smriti,9: 232

اس کے علاوہ اور بھی بہت سے جرائم ہیں جن کی سزا ہندومت کے قوانین کے مطابق موت ہے۔ان تمام عبارات سے ثابت ہوتا ہے کہ ہندومت میں سزائے موت کا تصور موجود ہے بلکہ یہ کہنا بے جا نہ ہو گا کہ دیگر مذاہب کے مقابلے میں ہندومت میں زیادہ جرائم کی سزا موت ہے۔

**بدھ مت میں سزائے موت:**

بدھ مت جو غیر سماوی مذاہب میں ایک اہم مذہب ہے اور اس کے ماننے والے نہ صرف آج بھی دنیا کے مختلف ممالک میں موجود ہیں بلکہ کئی ممالک میں یہ باقاعدہ سرکاری مذہب کے طور پر رائج ہے۔بدھ مت کے متعلق بھی یہی سمجھا جاتا ہے کہ عدم تشدد اس کے اساس میں شامل ہے۔بدھ مت میں سزائے موت کے حوالے سے احکامات واضح طور پر موجود نہیں۔یہی وجہ ہے کہ اکثر لوگ بدھ مت میں سزائے موت کے قانون کا انکار کرتے ہیں اور بطور دلیل بدھ مت کے بانی گوتم بدھ کے اقوال پر مشتمل کتاب دمہ پادھا(Dammaphada)سے آپ کا یہ قول نقل کرتے ہیں کہ "ہر کوئی سزا اور موت سے ڈرتا ہے،اس لئے نہ کسی کو مارو اور نہ مارنے کا سبب بنو[1]۔"

اس قول میں سزائے موت کے نہ ہونے پر کوئی دلالت نہیں، بلکہ قتل سے منع کیا گیا ہے اور قصاص کے متعلق قرآن کریم سے ثابت ہے کہ اس میں انسانوں کے لئے زندگی ہے۔

حقیقت یہ ہے کہ بدھ مت کو سرکاری مذہب کا درجہ دینے والے ممالک میں قدیم زمانے سے سزائے موت کا قانون رائج ہے، جو سزائے موت کا بدھ مت کے ماننے والوں کے ہاں مشروع ہونے کی دلیل ہے، جیسے بدھ مت کے پیروکار راجہ اشوک[2] کے متعلق مشہور ہے کہ اس نے ہندومت کی کتابوں دھرم شاستر اور دھرم شترہ میں موجود قوانین کے مطابق دیگر سزاؤں سمیت سزائے موت کو برقرار رکھا،البتہ اس نے سزائے موت کے قیدیوں کے ساتھ اتنی رعایت کی کہ ان کی سزا پر تین دن بعد عمل کیا جاتا۔اسی طرح راجہ اشوک کے لکھوائے کتبوں میں سزائے موت کا ذکر ملتا

[1] Dhammapada,10: 129,130

[2] راجہ اشوک (۲۳۲ق م) ۳۷سال سلطنت مگدھ کے راجہ رہے۔اشوک کا دور ہندوستان کی تاریخ کا سنہرا دور مانا جاتا ہے۔اپنے احکامات کو جابجا پتھروں پر لکھتے۔جن میں سے بعض کتبے آج بھی کشمیر سے اڑیسہ تک جابجا موجود ہیں۔اس نے بدھ مت کو سلطنت کا سرکاری مذہب قرار دیا تھا۔

(King Ashoka and Buddhism, Anuradha Seneviratna,129,206,buddhist publication society,kandy, srilanka,1994)

ہے، جیسے ستونی کتبہ چہارم میں کہا گیا ہے: میں نے حکم دیا کہ ایسے مجرموں کو جنہیں سزائے موت دی گئی ہے، تین دن کی مہلت دی جائے[1]۔

[1] پروفیسر غلام رسول چیمہ: **مذاہب عالم کا تقابلی جائزہ**، ۲۷۹، (لاہور: چوہدری غلام رسول اینڈ سنز پبلشرز،، ۲۰۱۲ء)

سزائے موت اس وقت کا ایک اہم مسئلہ ہے، سماج، مذہب اور ثقافت میں اس مسئلے کی بڑی اہمیت ہے، قانون کے مطالعے پر اس بات کا بہت بڑا اثر ہے، دنیا کے اکثر ممالک میں سزائے موت کا قانون موجود تھا جس پر عمل درآمد کیا جاتا تھا، اقوام متحدہ نے اس سلسلے میں قانون سازی کی اور موت کی سزا کو منع کیا ہے،[1] اس وجہ سے سزائے موت پر نہ صرف قانونی حیثیت سے سوال کیا جاتا ہے بلکہ اخلاقی اور سماجی حوالے سے اس پر سوالات کئے جاتے ہیں، کیونکہ بین الاقوامی سطح پر اس بات پر سخت زور دیا گیا ہے کہ سائے موت کو ختم کیا جائے، تاہم اس کے باوجود پھر بھی مختلف ملکوں میں قانون سزائے موت موجود ہے، یہ قانون اگرچہ صدیوں سے آرہا ہے، لیکن اس کے مختلف پہلوؤں پر اب بھی بات ہوسکتی ہے۔ اس لئے پہلے اس حوالے قانون سازی کا تجزیہ کیا جاتا ہے اور پھر اس باب میں مختلف مغربی مفکرین کی آراء و نظریات کو پیش کیا جاتا ہے۔

## سزائے موت کو ختم کرنے کی قانون سازی کا تجزیہ

معاصر مغربی لٹریچر نے سزائے موت کا سختی سے تردید کی ہے سزائے موت کے سماجی اور مذہبی پہلوؤں کے علاوہ ان کا خیال ہے کہ جن ممالک میں سزائے موت دی جاتی ہے، ان ممالک کا نظام صحیح نہیں ہے، ان کے پولیس اور تفتیشی نظام قابل اعتماد نہیں ہے، ان ممالک میں عدالتیں عوامی پریشر پر کام کرتی ہیں، اس لئے سزائے موت کو تعزیزی سزا قرار دے قید کی صورت میں دینا چاہئے۔[2] اس لئے انھوں نے دسمبر 1989ء میں دنیا کے مختلف ممالک سے سزائے موت پر عمل درآمد کرنے کے احکامات جاری کرتے ہوئے لکھا:

> *Each state party shall take all necessary measures to abolish the death penalty within its jurisdiction.*[3]
>
> ہر سٹیٹ پارٹی اپنے حدود میں سزائے موت کی سزا ختم کرنے کے لئے ضروری اقدامات کرے گی۔

اقوام متحدہ کی قانون سازی کے بعد بعض ملکوں نے اس قانون کو ختم کیا، جن میں جرمنی پہلا ملک ہے کہ انھوں نے سزائے موت کو ختم کیا اور اس کے متبادل سزاوں کو رائج کیا، روس میں سزائے موت کا قانون اب بھی

---

1 www.un.org

2 Bailey C,Peterson R, Murdaer, Capital Punishment and Deterrence: A Review of the Evidence and an Exmination of police Killings, Sociologu and Criminology Faculty publication, paper33, 1994, http://engegedsholarship.edu/clsoc-facpub/33

3 http:/www.amnesty.org/en/death-penalty

موجود ہے، لیکن اس پر عمل درآمد نہیں ہے۔[1] امریکہ اور چین میں اب بھی سزائے موت کا قانون عملاً جاری نہیں ہے، حالانکہ یہ دنیا کے طاقت ور اور مالدار ترین ممالک ہیں۔[2] اور مختلف ممالک پر لاگو کرنے کی کوشش کرتے ہیں، دنیا کے 57 ممالک میں سزائے موت دی جاتی ہے۔ باقی ممالک میں ابھی تک سزائے جاری ہے، جن میں چین جیسا ملک بھی شامل ہے، قانون ساز تجزیہ کاروں نے چین کے بارے اس بات کی وضاحت کرتے ہوئے لکھا ہے:

> *In the people's of Republic of China there are more than fifty crimes punishable by death, Murder, terrorism, rape, drug trafficking,treason, economic crimes and even burglary are punishable by capital punishment. the method of execution are both lethal injection and shooting.*[3]

چین میں مختلف قسم کے جرائم پر سزائے موت دی جاتی ہے، اس طرح امریکہ کے بعض سٹیٹس میں بھی سزائے کا تصور اور قانون موجود ہے، جس کی وضاحت کرتے ہوئے بعض تجزیہ کار لکھتے ہیں:

> *Besides China the United Stat of America is another examle of a country that still appies the death penalty. this type of legislation changes from state to state, but currently there are still 31 states that apply death penalty.*[4]

سزائے موت کا قانون ایک سماجی اثر رکھتا ہے، جب ہم قانون کا مطالعہ کرتے ہیں تو سزائے موت کے مختلف نظریات کو سمجھ سے بالاتر سمجھتے ہیں، اس لئے اس فصل میں سزائے موت کے بارے میں مغربی مفکرین کے نظریات و تصورات اور سزائے موت کے مخالف لٹریچر کا تجزیہ پیش کیا جائے گا۔

## 1۔ United Nation کی قراردادیں

اقوام متحدہ کی جنرل اسمبلی نے سزائے موت کے خاتمے کے لئے بہت قرارداد پاس کئے ہیں، جن میں اس بات پر زور دیا گیا ہے کہ دنیا کے مختلف ممالک میں سزائے کا جو قانون ہے اس کو ختم کیا جائے، اس حوالے سے UNO نے تمام ممالک سے اس قسم کی سزا کو ختم کرنے کی اپیل کی ہے، مغربی محقق Bailey C,Peterson R اس بات کی تصریح کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

> *There are also several resolutions of the United Nations General Assembly calling for a moratorium on*

[1] www.reuters.com/ar-artcle/2009/11/19/idUSLJ330478
[2] www. ibtimes.com/ death-ppenalty
[3] www. amnesty.org/en/death-penalty 2009
[4] www. amnesty.org/en/death-penalty 2009

*oxecutions and for a complete abolistion of the death penalty.* [1]

اقوام متحدہ نے بھی جنرل اسمبلی میں قرار دیں پیش کی ہیں، جس میں مکمل طور پر سزائے ختم کرنے کی اپیل کی ہے۔

## 2۔ Human Rights Council کے فیصلے

Human Rights Committe اور Human Rights Council نے اس باب میں اہم فیصلے کئے اور انھوں نے سزائے موت کو انسانی حقوق کا استحصال قرار دیا، جس کے لئے انھوں نے دنیا بھر کے میڈیا پر اس کی نشر واشاعت کی اور مختلف ممالک میں اس حوالے سے قانون سازی پر زار دیا۔ 1984ء میں Human Rights Council اور اقوام متحدہ کے اشتراک سے قانون سزائے موت کے خاتمے کے لئے کوشش کی گئی، اس قانون کی تشہیر میں Human Rights Council کے کردار پر گفتگو کرتے ہوئے Bailey لکھتے ہیں:

> *It is also fundamental to highlight the work of the UN Econimic and social council,which adopted the sefeguards Guarateeing protection of the rights of those Facing the death penalty, and the contribution of both the UN Human Rights Council and Human Rights Committee.* [2]

## 3۔ لینڈمارک کے فیصلے اور قانون سازی

2003ء میں لینڈمارک نے اس قانون کی تائید کی اور اس قانون کے مطابق فیصلے کئے، اس کے بعد کنیڈا نے اس قانون پر زور دیا اور اس کے مطابق سزائے موت کو تعزیری سزا قرار دینے پر احکامات جاری کئے، ان ممالک نے نہ صرف یہ کہ سزائے موت کی سزا ختم کی بلکہ سزائے موت کے مجرموں کو بری کیا، لیکن اس کے ساتھ یہ قانون سازی کی کہ جو شخص سزائے موت سے بری جائے تو اس کا اعلان نہیں کیا جائے اور نہ ہی میڈیا پر اس کی شہرت کی جائے گی تاکہ



---

[1] Bailey C,Peterson R, Murdaer, Capital Punishment and Deterrence , Faculty publication, paper33, 1994, http://engegedsholarship.edu/clsoc-facpub/33, P:147

[2] Bailey C,Peterson R, Murdaer, Capital Punishment and Deterrence , Faculty publication, paper33, 1994, http://engegedsholarship.edu/clsoc-facpub/33, P:148

اس مجرم کو کوئی نقصان نہ پہنچائے، اوراسے کوئی خطرہ پیش نہ آئے۔ اس سلسلے میں انھوں نے یہ بات بھی واضح کی کہ اس مجرم کو جلاء وطن نہیں کیا جائے گا۔[1]

## 4۔ اٹلی میں سزائے موت کی قانون سازی

اٹلی میں 1861ء میں سزائے موت کے بارے میں قانون سازی کی گئی، لیکن بعد میں جو قانون سازی کی گئی اس میں بیکاریا کی رائے کو تسلیم کیا گیا، اور سزائے موت کو ختم ہونے کا فیصلہ کیا گیا، اس حوالے سے ایک تجزیہ نگار لکھتے ہیں:

> At the time of Italian unification, in 1861, the laws of the pre-unitary States provided for the death penalty except for the Grand Duchy of Tuscany, where the Grand Duke Peter Leopold welcomed the idea of Beccaria to replace capital punishment with imprisonment.
>
> 1861 میں جب اٹلی متحدہ ہوا وہ قوانین جو پہلے اتحاد سے بنائی گئی تھیں، سزائے موت کے بارے میں پیش کی گئیں، ماسوائے گرینڈ ڈچی جو ٹسکنی کا رہنے والا تھا۔ جہاں ایک بڑا نواب پیٹر لیوپولڈ بیکاریا کی سوچ کا استقبال کیا کہ سزائے موت کو قید میں تبدیل کیا جائے۔

1877ء کو اٹلی میں اس قانون کا خاتمہ کیا گیا اور اس کو قید میں تبدیل کیا گیا، اس کے بعد اٹلی کے عدالتوں میں سزائے موت نہیں دی جاتی ہے، جس کا تذکرہ کرتے ہوئے ماہرین قانون لکھتے ہیں:

> *The execution ceased thanks to the amnesty, in 1877, and for the next fifty years, Italy showed the world that you could live without the death penalty. The abolitionists fought with Mancini and Zanardelli, and with the support to lawyers and public opinion.*[2]
>
> 1877 میں (اٹلی میں) پھانسی ختم کی گئی اور معافی کا اعلان کیا گیا، اگلے پچاس سال کے لئے اٹلی ساری دنیا کو دکھاتی ہے کہ آپ سزائے موت کے بغیر بھی رہ سکتے ہیں۔

---

[1] Capital punishment, Tana Correa,Adam Mackiewicz university law Review, page: 146

[2] Controversial Theories on Death Penalty, Laura Zavatta, Scientific Reaearch Publishing ,June 2017, P:222

## یورپ میں سزائے موت کی قانون سازی

یورپ کے مختلف ممالک میں مختلف نظریات کو سامنے رکھ کر اس حوالے سے قانون سازی کی گئی،اور سزائے موت کو انسانی حقوق کی خلاف ورزی قرار دیتے ہوئے اس کو قید میں تبدیل کیا گیا، Laura Zavatta اس کا تجزیہ کرتے ہوئے لکھتی ہے؛

> *Europe has long been opposed to capital punishment and doesn't exist, even in theory, the possibility that will allow a State within the European Union or Declaration of Human Rights of 1948, which makes no mention of the death this possibility has been increasingly limited and now, with the thirteen Pro Constitution the European continent is " death penalty free"*[1]

یورپ بہت زیادہ عرصے سے مخالفت کرتا رہا اور حتیٰ کہ ان نظریات کا بھی، 1948 کے انسانی حقوق کے اعلان جو یورپی یونین میں ہوا یہ ممکن کرتی ہے جس نے موت کا ذکر نہیں کیا، یہ امکان آگے محدود ہوتے ہوئے اب تیرھویں پرو کنسٹیٹیوشن یورپ کا براعظم سزائے موت سے مبراء ہے۔

## 5۔سزائے موت کی قانون سازی کی مخالفت

سزائے موت کی اس قانون کی مختلف ممالک نے اس بنیاد پر تردید کی کہ اس کے نقصانات زیادہ ہیں،اگر اس کو رواج دیا جائے تو پھر قتل وغارت گری کا یہ سلسلہ شروع ہو جائے گا،کیونکہ ہر شخص کو معلوم ہوگا کہ میں جو بھی جرم کروں گا اس کی سزا مجھے موت کی صورت میں نہیں مل سکتی ہے۔پینسلوانیا کے قانون سازی نے سزائے سے انکار کیا ہے،وہ یہ کہتے ہیں کہ اگر اس طرح کی قانون سازی کی گئی تو اس سے مجرموں کو فائدہ ہوگی،ان کا خیال یہ ہے کہ جب بندوق کو غیر قانونی قرار دیا جائے پھر صرف ہمارے قانون توڑنے والوں کے ساتھ بندوق ہوگا،یہ نظریہ متحدہ امریکہ میں بڑھتی ہے۔اس بات کی وضاحت کرتے ہوئے ایک معاصر محقق لکھتے ہیں:

> However, the legislature of Pennsylvania refuses to take the final step and failed to pass a law for the definite death penalty abolition in his state. The laws that prohibit the right to carry fire arms, arguing that such laws are only for the benefit of the criminals and that when firearms are

---

[1] Controversial Theories on Death Penalty, Laura Zavatta, Scientific Reaearch Publishing ,June 2017, P:223

considered outlawed, only our outlaws have guns, thesis that continue to raise a very intense in the united States. The Second Amendment of the constitution, in fact, which enshrines the right to carry fire arms, is still considered inviolable, as notes Mastrolilli, although it is a remnant of the past as unwritten rule that has more than two centuries. In that period you lived in another situation, in another America. "The country had just been joined by a revolution and saw the direct involvement of citizens in bloody acts of war so as to feel the need to have armed militias among civilians. This is a war like situation that the United States no longer exists, for the disappearance of the decisive historical factor. The only surviving vestige is the existence of strong lobby of arms manufacturers with an interest in maintaining the status quo for his business.[1]

تاہم پینسلوانیا کے قانون سازی نے اس آخری قدم اٹھانے سے انکار کیا ہے اور اپنی ملک میں سزائے موت ختم ہونے میں ناکام ہو چکا ہے۔ وہ قانون جو بندوق ساتھ لے جانے اور بحال کرے منع کرتا ہے اس نے اس کا ثبوت یہ دیا کہ اس طرح کے قوانین مجرموں کے فائدے کے لئے ہیں۔ اور جب بندوق کو غیر قانونی قرار دیا جائے پھر صرف ہمارے قانون توڑنے والوں کے ساتھ بندوق ہو گا۔ یہ وہ نظریہ ہے جو متحدہ امریکہ میں بڑھتی ہے۔ دوسری آئین کی ترمیم یہ ہے در حقیقت بندوق کو بحال کرنا اور ساتھ لے جانا ایک مقدس بات مانتی ہے۔ اور اب تک یہ متبرک تصور کرتے ہیں۔ اسی وقت میں آپ اور کسی حال میں یا دوسرے امریکہ میں رہتے تھے۔ "وہ ملک جس میں انقلاب آیا تھا اور اپنے شہریوں کے براہ راست شمولیت اس جنگ کے خونریزی میں دیکھا تھا۔ پھر بھی عوام میں وہ مسلح رضاکار کی ضرورت محسوس کرتا ہے۔ یہ ایک جنگ کی صورت ہے۔ کہ امریکہ اتنی طویل عرصے تک نہیں رکھ سکتے۔ اس فیصلہ کن تاریخی وجہ کے ختم ہونے کے لئے واحد برقرار ہونے والا سراغ ایک

[1] Controversial Theories on Death Penalty, Laura Zavatta, Scientific Reaearch Publishing ,June 2017, P:212

مظبوط اسلحہ بنانے کے کارخانوں کے پریشر گروپ رکھنا ہے ایک لگن اور دلجوئی کے ساتھ تاکہ اپنے کاروبار کی صورت حال کو برقرار رکھ سکے۔

## سزائے موت کے مخالف لٹریچر وجوہ اختلاف

سزائے موت کے مخالف لٹریچر میں مغربی مفکرین نے مختلف تصورات پیش کئے، جس کی رو سے وہ اس قانون کو قید کی شکل میں تبدیل کرنا چاہتے ہیں، وہ سزائے موت کو فضول اور بیکار سمجھتے ہیں، چنانچہ ایک محقق اس کو موضوع بحث بناتے ہوئے لکھتے ہیں:

> *The death penalty is absurd and useless because though it seems a valid tool to protect the community, it does not absolve to one of main purposes, it fails, i.e, into correct the criminal but proceed only to its elimination. The death penalty is all the more unlawful as it has no basis in the original contract in which the company was formed.*[1]

> سزائے موت فضول اور بے کار ہے کیونکہ یہ معاشرے کی حفاظت کے لئے ایک درست آلہ لگتا ہے۔ بنیادی مقاصد میں ایک مقصد بھی حل نہیں کرتا۔ یہ ناکام ہو جاتی کہ جرم کی درستگی میں لیکن آگے بڑھ کر الگ ہو جاتا ہے۔ سزائے موت سب کچھ ہے لکین یہ زیادہ غیر قانونی ہے اس کا اصلی معاہدے میں کوئی بنیاد نہیں جس پر یہ معاشرہ بنایا گیا ہے۔

سزائے موت کے حوالے مغربی مفکرین نے جو دلائل اور وجوہ ترجیح پیش کئے ہیں، اس کا خلاصہ یہ ہے:

1۔ سزائے موت ایک غیر مہذب سزا ہے، اور انسان تہذیب یافتہ ہے اس لئے تہذیب یافتہ کو غیر مہذب سزا نہیں دینا چاہئے۔

2۔ یہ جبر و ظلم ہے، معاشرہ اس جبر و ظلم کو قبول نہیں کرتا ہے، اس لئے اس کے متبادل ایسی سزا متعارف کرنے کی ضرورت ہے جو جبر و ظلم کے زمرے میں نہ ہو اور معاشرہ اس کو قبول کرے، جو قید ہے۔

3۔ عدالت سے غلطی ہو سکتی ہے، جس کی وجہ سے ایک بے گناہ انسان کو بھی سزائے موت دی جا سکتی ہے۔

4۔ بعض ممالک کا تفتیشی نظام بھی قابل اعتبار نہیں ہے جس کی وجہ سے بے گناہ لوگ بھی اس قسم کی سزا کا مرتکب ہو سکتے ہیں۔

---

[1] Controversial Theories on Death Penalty, Laura Zavatta, Scientific Reaearch Publishing ,June 2017, P:224

5۔ سزائے موت انسانی حقوق کی خلاف ورزی ہے۔

سزائے موت کے بارے میں مخالف لٹریچر میں تین اہم نظریات موجود ہیں، مغرب میں ان تین مفکرین کی آراء کو پذیرائی ملی اور ان نظریات کو سامنے رکھ کر قانون سازی کی گئی ہے، یہ نظریات حسب ذیل ہیں:

## 1۔ بیکاریا کے نظریات

سزائے موت کے بارے میں مغربی مفکر بیکاریا نے بھی نظریات پیش کئے ہیں، بیکاریا کے تصورات نے امریکہ میں ایک نئے آئین کو جنم دیا ہے اور قوانین میں اصلاح کرتے ہوئے بہت زیادہ کیسوں میں ملکی سزا کو معطل کیا، بیکاریا نے جرائم کے سزا میں ایک انقلاب برپا کیا ہے اس نے اس دلیل پر زور دیا کہ ملک کی کوئی حق نہیں کہ وہ اذیت دے یا کسی کو تکلیف دے۔ چنانچہ بیکاریا کے اس تصور پر تبصرہ کرتے ہوئے اٹلی کے ایک ماہر قانون لکھتے ہیں:

> *Ideas of Beccaria that stimulated the urgency also of the founding fathers of the various American colonies to give life to the new constitution reforming the existing criminal law and preceding to the elimination of capital punishment in many cases. However, about two hundred and fifty years, the death penalty which seem destined to be abolished by the end of 18th century, is still in use in the American legal system and a great subject of debate, despite several Supreme Court rulings.*[1]

> وہ تصور جس نے بیکاریا کو اس کی اہمیت کی وجہ سے متحرک کیا، اس کے ساتھ وہ مختلف ان امریکی کالونیوں کے بانی ہیں، جس نے نئے آئین کو جنم دیا ہے اور موجودہ جرائم کے قانون میں اس نے اصلاح کی، اس سلسلے میں اس نے بہت زیادہ کیسوں میں ملکی سزا کو معطل کیا، تاہم تقریبا دو سو پچاس سال سے یہ سزا چلتی ہے جو ایک مقدر بنی تھی، آخر کار اٹھارویں صدی کے آخر میں ختم کی گئی پھر بھی یہ امریکہ کے عدالتی نظام میں سپریم کورٹ کے کئی احکام کے باوجود یہ بحث ایک بڑی عنوان ہے۔

بیکاریا نے سزائے موت کے بارے میں جو تصور پیش کیا، جس نے جرائم کے سزا میں ایک انقلاب برپا کیا ہے اس نے اس حوالے سے جو دلیل پیش کیا ہے وہ یہ ہے کہ کہ کسی ملک کو یہ حق حاصل نہیں ہے کہ وہ عوام کو اذیت دے۔ بیکارے نے اس قسم کی سزاوں کو غیر مہذب قرار دیا ہے، چنانچہ مذکورہ ماہر قانون اس دلیل کا تجزیہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

---

[1] Baccria, Dei Delitti r delle pene, (Ed by F Venturi) Torino, Einauide, Miloner, Page: 22

*Baccaria who revolutionized criminal law, arguing with rigor on the thesis that the state has no right to apply torture and death penalty. Capital punishment considered by Baccaria and incivility instrument managed by the state, as a real legalize revenge, although it should be noted that the tradition of western though has been for centuries in favour of it. A declaration in favour of death penalty was made by such a great philosopher such as Plato, Kant , Hegel, Schopenhauer. Kant adhered to the ethical legal view of penalty: its function is not to prevent crimes but to do justice, that is to make sure that it was determined with a perfect correspondence between crime and punishment.*[1]

بیکاریانے سزاوں میں جو انقلاب برپا کیا ہے (اس دعوی پر) اس نے یہ دلیل دیا کہ ملک کی کوئی حق نہیں کہ وہ کسی کو اذیت یا تکلیف دے۔ بیکارے نے ملکی سزا (سزائے موت) کو غیر مہذب قرار دیا ہے، ایک حقیقی شرعی بدلے کے طور پر البتہ یہ یاد رکھنی چاہئے کہ صدیوں سے مغربی سوچ اس حق میں ہے۔ سزائے موت کے بارے میں ایک واضح اعلان عظیم فلسفیوں جیسا کہ افلاطون، کانٹ، ہیگل، شوپینہنر نے کی ہے۔ کانٹ سزا کے اخلاقی، شرعی خیال سے منسلک ہے۔ اس کا کام یہ نہیں کہ جرم کرنے دے بلکہ انصاف کی جائے کہ یہ یقینی ہو جائے اور اس کا تعین جرم اور سزا کے درمیان ایک مکمل رابطے سے کی جا سکے۔

## 2۔ رابیسپیری Robespierre کے تصورات

سزائے موت کے خاتمے کے لئے جن مغربی محققین نے تصوارات پیش کئے ان میں سے ایک رابیسپری بھی ہیں، روشن خیالی کے آغاز کے ساتھ سزائے موت کا جواز یہ ہے کہ جبر و ظلم ہے اور یہ اسی معاشرے میں سب زیادہ چیلنج کیا جاتا ہے۔ سیزر بیکاریا اس یعنی ایبلوشنسٹ وجوہات کے پر عزم حامی ہے "ڈی ڈیلیٹی ای ڈیلی پین" کے اشاعت سے اس کو ایک بڑی کامیابی ملی اور اسی دوران وقت کے بڑے فلسفیوں نے سزاے موت کے جواز دلائل سے جاری رکھا، مارکویس کے ایک بہت بڑا حامی اس کی ختم ہونے کا رابسپیری تھا۔ جس طرح مئی 1971ء کے آئین ساز اسمبلی میں ایک مشہور تقریر میں بیان کی۔ عجیب بات یہ ہے کہ رابیسپیری ایسا آدمی تھا کہ وہ ریسٹوریشن کے عرصہ میں اس نے تاریخ کا گہرا مطالعہ کیا تھا۔ اور اس حوالے سے اپنے تصورات پیش کئے، ان تصورات کو موضوع نحث بناتے ہوئے ایک ماہر قانون لکھتے ہیں:

[1] Controversial Theories on Death Penalty, Laura Zavatta, Scientific Reaearch Publishing ,June 2017, P:212

*The death penalty wasn't a stronger deterrent than other punishments, as already attest to Montesqueu. The death penalty was most ritual in Japan, so that the country of rising sun, at that time, was condemned by all for atrocious pains perpetrated on offenders as land considered an immense den of criminals. Robespierre also developed the thesis founded on the consent of the people, the one base of justice, and finally, the issue of irreversibility of judicial errors. The Premise from which Beccaria took the moves for his argument in only the intimidating function of punishment. "The purpose of the punishment is nothing less than to prevent the offender does any more damage to his countrymen and to remove others from making of equals.*[1]

سزائے موت بہ نسبت دوسرے سزاوؤں کے ایک بڑی رکاوٹ نہیں تھا، جس طرح پہلے مانٹیسکیو نے تصدیق کی ہے۔ جاپان میں سزائے موت کا زیادہ رواج تھا۔ اس ملک میں اس وقت میں اس سفاکانہ درد سے انکار کیا جاتا ہے اور مجرم پر اس کا اجراء کرتا ہے، جس طرح مملکت یہ مجرموں کے ایک بہت بڑا غیر قانونی اڈہ تصور کرتا ہے۔ رابیسپیری نے لوگوں کی مرضی پر نظریہ بنایا ہے جس کا ایک مقصد انصاف ہے اور اخر کار اس عدالتی غلطی کا ایک ناقابل تلافی مسئلہ ہے۔ وہ مقدمہ جس سے بیکاریا اس دلیل کو حرکت میں لاتا ہے یہ سزا کے ایک ڈراونا فعل ہے۔ "سزا دینے کا مقصد اس سے کم نہیں کہ مجرم کو اپنے ملک کے لوگوں کو نقصان سے بچاسکے اور دوسروں کے برابر ہونے روک یا ہٹا سکے۔

## 3۔ ریفیلے گریفالو Reffaele Garofalo کے نظریات

سزائے موت کے مخالف نظریات میں ایک ایک نظریہ گریفالوئے کا نظریہ ہے، اس کا خیال ہے کہ نظام میں کمزوری ہے جس کی وجہ سے معاشرے میں انصاف کے بجائے جرم پھیلاتا جا رہا ہے، اس لئے اس سزا کو ختم کرنے کا نظریہ پیش کرتے ہیں، ماہر قوانین اس نظریے کا تذکرہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

*The famous jurist, therefore, referring to the criminal anthropology of Lombroso thought, believed that a nature tending to evil could be framed in the scale of the crime, accepting the hypothesis of congenital inheritance to commit crimes- Garofalo repeatedly faced the problem of the spread of crime*

---

[1] Controversial Theories on Death Penalty, Laura Zavatta, Scientific Reaearch Publishing ,June 2017, P: 216

*and of the weakness of the Italian repressive system, with specific reference to habitual crime and offenders with metal disorders.*[1]

اہم فقیہ اسلئے بشریات کے جرم کا حوالہ لومبر وسو کے ساتھ دیتے ہیں۔اس کا یقین ہے گناہ کی طرف فطرت کا مائل ہونا بھی جرم کے زمرے میں آتا ہے۔ پیدائشی وارثتی طور جرم کرنے کا مفروضہ تسلیم کرتا ہے۔ گریفالو بار بار جرم پھیلنے کا مسئلہ در پیش آتا ہے اطالوی ریفریسیو نظام کی کمزوری سے اس خاص عادی نظام کے حوالے سے اور اس مجرموں کے بارے میں ذہنی بیماریوں میں مبتلا ہے۔

[1] Garofalo,R,Crime, its causes and its means of repression,Torino F.llibocca, page:4

# فہرستِ آیاتِ قرآنیہ

# فہرستِ احادیث نبویہ

# فہرست اعلام

# فہرستِ مصادر و مراجع


| نمبر شمار | مصادر و مراجع |
|---|---|
| ۱ | ابن الجوزی، عبدالرحمن بن علی، **صفۃ الصفوۃ** (قاہرہ، مصر: دارالحدیث، ۱۴۲۱ھ/۲۰۰۰ء |
| ۲ | ابن تیمیہ، احمد بن عبدالحلیم، **مجموع فتاوی ابن تیمیہ** (دارالوفاء، ۱۴۲۶ھ/۲۰۰۵ء) |
| ۳ | ابوالحسن، علی بن محمد ماوردی، **الاحکام السطانیہ**، قاہرہ: دارالحدیث، بدون سن طباعت |
| ۴ | **الاتقان فی علوم القرآن**، عبدالرحمن بن ابی بکر السیوطی، ا، الہیئۃ المصریۃ، مصر، ۱۹۷۴ء/۱۳۹۴ھ |
| ۵ | ارتھ شاستر، کوتلیہ چانکیہ، مترجم: سلیم اختر، نگارشات پبلشرز، لاہور، ۲۰۰۴ء |
| ۶ | **ارشاد الفحول**، محمد بن علی الشوکانی، دارالکتاب العربی، بیروت، ۱۴۱۹ھ/۱۹۹۹ء |
| ۷ | **اسالیب الغزوۃ الفکری للعالم الاسلامی**، علی محمد جریشہ و محمد شریف، دارالوفاء، بیروت، ۱۳۹۹ھ/۱۹۷۹ء |
| ۸ | **اقوام عالم کے ادیان و مذاہب**، عبدالقادر شیبہ، مترجم محمد شعیب، مسلم پبلیکیشنز، گوجرانوالہ، ۲۰۰۷ء |
| ۹ | امام احمد بن حنبل **المسند**، بیروت: مؤسسۃ الرسالہ، ۱۴۲۱ھ/۲۰۰۱ء |
| ۱۰ | **بدائع الصنائع**، علاءالدین ابوبکر بن مسعود الکاسانی، دارالکتب العلمیہ، بیروت، ۱۴۰۶ھ/۱۹۸۶ء |
| ۱۱ | بغدادی، خطیب، **تاریخ بغداد**، بیروت: دارالکتب العربیہ، سطن |
| ۱۲ | **البنایۃ شرح الہدایۃ**، بدرالدین العینی محمود بن احمد، دارالکتب العلمیہ، بیروت، ۱۴۲۰ھ/۲۰۰۰ء |
| ۱۳ | **بین الاقوامی تعلقات**، ڈاکٹر وہبہ الزحیلی، مترجم مولانا حکیم اللہ، شریعہ اکیڈمی، بین الاقوامی یونیورسٹی، اسلام آباد، ۲۰۱۰ء |
| ۱۴ | بیہقی، احمد بن حسین، **السنن الکبری** (مکہ مکرمہ: مکتبہ دارالباز، ۱۴۱۴ھ/۱۹۹۴ء |
| ۱۵ | **تحفۃ الالمعی شرح سنن الترمذی**، مولانا مفتی سعید پالن پوریؒ، زمزم پبلیشرز، لاہور، س۔ن |
| ۱۶ | **تدوین السنۃ و منزلتہا**، عبدالمنعم السید نجم، الجامعۃ الاسلامیۃ، المدینۃ المنورۃ، ۱۳۹۹ھ/۱۹۷۹ء |
| ۱۷ | **التشریع الجنائی مقارنا بالقانون الوضعی**، عبدالقادر عودۃ، دارالکاتب العربی، بیروت، س ن |
| ۱۸ | **تفسیر الکشاف**، محمود بن عمر والزمخشری، دارالکتاب العربی، بیروت، ۱۴۰۷ھ |
| ۱۹ | **تیسیر مصطلح الحدیث**، الدکتور محمود بن احمد الطحان، مکتبۃ المعارف للنشر والتوزیع، الریاض، ۱۴۲۵ھ/۲۰۰۴ء |
| ۲۰ | **ثارالتنزیل**، علامہ خالد محمود صاحب، محمود پبلیکیشنز، لاہور، ۲۰۱۲ء |
| ۲۱ | جالندھری، مولانا فتح محمد، **اردو ترجمہ قرآن** (لاہور: فاران فاؤنڈیشن، ۱۴۳۰ھ/۲۰۰۹ء |
| ۲۲ | جرجانی، علی بن محمد بن علی، **التعریفات**،، (بیروت: دارالکتاب العربی، ۱۴۰۵ھ |

| نمبر | کتاب |
|---|---|
| ۲۳ | جرم وسزا ادیان عالم کے تناظر میں، سید امجد علی، ادارہ علوم اسلامیہ جامعہ پنجاب، لاہور، ۲۰۰۵ء |
| ۲۴ | جہود علماء المسلمین فی نقد الکتاب المقدس، رمضان مصطفٰی الدسوقی، جامعۃ الازہر، مصر، ۱۴۲۴ھ |
| ۲۵ | الحطۃ فی ذکر صحاح الستۃ، محمد صدیق حسن خان بن حسن علی،، دار الکتب العلمیہ، بیروت، ۱۴۰۵ھ/۱۹۸۵ء |
| ۲۶ | دنیا کے بڑے مذاہب، عماد الحسن آزاد فاروقی، مکتبہ جامعہ لمیٹڈ، نئی دہلی، ۱۹۸۶ء |
| ۲۷ | ڈاکٹر عبد القادر عودہ، **التشریع الجنائی الاسلامی مقارنا بالقانون الوضعیج**، (بیروت: دار الکتاب العربی) |
| ۲۸ | ذہبی، شمس الدین، تذکرۃ الحفاظ، بیروت لبنان: دار الکتب العلمیہ،، ۱۴۱۹ھ/۱۹۹۸ء |
| ۲۹ | زاد المعاد فی ہدی خیر العباد، محمد بن ابی بکر ابن قیم الجوزیۃ، مؤسسۃ الرسالۃ، بیروت، ۱۴۱۵ھ/۱۹۹۴ء |
| ۳۰ | شرح صحیح مسلم بن الحجاج، یحییٰ بن شرف النووی، دار احیاء التراث العربی، بیروت، ۱۳۹۲ھ |
| ۳۱ | صحیح البخاری، ابو عبد اللہ محمد بن اسماعیل، دار طوق النجاۃ، بیروت، ۱۴۲۲ھ |
| ۳۲ | عبد الرحیم بن عبد الرحمن، **معاہد التنصیص علی شواہد التلخیص**، بیروت دار لکتب العلمیہ |
| ۳۳ | عقوبۃ الاعدام فی القوانین الوضعیۃ والشرائع السماویۃ، ڈاکٹر بارعہ قدسی، مجلۃ جامعہ دمشق، ۲۰۰۳ء |
| ۲۴ | علامہ ابن فرحون، **تبصرۃ الحکام فی اصول الاقضیہ ومناہج الاحکام**،، مکتبۃ الکلیات الازہریہ، ۱۴۰۶ھ/۱۹۸۶ء |
| ۲۵ | فتح الباری، احمد بن علی بن حجر، دار المعرفۃ، بیروت، ۱۳۷۹ھ/۱۹۵۹ء |
| ۲۶ | فصول فی ادیان الہند، الدکتور محمد ضیاء الرحمٰن الاعظمی، دار البخاری، المدینۃ المنورۃ، ۱۴۱۷ھ/۱۹۹۷ء |
| ۲۷ | الفوز الکبیر فی اصول التفسیر، امام شاہ ولی اللہ احمد بن عبد الرحیم، دار الصحوۃ، القاہرۃ، ۱۴۰۷ھ/۱۹۸۶ء |
| ۲۸ | فیروز اللغات، مولوی فیروز الدین، فیروز سنز، لاہور، ۲۰۱۰ء |
| ۲۹ | کشف الظنون، حاجی خلیفہ مصطفٰی بن عبد اللہ، دار احیاء التراث العربی، بیروت، ۱۹۴۱ء |
| ۳۰ | گوتم بدھ راج محل سے جنگل تک، کرشن کمار، نگارشات پبلشرز، لاہور، ۱۴۲۷ھ/۲۰۰۷ء |
| ۳۱ | لکھنوی، عبد الحیی، الفوائد البہیہ فی تراجم الحنفیہ، کراچی: قدیمی کتب خانہ، س-ن |
| ۳۲ | لمحات فی المکتبۃ والبحث والمصادر، محمد عجاج بن محمد تمیم، مؤسسۃ الرسالۃ، بیروت، ۱۴۲۲ھ/۲۰۰۱ء |
| ۳۳ | مجمع الزوائد، نور الدین الہیثمیؒ، دار الکتاب العربی، بیروت، ۱۹۲۷ء |
| ۳۴ | محاضرات فی النصرانیۃ، ابو زہرہ محمد بن احمد، دار الفکر العربی، بیروت، ۱۳۸۱ھ |
| ۳۵ | محمد فی التوراۃ والانجیل والقرآن، ابراہیم خلیل احمد، دار المنار، بیروت، ۱۴۰۹ھ |
| ۳۶ | المعجم الوسیط، ابراہیم مصطفٰی، احمد زیات، حامد عبد القادر، محمد عبد النجار، دار الدعوۃ، س ن |
| ۳۷ | مقدمۃ فی اصول حدیث، عبد الحق بن سیف الدین الدہلوی، دار البشائر الاسلامیہ، بیروت، ۱۴۰۶ھ/۱۹۸۶ء |

| | |
|---|---|
| مکالمہ بین المذاہب، ولی خان المظفر، مکتبہ فاروقیہ، کراچی، ۱۴۲۸ھ/۲۰۰۷ء | ۳۸ |
| الناسخ والمنسوخ، قتادہ بن دعامہ السدوسی، مؤسسۃ الرسالۃ، بیروت، ۱۴۱۸ھ/۱۹۹۸ء | ۳۹ |
| الہدایۃ فی شرح بدایۃ المبتدی، برہان الدین علی بن ابی بکر الفرغانی المرغینانی، دار احیاء التراث العربی، بیروت، س۔ن | ۴۰ |
| وزارۃ الاوقاف والشؤون الاسلامیہ، الموسوعۃ الفقہیہ الکویتیہ، کویت: دار السلاسل، ۱۴۰۴ھ/۱۴۲۷ء | ۴۱ |
| The death penalty, Michigan state university and death penalty information center, 2006 | ۴۲ |
| Amnesty international report: The death sentences and execution, 2013 | ۴۳ |
| Amnesty international report: The death sentences and execution, 2014 | ۴۴ |
| http://en.wikipedia.org/wiki/List_of_methods_of_capital_punishment | ۴۵ |
| The Blackwell Companion To Hinduism , Gavin Flood, 59,Black Well Publishing ,Oxford ,UK,2003 | ۴۶ |
| The Death penalty,Michigan State University and Death penalty Information Center ,2006 | ۴۷ |
| The possible pain experienced during execution by different methods , Harold Hillman, published in perception, volume :22 , 1993 | ۴۸ |
| Norton,Princeton University,2005 The Twelve Tables,Translated byColeman | ۴۹ |